# نگار

ایک علمی و ادبی رسالہ

مرتبہ

نیاز فتح پوری

## صحابیات

یعنی عہد سعادت کی اٹھاون خواتین کے حالات نہایت مستند روایات کی بنا پر مع ایک فاضلانہ مقدمہ کے جس مین مسئلہ نسائیات پر نہایت اچھوتے انداز سے بحث کی گئی ہے

قیمت دو روپیہ عا ر




## شہاب کی سرگزشت

اردو مین یہ پہلا افسانہ ہے جو تحلیل نفسی کے اصول پر لکھا گیا ہو یہ فسانہ ایک سال تک نگار مین شایع ہوتا رہا ہے اور اب ملک کے اصرار پر کتابی صورت مین شایع کیا گیا ہے۔

قیمت (عہ ر)

## تصویر زیب النساء بیگم

یہ تصویر صنعت و نقاشی کا ایک نادر نمونہ ہے اور یقیناً ایک کمرے کی زیبایش کا حسین موضوع، آپ کے شوق کی رعایت سے ہم نے اس تصویر کو جداگانہ فراہم کرنیکا انتظام کیا ہے۔ یہ تصویر رنگین آرٹ پیپر پر طیار کرائی گئی ہے۔ یہ وہی تصویر ہے جسکو حکومت نے نہایت گران قیمت پر خرید کرکے برٹش میوزیم کو دیدیا ہے۔ یہ تصویر ہم نے اب ٹائمز آف انڈیا پریس بمبئی مین طبع کرائی ہے اور حسن طباعت کے لحاظ سے پہلی چھپی ہوئی تصاویر سے بدرجہا بہتر ہے چونکہ اسکی مانگ زیادہ ہے اس لیے جلد طلب کیجیے۔ علاوہ محصول ...... ۸/

**مینجر نگار بھوپال**

## نگارستان

حضرت نیاز کے تمام اُن بہترین ادبی مضامین کا مجموعہ جو اس سے قبل مختلف رسائل مین شایع ہوکر شہرت دوام حاصل کرچکے ہین اگر انشائے عالیہ اور ادب لطیف کا صحیح لطف اُٹھانا ہو تو اسے ملاحظہ کیجیے۔ قیمت عا ر

## گہوارۂ تمدن

اردو مین اپنے موضوع پر پہلی کتاب جسمین تاریخ مذہبی روایات اور دیگر ذرائع سے ثابت کیا گیا ہے کہ تہذیب و شایستگی کی ترقی کسقدر عورت کی ممنون ہے اور مدنیت اسکی کتنی گرانبار ہے قیمت ...... عا

## نوٹ

میعاد اشتہار کے اندر اشتہار کا مضمون ایک مہینے پہلے اطلاع دینے پر بدل سکتا ہے۔

اُجرت ہر حال مین پیشگی آنا لازمی ہے

**مینجر نگار بھوپال**

## نرخنامہ اُجرت اشتہارات

| تعداد طبع | ایک صفحہ | نصف صفحہ | ربع صفحہ |
|---|---|---|---|
| ۱۲ مرتبہ | ۱۰۰ روپیہ | ۶۰ روپیہ | ۳۵ روپیہ |
| ۶ مرتبہ | ۵۰ روپیہ | ۳۰ روپیہ | ۱۸ روپیہ |
| ۳ مرتبہ | ۳۰ روپیہ | ۲۰ روپیہ | ۱۲ روپیہ |
| ایک مرتبہ | ۱۲ روپیہ | ۷ روپیہ | ۵ روپیہ |

رجسٹرڈ نمبر ال ۲۸۸ جلد (۹) شمار (۲)

# نگار

اڈیٹر :— نیاز فتحپوری

## فہرست مضامین فروری سنہ ۲۶ء

بسم اللہ الرحمن الرحیم

قیمت سالانہ پانچ روپیہ
قیمت ششماہی تین روپیہ

# نگار

تاریخ اشاعت ہر ماہ کی پندرہ
اڈیٹر:۔ نیاز فتحپوری

| شمار (۲) | فروری سنہ ۱۹۲۶ء | جلد (۹) |
|---|---|---|

# ملاحظات

اس مہینہ کے ملاحظات مین سب سے پہلے مجھے اس امر پر اظہار افسوس و معذرت کرنا ہے کہ گزشتہ ماہ کے رسالہ مین کثرت سے غلطیان رہگئین جسکا بڑا سبب یہ تھا کہ مجھے کاپیان دیکھنے کی فرصت نصیب نہین ہوئی میرے ایک کرمفرمانے یہ خدمت انجام دی لیکن اس حسن کے ساتھ کہ

بگزر زسعادت و نحوست کہ مرا

لیکن انھون نے سعادت کو سخاوت سے بدلدینے مین ذرا تامل نہ فرمایا پھر اس پر ستم یہ ہے کہ مین انکا شکریہ ادا کرنے پر بھی مجبور ہون!

---

سرورق پر بھی ایک نہایت مکروہ غلطی ہوگئی (جسکا ذمہ دار مین نہین ہون) اور وہ یہ کہ لفظ مرتبہ کے بعد "رئیس التحریر" لکھا گیا چونکہ "رئیس التحریر" صرف اڈیٹر یا چیف اڈیٹر کا مترادف ہے اس لئے "مرتبہ" کے بعد اسکی ضرورت نہ تھی۔ "رئیس التحریر" کوئی لقب یا خطاب نہین ہے (اور نہ مین کسی ایسے اعزاز کا مستحق ہون) کہ وہ میرے نام کا ضروری جزو قرار دیا جائے اس مہینے اصلاح کردیگئی ہے

---

خیال تھا کہ لکھنؤ مین رسالہ کی طباعت بہتر ہوگی۔ لیکن جنوری کا پرچہ چونکہ بہت سرعت مین چھپا اس لئے وہ حسب دلخواہ انتظام نہین کرسکے۔ امید ہے کہ فروری کا رسالہ زیادہ اطمینان سے طبع ہوگا۔

---

جنوری گزشتہ سے قبل نگار کا سرورق بلاک سے چھپا تھا لیکن چونکہ اس مین بعض تبدیلیان ضروری تھین اس لئے اسکا استعمال ترک کردیا گیا اور اب دوسرا بلاک طیار کیا جارہا ہے۔ انشاءاللہ مارچ کا سرورق اُسی سے طبع ہوگا۔

---

اس ماہ کے رسالہ کو آپ تین مختلف خطوں مین لکھا ہوا پائینگے اسکا سبب یہ ہے کہ نگار کے کاتب تقریباً دو جزو لکھنے کے بعد غائب ہوگئے اور اسوقت تک واپس نہین آئے اور نہ آنے کی امید ہے اس لئے مجبوراً کچھ اجزا بھوپال کے ایک کاتب سے اور چند صفحات لکھنؤ مین لکھوائے گئے۔

مین کوشش کررہا ہون کہ کسی اچھے کاتب کی مستقل خدمات حاصل ہوجائین۔ جب تک مین اس سعی مین کامیاب نہونگا مسودہ لکھنؤ بھیجکر وہین کتابت کرائی جائیگی۔ ہرچند اسمین بہت طوالت ہے لیکن مجبوری کی قوت کے سامنے ہر شخص کو سر جھکا دینا پڑتا ہے۔

پنجاب کے اگر کوئی اچھے کاتب بھوپال آنا چاہین تو براہ کرم مجھسے خط و کتابت کرین مین معقول معاوضہ یا مشاہرہ پیش کرنے کیلئے آمادہ ہون

---

جسطرح اڈیٹر یا منیجر کے کچھ فرائض ہین اسی طرح چند فرائض خریدارون کے بھی ہین لیکن فرق یہ ہے کہ اگر اسطرف سے کبھی سہو یا غفلت ہو تو آپ فہمائش و نکوہش کے لئے سخت سے سخت الفاظ استعمال کرسکتے ہین لیکن اگر کوئی فرد گزاشت آپ سے ہو تو تنبیہ کا نرم سے نرم لہجہ بھی اختیار نہین کرسکتے۔

اگر آپ کے پاس کسی مہینہ کا رسالہ نہین پہونچا تو آپ کے لئے سب سے زیادہ آسانی اسمین ہوتی ہے کہ اسکو منیجر کی غلطی قرار دیکر اس سے بازپرس کرین کیونکہ آپکے نزدیک محکمہ ڈاک مین ہر جگہ عالم ملکوت کے نفوس متعین ہین جن سے غلطی یا بددیانتی کبھی ہو ہی نہین سکتی اور آپکی ڈاک کا انتظام بھی خراب نہین ہوسکتا کیونکہ ایسا سمجھنے یا ظاہر کرنے مین شاید آپکی توہین ہے۔ اچھا ہم اسکو تسلیم کرتے ہین کہ ہمیشہ دفتر نگار ہی کی غلطی ہوتی ہے اور اس غلطی کی پاداش مین مکرر سہ کرر رسالہ بھیجنے کے لئے بھی آمادہ ہین لیکن انصاف سے کہیئے کہ کبھی آپ نے بھی رسالہ نہ پہونچنے کی اطلاع وقت مقررہ پر دی ہے۔

ہمیشہ اس امر کا اعلان ہوتا ہے کہ ۲۰ کے بعد فوراً اطلاع دیجئے لیکن حالت یہ ہے کہ دوسرا رسالہ پہونچ جاتا ہے تو آپکو یاد آتا ہے کہ شاید گزشتہ ماہ کا رسالہ نہین پہونچا اور اس خیال کے ساتھ ہی آپ پر برہمی کی کیفیت طاری ہوجاتی ہے اور جو جی مین آتا ہے غریب منیجر کو سنا ڈالتے ہین۔ جس وقت رسالہ یہان سے ڈاکخانہ روانہ کیا جاتا ہے، دو دو مرتبہ رجسٹر خریداران سے مقابلہ کرلیا جاتا ہے اور خاص آدمی اپنے سامنے ڈاکخانہ مین بیٹھکر مہرین چھپواتا ہے لیکن پھر بھی حالت یہ ہے کہ ہر ماہ کم از کم چالیس پچاس شکایتین رسالہ

نہ پہونچنے کی موصول ہوتی ہین ۔ اسکے دو سبب ہین بڑا سبب تو یہ ہے کہ بعض مقامات کے اہلکار ڈاک غفلت کرتے ہین اور دوسرا سبب یہ ہے کہ بعض حضرات کو خود بھی اپنی ڈاک کی چندان فکر نہین ہوتی اور پوسٹ مین اسی بے پروائی کو محسوس کرکے بے احتیاطی سے ڈاک تقسیم کرنے لگتا ہے

باوجود اسکے کہ محکمۂ ڈاک کا انتظام بہترین انتظام سمجھا جاتا ہے اور حقیقت مین ہے بھی لیکن باینہمہ بعض بعض مقامات کے متعلق ہمارا ذاتی تجربہ بالکل اسکے خلاف ہے مثلاً حیدرآباد مین ایک مقام گجویل شریف ہے کہ کبھی تو وہان معمولی کارڈ بھی پہونچ جاتا ہے اور کبھی رجسٹرڈ تحریرین بھی نہین پہونچتین چنانچہ حال ہی مین شباب کی کاپی جو ذریعہ رجسٹری بھیجی گئی تھی اس تحریر کے ساتھ واپس آئی کہ 'پتہ نہین چلتا'

اسکے ساتھ ایک شکایت اور بھی ہے اور وہ یہ کہ آپ حضرات اپنا نمبر خریداری یاد رکھنے سے سخت بیزار ہین حالانکہ جب تک مینیجر کو نمبر خریداری سے مطلع نہ کیا جائے وہ آپکی کسی تحریر کا جواب نہین دے سکتا کیونکہ نہ رجسٹر مین وہ آپکے نام کی جستجو کرسکتا ہے اور نہ یہ معلوم ہوسکتا ہے کہ آپکا حساب کیا ہے بعض حضرات ڈاکخانہ کے رجسٹرڈ نمبر ان ۔ ۲۸۸ کو اپنا نمبر خریداری سمجھتے ہین حالانکہ نمبر خریداری علحدہ قلم سے درج ہوتا ہے۔

بھیلسہ کے کسی صاحب نے تحریر بھیجی کہ نمبر خریداری تو یاد نہین ہے لیکن چونکہ غالباً بھیلسہ مین ایک مین ہی خریدار ہون اسلئے تلاش کرلیجئے ۔ گویا ان کے نزدیک مقام کے لحاظ سے فہرست خریداران مرتب کی جاتی ہے ۔

مدینہ کے ایک صاحب نے دسمبر کا رسالہ نہ پہونچنے کی شکایت کی نمبر خریداری تو وہ کیا درج کرتے لیکن انہون نے اپنا نام بھی صاف نہین لکھا اور حیدرآبادی وضع مین طغرا نما دستخط ثبت فرمائے ۔ گویا ان کے نزدیک مینیجر کا یہ بھی فرض ہے کہ وہ ہر خریدار کے دستخط کو بھی پہچان سکے۔

چونکہ مینیجر کی یہ شکایتین ناقابل ضبط حد تک پہونچ گئی تھین اسلئے مین نے انکی طرف سے انہین پیش کردیا ۔ خدا کرے آپ ان تکالیف کا صحیح اندازہ کرسکین ۔

---

دسمبر اور جنوری کا اکثر حصہ مجھے بھوپال سے باہر صرف کرنا پڑا اور زیادہ تر قیام لکھنؤ مین رہا ۔ یون تو مین تمام احباب لکھنؤ کا شکرگزار ہون کہ ان کے خلوص کی معیت مین میرا وقت بہت لطف سے بسر ہوا ۔ لیکن حضرت وصل بلگرامی نے جو محبت و نوازش مجھ پر صرف فرمائی اس کا اعتراف میرے امکان سے باہر ہے ۔ کیونکہ مین حقیقتاً ابھی تک اس تعلق کی وسعت کا اندازہ ہی نہین کرسکا جو ان کو میرے ساتھ ہے ۔ ولله در ما قال :—

اقصے نہایت علمی فیہ معرفتی
بالعجز منی عن ادراک معرفتہ

---

ارادہ ہے کہ مارچ کا رسالہ زیادہ اہتمام کے ساتھ شائع ہو۔ لفظ "اہتمام" مین سب سے پہلے میرے نزدیک کتابت شامل ہے۔ سو خدا کی طرف سے اسمین تغیر کے سامان پیدا ہو گئے۔ یعنی نگار کا کاتب جسکو باوجود بدخط ہونیکے مین علحدہ نہ کرسکتا تھا از خود چلا گیا۔ اور اسطرح اس سے نجات مل گئی۔ اب جو بھی دوسرا کاتب ملیگا وہ اس سے بہرحال بہتر ہوگا۔

دوسری چیز "اہتمام" مین مضامین کی ترتیب ہے۔ سو کوشش کی گئی ہے کہ آئندہ ماہ سے اس مین بھی تغیر پیدا کیا جائے۔ وہ تغیر کیا ہوگا؟ اس کا بیان غالبًا قبل از وقت ہے۔ اگر ناظرین خود ہی مطالعہ کے بعد فیصلہ کرین تو بہتر ہے۔

تیسری چیز تصویر ہے۔ سو مارچ مین غالبًا یہ بھی ہوگی۔ کلکتہ کے ایک کارخانہ سے بنگال کے ایک مشہور نقاش مزمدار کی ایک رنگین تصویر رقاصہ کے لئے خط وکتابت ہو رہی ہے اور قوی امید ہے کہ وہ مارچ تک طبع ہو جائیگی مین ملک کے مایۂ ناز صناع مسٹر عبدالرحمٰن چغتائی سے بھی بعض ان تصویرون کے متعلق خط وکتابت کر رہا ہون جنھین مین نے امسال لکھنؤ کی نمائش فنون لطیفہ مین دیکھ کر گھنٹون لطف اٹھایا ہے۔ خدا کرے نگار ان کے نقوش حاصل کرنے مین کامیاب ہو سکے۔

---

میرا یہ زمانہ تمامتر اس کوشش مین صرف ہوا کہ نگار کے لئے کسی طرح ایک مشین فراہم ہو جائے تاکہ طباعت کی دقتین دور ہو جائین۔ اور سعی مین اس حد تک کامیاب ہو چکا ہون کہ میرے کرمفرما حضرت وصل بلگرامی اڈیٹر رسالہ مرقع لکھنؤ کو اسطرف خاص توجہ پیدا ہو گئی ہے اور اگر ان کے خیال مین کوئی اعوجاج (مین قصدًا یہ لفظ استعمال کر رہا ہون تاکہ ہر شخص نہ سمجھ سکے) پیدا نہوا تو اپریل تک کامیابی کی توقع کی جاتی ہے۔

---

مین نے جنوری کے مہینہ مین ضمنًا اسکا اظہار کیا تھا کہ حضرت وصل نے لکھنؤ سے ایک ماہوار رسالہ مرقع کے نام سے جاری کیا ہے لیکن مین اسپر کوئی رائے زنی نہ کر سکا تھا کیونکہ اسوقت تک وہ شائع نہ ہوا تھا۔ اب اس رسالہ کے دو نمبر شائع ہو چکے ہین اور اگر مقبولیت کسی رسالے کی خوبی کی دلیل ہو سکتی ہے تو مجھے یہ کہنے کی بھی ضرورت نہین رہتی کہ مرقع کس درجہ اپنے نام کے خصوصیات کا حامل ہے۔ لکھنؤ مین اس سے قبل بہت سے علمی و ادبی رسالے شائع ہوئے لیکن اظہار حقیقت سے گریز ہوگا اگر یہ نہ کہا جائے کہ مرقع سب کا پیشرو ثابت ہوا ہے اور اسکا مستقبل اس کے حال سے کہین زیادہ شاندار ہے۔ ناظرین نگار اسکے مطالعہ کے بعد خود فیصلہ کر سکتے ہین کہ میرے بیان مین کوئی مبالغہ شامل نہین ہے۔ مرقع کی سالانہ قیمت صرف ۱۲ع محصولڈاک ہے۔ نمونہ کا پرچہ ۸ر وصول ہونے پر حضرت وصل بلگرامی اڈیٹر مرقع۔ نیظر آباد لکھنؤ سے مل سکتا ہے۔

**نیاز**

# ہندوستان کی زراعت پر ایک نظر

مسلسل

ہندوستان میں ذرائع آبپاشی سے کس حد تک کام لیا جاتا ہے

گو ہندوستان میں ذرائع آبپاشی سے کام لیا جاتا ہے مگر وہ مزروعہ علاقہ کی مقدار سے بہت کم ہے ذیل میں ایک نقشہ درج کیا جاتا ہو جس سے واضح ہوگا کہ کن کن صوبوں کی مزروعہ زمین کا فی صدی کتنا رقبہ مصنوعی ذرائع آبپاشی سے کاشت کیا جاتا ہے :-

| صوبہ | رقبہ زیر کاشت بذریعہ آبپاشی فیصدی |
| --- | --- |
| سندھ | ۷۵ |
| پنجاب اور سرحدی صوبہ | ۴۱ |
| صوبۂ متحدہ | ۲۹ |
| مدراس | ۲۶ |
| شمالی برما | ۱۷ |
| بہار | ۱۲ |
| بنگال | ۷ |
| صوبہ متوسط | ۱۹ |
| دکن | تقریباً ۲۶ |

ہندوستان میں جتنا رقبہ کاشت ہوتا ہو اسمیں صرف ۲۰ فیصدی ایسا ہو جسمیں آبپاشی سے کام لیا جاتا ہے اور تقریباً ۸۰ ایسا ہو جو ذرائع آبپاشی سے محروم ہے اگر ان ذرائع کو ترقی دیجائے نہریں اور تالاب بنوائے اور پرانے درست کرالئے جائیں اور بارش پر اسقدر دارو مدار نہ ہو تو ہندوستان کی زراعت بہت کچھ ترقی کر سکتی ہو۔ ہندوستان کے ذرائع آبپاشی بھی یہی تین یعنی نہریں، تالاب اور کوئیں ہیں پنجاب سرحدی صوبہ اور سندھ میں نہروں سے کام لیا جاتا ہو یہاں تالاب نہیں ہیں، صوبہ متحدہ میں

اصغر علی محمد علی تاجر عطر لکھنؤ کے کارخانہ کا انتظام ابتک اسی منیجر کی زیر نگرانی ہے جو چالیس سال سے کام کر رہا ہے۔

کوئیں آبپاشی کا بڑا ذریعہ ہیں اور دکن میں (خاص طور سے مدراس) تالابوں سے کام لیا جاتا ہے، ان تینوں ذرائع سے بحیثیت مجموعی جتنا کام لیا جاتا ہے وہ حسب ذیل ہے :-

| ذرائع آبپاشی | فیصدی بحیثیت مجموعی |
|---|---|
| سرکاری نہریں | ۴۱ |
| ذاتی اور خانگی نہریں | ۵ |
| کوئیں | ۲۵ |
| تالاب | ۱۶ |
| دیگر ذرائع | ۱۳ |

ذرائع آبپاشی کی خراب حالت کا ثبوت

ہندوستان میں نہروں کی توسیع گو زیادہ تر برطانوی عہد حکومت میں ہوئی مگر یہ ترقی اور توسیع بھی کچھ دل خوش کن نہیں، صوبہ متحدہ میں نہروں کی توسیع کی بہت گنجائش ہے، اگر یہاں نہریں خاطر خواہ بن جائیں تو بڑا فائدہ ہو، ہندوستان کے ذرائع آبپاشی کی حالت روز بروز خراب ہو رہی ہے اس کا ثبوت یہ ہے کہ صرف مدراس میں اب تک تباہ شدہ تالابوں کا پتہ پچاس ہزار تک چلا ہے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ پہلے کے حکمرانوں نے اسکو کسقدر ترقی دے رکھی تھی اور یہ کہ جب یہ تمام تالاب بھرے رہتے ہونگے تو زراعت کسقدر عمدہ ہوتی ہوگی مزید برآں ان شکستہ تالابوں سے اُن رعایا پرور، ہوشمند اور بیش بیں حکمرانوں کی عقل اور دولت کا پتہ چلتا ہے، جنہوں نے ذرائع آبپاشی کو بام عروج پر پہونچا دیا تھا۔ صوبۂ متحدہ میں بھی کنوؤں کی تعداد گھٹتی جارہی ہے ان کنوؤں اور تالابوں کی تباہی کا اصلی باعث کاشتکاروں کا افلاس اور حکومت کی حکمت عملی ہے، مگر یہ کہ کاشتکاروں کی مالی حالت کیوں خراب ہوئی اور حکومت کیوں ان پر روپیہ صرف نہیں کرتی بجائے خود بہت بڑے غور طلب مسئلے ہیں۔ ہم کاشتکاروں کی مالی حالت کی خرابی کو آئندہ بیان کرینگے۔

یہ ظاہر ہے کہ تالابوں اور نہروں کے لیے کسقدر روپیہ کی ضرورت ہے اور یہ غریب کاشتکاروں کے بنائے نہیں بن سکتے، جب تک حکومت ان پر روپیہ صرف نہ کرے ان کی توسیع غیر ممکن ہے، کبھی کبھی حکومت کاشتکاروں کو کوؤں کے لیے روپیہ تقاوی پر دیتی ہے مگر صرف تقاوی کا طرز عمل اس خرابی کو دور کرنے کے لیے کافی نہیں۔ آجکل ہماری سرکار نظام ریاست حیدرآباد کے ذرائع آبپاشی پر بہت روپیہ

صرف کررہی ہے اور مختلف جگہ بڑے بڑے تالابوں کی اسکیم پاس ہوچکی ہے، جنسے نہ صرف لاکھوں ایکڑ زمین کاشت ہوسکے گی بلکہ ایک بڑی مقدار میں بجلی بھی پیدا ہوسکے گی، خود حیدرآباد کا عثمان ساگر جو گنڈی پیٹ کے نام سے مشہور ہے اسقدر بڑا ہے، کہ اسکے بھر جانے کے بعد اگر خدا نخواستہ حیدرآباد میں چار پانچ سال تک پانی نہ برسے تو یہ اہل شہر کی ضرورت کے لیئے کافی ہوگا۔ دوسرا ایک بہت بڑا تالاب نظام آباد میں تیار ہورہا ہے جو نظام ساگر کہلائے گا، اس سے بھی بجلی پیدا کی جاسکیگی۔ ان کے علاوہ چند اور بڑے تالاب ہیں مثلاً حسین ساگر اور میر عالم کا تالاب، غرض آجکل یہاں اس مسئلہ پر خاص توجہ کیجا رہی ہے۔

حکومت کے فرائض اور ترقی کی صورت

ہندوستان کے ذرائع آبپاشی کی حالت تو معلوم ہوچکی اب دیکھنا یہ چاہیئے کہ انکی ترقی کی کیا صورت ہے، اسکے ساتھ ہی یہ بتا دینا غیر موزوں نہ ہوگا کہ ہر حکومت پر ملک کی بہبودی کے لیئے کچھ نہ کچھ فرائض عائد ہوتے ہیں مثلاً ملک کو بیرونی حملوں سے بچانا، ملک میں جھگڑے اور بدامنی نہ پھیلنے دینا، امن و امان کے ذرائع بہم پہنچانا رفاہ عام کے کام کرنا، اشاعت تعلیم اور ملک کی عام خوش حالی و زرعی ترقی کی طرف توجہ کرنا، ہندوستان کی برطانوی حکومت نے اول دو کاموں کا اسقدر معقول انتظام کیا ہے، کہ وہ ہندوستان کے لیئے ضرورت سے زیادہ ہے، فوج پر جتنا روپیہ صرف کیا جاتا ہے وہ ظاہرا تو ہندوستان کی حفاظت کے لیئے ہے مگر درحقیقت درپردہ اسکا مقصود نہ صرف انگریزوں کی پرورش ہے، بلکہ یہاں کی فوج سے برطانیہ عظمیٰ کی حفاظت کا کام لینا ہے جیسا کہ اس جنگ سے اچھی طرح ظاہر ہوگیا۔ یہاں کی فوجوں کی تنخواہ کا بجٹ ہر سال ساٹھ پینسٹھ کروڑ روپیہ کے قریب ہوتا ہے، صنعت و حرفت، اشاعت تعلیم، حفظان صحت اور زراعتی ترقی پر کافی روپیہ صرف نہیں کیا جاتا، ہندوستان میں ریلوے کو بہت ترقی دی گئی مگر یہی ترقی ہندوستان کی صنعت و حرفت کی تباہی کا بڑا باعث ہوئی، اب ذرائع آبپاشی کی ترقی یوں ہی ہوسکتی ہے کہ حکومت اپنا طرز عمل بدلے، زراعتی کاموں میں روپیہ صرف کرے، تمام تباہ شدہ تالاب درست کروائے اور جہاں ضرورت ہو اور طیار کرائے، تالاب اور نہریں بنوائے، کوؤں کے لیئے دل کھول کر تقاوی دے مالگذاری زیادہ نہ بڑہائی جائے، تاکہ کاشتکار خود بھی کوئیں بنوا سکیں، اسطرح تالاب نہریں اور کوئیں بنوانے سے نہ صرف موجودہ زراعت کو ترقی ہوگی بلکہ بہت سی زمینیں جو غیر مزروعہ ہیں ان میں زراعت ہونے لگے گی۔ سرکار کا گو فی الحال بہت روپیہ صرف ہوگا مگر آئندہ پیداوار بڑہنے کی صورت میں پھر لگان میں اضافہ

ہوجائیگا۔ اور رفتہ رفتہ سرکار کا کل روپیہ ادا ہوجانے کے بعد نفع ہونے لگے گا، غرض ہندوستان کی زراعت کو بڑھانے کا ایک بڑا ذریعہ آبپاشی کی ترقی ہے اور یہ صرف حکومت کی کوششوں پر منحصر ہے

ہندوستان کی زراعتی پستی کے چند وجوہ اوپر بیان ہو چکے جنہیں سے کاشتکاروں کی مالی حالت کی خرابی کا بیان اور یہ کہ اس خرابی کا زراعت پر کیا اثر پڑ رہا ہے ابا قی ہے، ابھی تک ہم یہ سنتے آئے ہیں کہ یہاں کے کاشتکاروں کی مالی حالت بہت خراب ہے، اس حقیقت کو کہدینا تو مشکل نہیں، مگر اسکی صحیح صحیح حالت بتانی بہت مشکل ہے وجہ یہ ہے کہ ہمارے پاس اس قسم کی صحیح معلومات حاصل کرنے کا کوئی ذریعہ نہیں، یہاں کے معاشی حالات ابھی تک پوری کدوکاوش سے دریافت ہی نہیں کیے گئے اور ہمارے پاس کوئی مستند معلومات کا ذخیرہ نہیں دوسرے اور باتوں کی طرح اس مسئلہ میں حکومت اور پبلک کے نقطۂ نظر میں اختلاف ہے، حکومت ہمیشہ یہ ثابت کرنے کی کوشش کرتی ہے کہ یہاں کے کاشتکاروں کی مالی حالت روبہ اصلاح ہے اور ابھی ہو رہی ہے، پبلک یہ کہتی ہے کہ انکی مالی حالت روز بروز ابتر ہوتی جاتی ہے حکومت اس ثبوت میں کہ کاشتکاروں کی دولت میں اضافہ ہو رہا ہے یہ بیان پیش کرتی ہے کہ آج کل اجناس کی قیمت روز بروز بڑھ رہی ہے اسطرح یقیناً کاشتکاروں کی دولت میں اضافہ ہو رہا ہے پبلک کا جواب یہ ہے کہ اضافہ قیمت کا فائدہ غریب کاشتکاروں کو نہیں ہوتا بلکہ بیچ کے تجار اس سے فائدہ اٹھاتے ہیں، دوسرے یہ کہ اگر انکی دولت بڑھتی تو معیار زندگی بلند ہونا چاہیئے تھا، اگر وہ جسقدر گرا ہوا ہے اسکی کوئی حدو نہایت نہیں، تیسرے اگر یہاں کے کاشتکاروں کا یورپ کے کاشتکاروں سے مقابلہ کیا جائے تو ان کی پستی کا صحیح اندازہ ہو سکتا ہے، یورپ کے کاشتکاروں کا معیار زندگی بہت بلند ہے وہ اعلیٰ سے اعلیٰ مصنوعی کھاد، تخم، آلات استعمال کرتے ہیں مگر یہ اچھے تخم، مصنوعی کھاد اور آلات استعمال نہیں کر سکتے، ان کا معیار زندگی بھی از حد پست ہے ایک جھونپڑی میں رہکر اور خشک روٹی کھاکر زندگی کے دن پورے کرتے ہیں، کڑاکے کی سردی میں زیر آسمان ایک کمبل تان کر پڑے رہتے ہیں۔ یہ سب کیوں؟ صرف اسوجہ سے کہ بیچارے کے پاس اس سے زیادہ ترقی کی گنجائش نہیں، جب حالت یہ ہے تو پھر کسطرح کہا جا سکتا ہے کہ انکی مالی حالت میں ترقی ہو رہی ہے۔ یہ دیکھنے کے لیے کہ انکی مالی حالت ہمیشہ سے ایسی ہی خراب ہے یا اب خراب ہوتی جاتی ہے، ہم کو عہد مغلیہ کے کاشتکاروں پر نظر ڈالنی چاہیئے، جب ہم اسوقت کی حالت پر نظر کرتے ہیں تو معلوم ہوتا ہے کہ کاشتکار اپنی زندگی نہایت چین سے بسر کرتے تھے، اور خوشحال تھے، اسوقت غلہ جسقدر سستا

---

"عطر خاص" جو صغر علی محمد علی تاجر عطر لکھنؤ کے کارخانہ کا بنا ہے۔ اُسکا نسخہ ہی مختلف ہے

تھا، وہ اب خواب وخیال معلوم ہوتا ہے۔ ان تمام حالات اور بیانات کو پیش نظر رکھتے ہوئے یہ نتیجہ نہایت آسانی سے نکالا جا سکتا ہے کہ یہاں کے کاشتکاروں کی مالی حالت اب بہت خراب ہو گئی ہے۔

اس خرابی کو معلوم کرنے کے لیے ہم ایک دوسرا اور سب سے مستند طریقہ جو ہندوستان میں ہو سکتا ہے اور جس کو حکومت بھی ماننے کے لیے تیار ہے اختیار کرتے ہیں، یہ طریقہ خود سرکاری کمیشنوں کی رپورٹوں کا خلاصہ ہے، جسکو حکومت نے وقتاً فوقتاً یہاں کی مالی حالت کی دریافت کے لیے مقرر کیا تھا، اس بیان میں کسی قسم کی افراط و تفریط کا اندیشہ نہیں اور اگر کچھ خیال ہو سکتا ہے تو وہ یہ ہی کہ یہاں کے کاشتکاروں کی مالی حالت کو اتنا خراب نہیں دکھایا ہوگا جتنا کہ حقیقتاً دکھانا چاہیئے، کیونکہ کمیشن کے اکثر اشخاص حکومت کے ملازم اور خود حکومت کا نقطۂ نظر رکھنے والے ہوتے ہیں، اسلیئے ان کے بیان میں اس بات کا اندیشہ نہیں کہ انہوں نے انکی مالی حالت کو اور خراب بتایا ہو، پس ہم انہیں کی رپورٹوں سے یہ ثابت کرتے ہیں کہ یہاں کے کاشتکاروں کی مالی حالت کسقدر خراب ہے۔

سنہ ۱۸۷۵ء میں دکن میں کچھ معاشی فسادات ہوئے تھے، جسکی تحقیق کے لیے حکومت نے ایک کمیشن مقرر کیا جسنے حسب ذیل رائے کا اظہار کیا ہے "ہم بتا چکے ہیں کہ ان علاقوں میں کاشتکار عام طور پر مقروض ہیں کچھ تو قدرتی اسباب کی بنا پر اور کچھ ہمارے نظم ونسق کے باعث۔ یہ قرضداری گزشتہ بیس سال کے دوران میں اپنی انتہائی حد کو پہونچ چکی ہے، تقریباً ایک ثلث کاشتکار قرضداری کی مصیبتوں میں گرفتار ہیں اور ان کے قرض کا اوسط مالگذاری کی مقدار سے اٹھارہ گنا زیادہ ہے، اور اس قرض کا تقریباً دو ثلث حصہ زمین کو رہن رکھکر حاصل کیا گیا ہے"

سنہ ۱۸۸۰ء کی قحط کمیشن نے حسب ذیل الفاظ میں اس بیان کی تائید کی ہے۔

"ہندوستان کے مختلف علاقوں سے شہادت جمع کرنے کے بعد ہم اس نتیجہ پر پہنچے ہیں کہ مالکان زمین کے طبقہ کی تعداد تقریباً ایک ثلث ایسی ہے جو اسقدر زیادہ مقروض ہے کہ ان کے لیے قرضداری سے نجات پانا ناممکن ہے اور کم ازکم اتنی ہی تعداد ان لوگوں کی ہے جو قرضدار تو ہیں لیکن جن کے قرضے ادا کیے جا سکتے ہیں"

سنہ ۱۹۰۱ء کی قحط کمیشن نے بھی اسی صورت حال کی تائید کی ہے، "ان تمام بیانات کا لحاظ کرتے ہوئے اور جو شہادت جمع کی گئی ہے اس سے ان کا مقابلہ کرتے ہوئے ہمارے خیال میں گمان غالب یہ ہے

کہ کم ازکم بمبئی پریسیڈنسی میں کاشتکاروں کی ایک چوتھائی تعداد اپنی زمین کھو چکی ہے، اور پہلے سے کم تعداد ایسی ہے جو مقروض نہیں، بقیہ کم و بیش مقروض ہے ۔"

آنریبل مسٹر روجر کی رپورٹ وزیر ہند کی خدمت میں

آنریبل مسٹر روجر رکن مجلس واضع قوانین بمبئی نے وزیر ہند کی خدمت میں ایک رپورٹ پیش کی تھی ، جسمیں یہ درج تھا " سنہ ۱۹۰۶ء کے قبل گیارہ سال کے عرصہ میں سرکاری مالگذاری وصول کرنے کی غرض سے تقریبًا بیس لاکھ ایکڑ زمین فروخت کی گئی جو آٹھ لاکھ چالیس ہزار سات سو ستر (۸۴۰۷۷۰) اشخاص کے قبضہ میں تھی اسکے علاوہ ستیں لاکھ روپیہ کی غیر منقولہ جائداد بھی اسی غرض سے فروخت ہوئی مگر اس زمین کا ساٹھ فیصدی حصہ خود حکومت کو خریدنا پڑا کیونکہ ان پر کوئی شخص بولی نہیں بول سکتا تھا (اس سے معلوم ہوتا ہے کہ اسقدر آدمی مالگذاری ادا کرنے اور زمین خریدنے کی صلاحیت نہیں رکھتے تھے) گویا بہ الفاظ دیگر گیارہ سال کی مدت میں اس مجموعی آبادی کا ۱/۸ حصہ بے خانماں ہو گیا " یہ حالتیں صرف ایک ایک صوبہ کی تھیں اسی سے پورے ملک کی حالت کا اندازہ ہو سکتا ہے ۔

پنجاب کی انجمن ہائے قرضہ اتحاد باہمی کے رجسٹرار کی تحقیق

پنجاب میں انجمن ہائے قرضہ اتحاد باہمی کے رجسٹرار صاحب نے سنہ ۱۹۲۱ء میں مقامی کاشتکاروں کی قرضداری کی تحقیق کی ہے اور یہ نتیجہ نکالا ہے کہ " صوبہ پنجاب کے کاشتکاروں کی مجموعی قرضداری کی مقدار تین کروڑ پونڈ یعنی ۴۵ کروڑ روپیہ ہے ۔ اس قسم کے واقعات اور صوبوں کے متعلق بھی معلوم کیئے گئے ہیں جن سے یقینی طور پر یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ ہندوستان کی زرعی آبادی قرضداری کی مصیبتوں میں بہت زیادہ مبتلا ہے ۔"

پنجاب کے کاشتکاروں کی مالی حالت تمام ہندوستان میں بہتر سمجھی جاتی ہے جب انکی یہ حالت ہے تو پورے ہندوستان کی حالت یقینًا اس سے خراب ہوگی ۔ دوسرے یہ بیانات سرکاری کمیشنوں کی رپورٹوں سے اخذ کئے گئے ہیں اسلیئے کم از کم اس حالت کو یقین کرنے میں کسی قسم کے شبہ کی گنجائش نہیں ، ان بیانات کو دیکھنے سے یہ اچھی طرح ثابت ہو گیا ہوگا کہ اس پچاس سال کے عرصہ میں مالی حالت کسی طرح نہیں سدھری بلکہ اور خراب ہوگئی ہے

مالی خرابی کے اسباب پیشوں میں توازن کی کمی

مالی حالت کی خرابی تو اچھی طرح واضح ہو چکی ہے اب اسکی خرابی کے اسباب پر نظر کرنی چاہیئے ، اس خرابی کی ایک وجہ پیشوں میں توازن کی کمی ہے جس پیشہ میں جتنے لوگوں کی ضرورت اور گنجائش ہے اتنے ہیں ہیں کسی میں بہت کم اور کسی میں بہت زیادہ اور یہ دونوں حالتیں دولت کی ترقی کے لیئے سد راہ ہیں پیشوں میں توازن کی کمی کے بھی کئی اسباب ہیں ، ایک تو یہاں کی ذات پات کی بندش دوسرے قدامت

پسندی مگر اس خرابی کی سب سے بڑی وجہ صنعتی انقلاب ہے۔ یعنی جوں جوں ہندوستان کی دستکاری تباہ کی جانے لگی، لوگ زراعت کی طرف بڑھنے لگے اور خود کاشتکار جو گھریلو دستکاری سے پیسہ پیدا کرتے تھے اسکے مردہ ہو جانے سے زیادہ مفلس ہو گئے، غرض اسطرح صنعت محدود ہوتی گئی اور زراعت میں لوگوں کی کثرت ہونے لگی۔ ہر ملک میں مختلف دماغ کے آدمی پیدا ہوتے ہیں جو مختلف کاموں کے لیئے موزوں ہوتے ہیں اگر انکو انکی قابلیت کے مطابق کام ملے تو ملک بہت ترقی کر سکتا ہے مگر کام جب انکی قابلیتوں کے خلاف ہو تو ملک میں پستی بڑھے گی، جس ملک میں جتنے قسم کے معاشی وسائل ہوں اگر ان سب سے کماحقہ فائدہ نہ اٹھایا جائے تو اس کا نتیجہ بھی صنعتوں کی تباہی اور ملکی تنزل کا باعث ہوا کرتا ہے۔ اسوقت ہندوستان میں یہی حالت ہے، کہ نہ ہر شخص اپنی دماغی اور جسمانی قابلیت کے لحاظ سے کام انجام دے رہا ہے اور نہ یہاں کی معاشی وسائل سے فائدہ اٹھایا جا رہا ہے، آجکل سرکاری ملازمتوں کی راہیں بھی مسدود ہو گئی ہیں اسوجہ سے بھی زراعت پیشہ لوگوں میں ترقی ہو رہی ہے ان تمام باتوں کے یکجا ہو جانے کا نتیجہ یہ ہوا کہ اسوقت ۲۰ فیصدی آدمی زراعت پیشہ ہیں اور افلاس روبہ ترقی ہے۔ ہندوستان کی خوفناک غربت کا صحیح اندازہ اس سے ہو سکتا ہے کہ انگلستان میں سالانہ آمدنی کا اوسط فی کس پچاس پونڈ بلکہ اس سے بھی زیادہ ہے اور ہندوستان کی سالانہ آمدنی کا اوسط فی کس زیادہ سے زیادہ ڈھائی پونڈ پڑتا ہے

کاشتکاروں کی مالی حالت کی خرابی کی ایک وجہ تو اوپر بیان ہوئی ہے دوسری یہ ہے کہ یہاں کا طریق مالگذاری بھی خراب ہے، کہیں رعیت واری طریقہ رائج ہے اور کہیں زمینداری، رعیت واری طریقہ تو کاشتکار کے حق میں بہتر ہے مگر زمینداری سخت مضر، کیونکہ رعیت واری میں کاشتکار کا بالراست تعلق حکومت سے ہوتا ہے اور ماحصل زائد میں صرف حکومت حصہ دار ہوتی ہے مگر دوسرے طریقہ میں زمیندار بھی حصہ دار ہوتا ہے جسکی وجہ سے کاشتکار کا حصہ کم ہو جاتا ہے، دوسرے بندوبست کے دو طریقے ہیں ایک بندوبست میعادی دوسرا بندوبست دوامی عام طور سے بندوبست میعادی جاری ہے ۔ پہلے تو بہت جلد جلد بندوبست ہوتا تھا مگر اب پندرہ سال سے لیکر تیس سال تک بندوبست کی میعاد مقرر کر دی گئی ہے، جہاں بندوبست دوامی ہے وہاں کے کاشتکار خوشحال ہیں اور جہاں میعادی ہے جو قریب قریب تمام ہندوستان میں رائج ہے وہاں کی حالت اچھی نہیں۔

اس خرابی کی تیسری وجہ تشخیص مالگذاری اور محکمۂ بندوبست کی خرابی ہے تشخیص مالگذاری کا

طریقہ یہ ہے کہ جب میعاد بندوبست ختم ہوتی ہے تو ہر صوبہ کے محکمۂ بندوبست کے کچھ عہدہ دار معہ عملہ گاؤں گاؤں دورہ کرکے ہر کھیت کی پیداوار کا اندازہ لگاتے ہیں اور پیداوار کا تخمینہ کرکے زائد ما حصل کا پچاس فیصدی مالگذاری مقرر کر دیتے ہیں، اکثر صورتوں میں اندازہ غلط ہوتا ہے اور کبھی کبھی شرارتاً بھی پیداوار کا تخمینہ زیادہ کر دیا جاتا ہے، چونکہ یہاں کے کاشتکار جہالت کی وجہ سے مصارف کا حساب و کتاب نہیں رکھتے حتیٰ کہ اپنی محنت اور اصل کو بھی اخراجات میں داخل نہیں کرتے، اس وجہ سے صحیح زائد ما حصل کا پتہ نہیں چل سکتا اور تشخیص مالگذاری صرف حکام اور عملہ کے اندازہ پر منحصر ہوتی ہے، بندوبست کا عملہ اس موقع پر کاشتکاروں کو بہت پریشان کرتا ہے، اور رشوتیں لیتا ہے چونکہ اسوقت کاشتکار بالکل انکی گرفت میں ہوتے ہیں، اسلیئے رشوت کی وجہ سے کاشتکار بہت زیربار ہو جاتے ہیں اور بعض لیا بھی کرتے ہیں کہ جب بندوبست کا زمانہ قریب آتا ہے تو وہ قصداً کھیتوں کو خراب کر دیتے ہیں تاکہ مالگذاری کی تشخیص کم کیجائے اسطرح کھیت پر نگرانی نہ کرنے اور انکو خراب کرنے سے فصلیں خراب ہوتی ہیں اور جب بندوبست . . . . . . . . . . . . . کی بلا سر سے ٹلتی ہے تو پھر کھیتوں کی درستگی میں محنت اور روپیہ صرف کرنا پڑتا ہے غرض دُہری زیرباری سے انکی مالی حالت پر برا اثر پڑتا ہے ۔

ان دو باتوں کے علاوہ حکومت نے تحصیل مالگذاری کا جو طریق اختیار کیا ہے وہ بھی کاشتکاروں کے لیئے از حد مضر ہے، اول یہ کہ حکومت نے کل مالگذاری وصول ہونے کا ایک دن مقرر کر دیا ہے، اگر کاشتکار اس دن مالگذاری ادا کرنے سے قاصر رہا تو اسکی جائداد نیلام کرکے مالگذاری وصول کیجاتی ہے، دوسرے حکومت تحصیل میں بجائے غلہ کے روپیہ لیتی ہے، اور تحصیل کا مقررہ دن فصل تیار ہونے کے بعد ہی ہوتا ہے اسوقت کاشتکاروں کے پاس روپیہ تو ہوتا نہیں اور تحصیل کے سپاہی سر پر کھڑے ہوتے ہیں اسلیئے مجبوراً وہ غلہ کو نہایت ارزاں فروخت کرنے پر مجبور ہوتے ہیں - اسوقت یہ اپنا غلہ روک نہیں سکتے کیونکہ ان کو تو روپیہ کی سخت ضرورت ہے جس بھاؤ بھی بکے بیچنا پڑتا ہے اسوقت بیچ کے تجار اور بنیئے خوب فائدہ اٹھاتے ہیں، سستا سستا مال خرید کر کوٹھوں میں بھر لیتے ہیں اور جیسے جیسے قیمت چڑھتی ہے خوب نفع کماتے ہیں۔ غرض اس صورت سے بھی کاشتکاروں کو سخت مالی نقصان پہنچتا ہے ۔

مالگذاری کی زیادتی کاشتکاروں کی مفلسی کا باعث

اس خرابی کے تین سبب تو اوپر بیان ہو چکے، چوتھی وجہ یہ ہے کہ یہاں کے کاشتکاروں سے مالگذاری حد سے زیادہ وصول کیجاتی ہو گویا وہ ایک سخت ٹیکس ہو۔ جب حکومت سے زیادتی مالگذاری کی شکایت کی جاتی ہے تو جواب ملتا ہو کہ مالگذاری کا بار کسی طرح کاشتکار پر نہیں پڑ سکتا، اور نہ پڑنا چاہیئے کیونکہ حکومت ماحصل زائد میں سے ½ حصہ بطور مالگذاری وصول کرتی ہو، اور ماحصل زائد سے لیا جانا کسی طرح ظلم نہیں۔ اس بات کو ہم بھی تسلیم کرتے ہیں۔ کہ اگر ماحصل زائد میں سے مالگذاری لی جائے تو وہ مالی حالت کی خرابی کا باعث نہیں ہو سکتی مگر حقیقت یہی ہے کہ موجودہ مالگذاری کسی طرح ماحصل زائد کا جزو نہیں بلکہ ٹیکس ہے، اس ثبوت کے لیئے پبلک مندرجہ ذیل بیانات پیش کرتی ہو۔

پہلا مفروضہ

اول یہ کہ سرکار جن اصول اور مفروضات کے ماتحت مالگذاری وصول کرتی ہو وہ مفروضات ہندوستان میں قائم نہیں ہیں رکارڈو نے مسئلہ لگان سے متعلق جو مفروضات بیان کیئے تھے انمیں سے پہلا یہ ہو کہ کاشتکاری نفع بخش ہو، اس ثبوت کے لیئے کہ ہندوستان میں کاشتکاری آج کل نفع بخش نہیں ہو خود سرکاری رپورٹیں اسکی شاہد ہیں اور اوپر بیان ہو چکا ہے کہ سرکاری کمیشنوں نے یہاں کی کاشتکاری کی حالت کسقدر ردی بتائی ہے، اور اس خرابی سے اکثر زمینوں سے معاشی لگان وصول نہیں ہوتا۔ جب زمینوں سے لگان ہی نہیں ملتا تو مالگذاری وصول کرنا ٹیکس نہیں تو اور کیا ہے اسطرح پہلا مفروضہ یہاں غلط ثابت ہوا۔

دوسرا مفروضہ

دوسرا مفروضہ یہ ہے کہ ہر شخص وہی کاروبار اختیار کرتا ہو اور اسی میں اپنا روپیہ لگاتا ہے جس کو وہ نفع بخش سمجھتا ہو یعنی مسابقت کا مادہ ہر شخص میں فرض کر لیا گیا ہو۔ اس مفروضہ کا بھی ہندوستان کے کاشتکاروں پر اطلاق نہیں ہوتا، وہ اسطرح کہ زمین محدود ہو اور چند زمینداروں کے قبضہ میں ہے برخلاف اسکے کاشتکاروں کی کوئی انتہا نہیں چپہ چپہ زمین حاصل کرنے کے لیئے وہ اپنی جان تک لڑا دیتے ہیں۔ یعنی زمین محدود ہے اور طلب بہت زیادہ۔ زمیندار طاقتور ہیں اور کاشتکار کمزور یہاں کے کاشتکار حد درجہ جاہل اور پست ہمت ہیں انمیں آزادی کی بو تک نہیں، ان کی وجوہ اور انقلابات صنائع کی وجہ سے آبادی کا بڑا حصہ کاشتکاری کی طرف مائل ہے گو اسمیں ان کو نفع نہیں ہوتا پھر بھی اسکو نہیں چھوڑتے اسلیئے کہ جہالت کی وجہ سے وہ کوئی دوسرا کام انجام نہیں دے سکتے سب سے آسان کاشتکاری ہی معلوم ہوتی ہے کیونکہ اسمیں زیادہ مہارت کی ضرورت نہیں اور رسم و رواج انکو

سکا مخصوص حصہ علی پور شاہزادہ ضلع لکھنؤ سے جسکو قریباً ایک صدی کے زمانہ ہوا نیکنامی سے جاری ہے

پیشہ بدلنے نہیں دیتا اسطرح انمیں مسابقت کا مادہ بھی مفقود ہے اور وہ پرانی لکیر کے فقیر ہیں، اسلیئے یہاں دوسرا مفروضہ بھی منطبق نہیں ہوتا۔

تیسرا مفروضہ

تیسرا مفروضہ یہ ہے کہ پیداوار میں سے کل مصارف کاشت منہا کرنے کے بعد جو کچھ ماحصل زائد بچے اسکا ½ حصہ مالگذاری لی جائے، یعنی پہلے مصارف کاشت منہا کیئے جائیں اسکے بعد جو بچے انمیں سے مالگذاری لی جائے مگر ہندوستان میں قانوناً زمین کی پیداوار پر سب سے پہلے حکومت کا حق ہے یعنی قبل اسکے کہ مصارف کاشت منہا ہوں حکومت مالگذاری وصول کرلیتی ہے اور تاوقتیکہ مالگذاری ادا نہ ہوجائے مہاجن وغیرہ اپنا قرض وصول نہیں کرسکتے، جب مصارف کاشت منہا کرنے کے قبل ہی مالگذاری لے لی جاتی ہے تو وہ لگان کہاں رہا اسلیئے تیسرا مفروضہ بھی یہاں موجود نہیں ہے، اس کے بعد ہم یہ نتیجہ آسانی سے نکال سکتے ہیں کہ ہندوستان میں مالگذاری کی نوعیت لگان کی نہیں بلکہ ٹیکس کی ہے۔ ہندوستان میں مالگذاری کا ایک بڑا حصہ ماحصل زائد یا معاشی لگان سے نہیں لیا جاتا بلکہ اُس کا بڑا حصہ اُس جزو سے وصول ہوتا ہے جو کاشتکار کی سال بھر کی زندگی کے لیئے ضروری ہوتا ہے۔

اسکو ٹیکس تسلیم کرنے کے بعد بھی ہم دیکھتے ہیں کہ اسکی حالت انکم ٹیکس کی سی بھی نہیں کیونکہ اسمیں وہ سہولتیں جو دوسرے ٹیکسوں میں پائی جاتی ہیں موجود نہیں ہیں، بلکہ یہ ایک ایسا سخت ٹیکس ہے جسمیں کسی قسم کی رعایت نہیں، اسکے علاوہ انکم ٹیکس اُس شخص سے وصول کیا جاتا ہے جسکی سالانہ آمدنی دو ہزار یا اس سے زیادہ ہو، مگر مالگذاری کی کوئی مقدار معین نہیں چھوٹی سی چھوٹی آمدنی والے کاشتکار سے بھی مالگذاری لی جاتی ہے

مہاجنوں کی شرح سود

کاشتکاروں کی مالی حالت کی خرابی کے اسقدر اسباب بتائے جاچکے ہیں پھر بھی ابھی باقی ہیں جنمیں سے مہاجنوں کی اعلیٰ شرح سود ہے، مہاجن کاشتکاروں سے جسقدر اعلیٰ شرح سود وصول کرتے ہیں اسکے متعلق ڈاکٹر منہر صاحب لکھتے ہیں کہ "میں ہمیشہ ہندوستان میں یہ معلوم کرنے کی کوشش میں رہا کہ روپیہ سے کسقدر سود پیدا ہوسکتا ہے، معلوم ہوا کہ اب کاشتکاروں سے ۳۷½ فیصدی سود لیا جاتا ہے، غریب آدمی جو بلا ضمانت قرض لیتے ہیں ایک آنہ فی روپیہ ماہوار یعنی ۷۵ فیصدی سالانہ سود ادا کرتے ہیں، مقروض ہر سال سود ادا کرنے ہی کا نقصان برداشت نہیں کرتے بلکہ کتنے ہی اور نقصان اٹھاتے ہیں۔ آجکل کوئی شخص بغیر سرمایہ کے کوئی کام نہیں کرسکتا، ترقی زراعت کے لیئے بھی بڑی رکاوٹ یہ ہے کہ

---

کاشتکاروں کے پاس روپیہ نہیں اگر عمدہ بیل اور مضبوط مویشی ہوں تو پیداوار میں بہت ترقی ہو سکتی ہے"
جب شرح سود اسقدر سخت ہو تو یہ بات آسانی سے سمجھ میں آسکتی ہو کہ سود ہی ادا کرنا مشکل سے منافع کیسا، بعض مرتبہ مہاجنوں کی نیت بھی خراب ہوتی ہے اور وہ کاشتکار کو سود کے جال میں پھنسا کر انکی زمین پر قبضہ کرنا چاہتے ہیں چنانچہ اسی طرح بہت سی زمینیں مہاجنوں کے قبضہ میں پہونچ چکی ہیں۔ کاشتکاروں کی مالی خرابی کا واحد ذمہ دار مہاجن نہیں جیسا کہ حکومت اسکو قرار دیتی ہے بلکہ اسکے چند دوسرے اسباب ہیں جنکی وجہ سے مہاجنوں کی وجہ سے تقویت ہو گئی ہے، مہاجن جو اعلیٰ شرح سود وصول کرتا ہے اسکی وجہ یہ ہے کہ ہر گاؤں میں عموماً ایک ہی شخص روپیہ کا لین دین کرتا ہو تمام کاشتکار اسی سے قرض لیتے ہیں روپیہ کی مقدار تو محدود ہوتی ہے مگر طلب زیادہ، اگر کاشتکار خوشحال ہوں اور گاؤں میں کواپریٹو بنکس ہوں تو یہ نوبت نہیں پہونچ سکتی۔

کاشتکاروں کی بیجا فضول خرچی

کاشتکاروں کی افلاس کا ایک سبب انکی بیجا فضول خرچی بھی ہے یہ وجہ تو بہت زیادہ اہم نہیں اسلیئے کہ ان کے پاس ہے کیا جو صرف کریں، پھر بھی وہ اکثر اوقات ضروریات رسمی کو ضروریات زندگی پر ترجیح دیتے ہیں خواہ بھوکے رہیں مگر مذہبی رسوم میں پیسہ ضرور صرف کرینگے، یہ فضول خرچی بھی بجائے خود بہت زیادہ ذمہ دار نہیں اسلیئے کہ عہد مغلیہ کے کاشتکار اس سے بہت زیادہ فضول خرچی کرتے تھے اور خوشحال تھے، یہاں کے کاشتکاروں کی فضول خرچی بھی دوسرے اسباب کے ماتحت ہے ایک یہ کہ انکو مذہب کی طرف سے واقفیت نہیں ہوتی دوسرے جہالت اور تعلیم کی کمی کی وجہ سے وہ آیندہ ضروریات کو محسوس نہیں کرتے لہٰذا فضول خرچی کم ہونے کے لیئے ان باتوں کی اصلاح کی ضرورت ہے۔

اس مالی خرابی کی ایک بڑی وجہ وہ مغربی قوانین ہیں جو جائداد غیر منقولہ سے متعلق ہیں ہم دیکھتے ہیں کہ جبوقت تک انگریز ہندوستان نہیں آئے تھے اسوقت تک کاشتکاروں کی حالت اچھی تھی مگر جیسے جیسے انکی حکومت پختہ ہوتی گئی ان کی حالت خراب ہوتی گئی۔ انگریزوں کے آنے سے قبل زمیندار اور کاشتکار کے تعلقات نہ صرف زراعت تک محدود تھے بلکہ زمیندار اپنے کو ان کا سرپرست سمجھتے تھے اور جب کبھی کاشتکاروں پر کوئی مصیبت نازل ہوئی تو وہ اُن کی مدد کرتے تھے کاشتکاروں کا برتاؤ بھی اسیطرح کا تھا گو اس وقت کاشتکاروں کی حالت غلاموں کی سی تھی پھر بھی اپنے حال میں خوش تھے، جیسے جیسے مغربی قوانین رائج ہوتے گئے آپس میں مغائرت بڑھتی

گئی اور دونوں کے تعلقات صرف قانونی حد تک محدود ہوگئے۔ اب زمیندار اپنے کو اس بات کا ذمہ دار نہیں سمجھتا کہ وقت ضرورت کاشتکاروں کی مدد کرے، اب اسکو کاشتکار کی تباہی سے بحث نہیں اسطرح آپسمیں مغائرت بڑھی اور مغائرت کا نتیجہ مقدمہ بازی ہوا جو فریقین کی زیر باری کا باعث ہے پہلے کاشتکار کی یہ مجال نہیں تھی کہ بغیر زمیندار کی اطلاع اور رضامندی کے زمین رہن رکھے یا حق کاشت فروخت کرے، مگر نئے قوانین کی رو سے وہ ایسا کر سکتے ہیں اور کر رہے ہیں، کاشتکاروں کو ان حقوق کے دینے سے حکومت کا منشا یہ تھا کہ خواہ کچھ ہی کیوں نہ ہو کاشتکار زمین رہن کر کے اسکا حق کاشت فروخت کر کے اسکو منتقل کر کے مالگزاری وقت پر ادا کر دے، اس سے یہ معلوم ہوتا ہو کہ انگریزی قوانین کا رجحان ہی اسطرف ہو کہ انکی مالی حالت خراب ہو، کاشتکاروں کو آزادی مل جانے سے زمین کی قیمت میں تو اضافہ ہوگیا مگر پیداوار میں کسی قسم کا اضافہ نہیں ہوا، کاشتکار کو اس حد تک زمین پر اختیار مل جانے اور قیمت بڑھنے نے ان کو اس بات کی لالچ دی کہ جب کچھ بھی ضرورت ہو زمین رہن یا منتقل کر دے اسطرح قرض ستانی کی عادت انمیں اور ترقی کر گئی، اب اس خرابی کو حکومت بھی محسوس کر رہی ہے، اور بعض جگہ اس قسم کے قوانین نافذ کئے گئے ہیں کہ زمین قرض کے بارے سے فروخت نہیں ہو سکتی۔

کاشتکاروں کی مالی حالت کی خرابی کے قریب قریب کل وجوہ مختصراً بیان کر دئیے گئے، ان خرابیوں کا زراعت پر جسقدر خراب اثر پڑ رہا ہو اور اس سے زراعت کو جسقدر نقصان پہونچ رہا ہو وہ خاص توجہ کے محتاج ہیں مالی خرابی کی وجہ سے نہ اچھے مویشی ہیں، نہ کھاد ہو، نہ عمدہ قسم کے تخم نہ نئے قسم کے آلات زراعت، نہ آبپاشی کا پورا انتظام غرض یہ کہ زمین کو درست کرنے اور زراعتی ترقی کے لئے جن جن باتوں کی ضرورت ہو وہ سب موجود نہیں ہیں۔

ان تمام باتوں کے بعد اب دیکھنا یہ ہے کہ آیا انکی حالت درست بھی ہو سکتی ہو یا نہیں، پانی کہاں تک پہونچ چکا ہے اور سر سے گزرنے میں کتنی دیر ہے؟ ابھی پانی سر سے نہیں گزرا ہو اور اگر فوراً اسکی طرف توجہ مبذول کی جائے تو پھر حالت درست ہو سکتی ہے مگر جسطرح پہلے سے تعویق ہوتی آئی ہو اگر اسی طرح ہوتی رہی تو پھر علاج ممکن نہ ہوگا۔

لہذا ضرورت اس بات کی ہو کہ فوراً اس خرابی کو دور کرنے کی صحیح تدابیر اختیار کی جائیں اور سب سے پہلا کام یہ ہونا چاہیئے کہ خود کاشتکاروں میں اپنی حالت کی خرابی کا احساس پیدا ہو اور وہ خود تعمیر

ذلت سے نکلنے کی کوشش کریں، صرف دوسروں کی کوششوں سے بغیر اسکے کہ وہ اپنی حالت کو محسوس کریں اور با تدبیر ہلائیں اس حالت کی درستگی مشکل ہے۔

اس کا واحد ذریعہ اشاعت تعلیم ہے، کاشتکاروں کی تعلیم سے مراد یہ نہیں کہ انکو اعلیٰ اعلیٰ علوم و فنون اور یونیورسٹی کی تعلیم دی جائے (اگر ایسا کیا جائیگا تو بجائے فائدہ کے نقصان ہوگا کیونکہ کاشتکار اتنی اعلیٰ تعلیم پانے کے بعد زراعت کو ذلیل سمجھنے لگیں گے دوسرے اعلیٰ تعلیم کو اسقدر وسیع پیمانے پر پھیلانے کے لیئے زبردست انتظام اور بے حد روپیہ کی ضرورت ہے تیسرے اعلیٰ تعلیم کے لیئے ایک مدت دراز درکار ہے اور یہاں تو فوری انتظام اور بے حد روپیہ کی ضرورت ہے

یہاں کاشتکاروں کی تعلیم سے یہ مراد ہے کہ ان کو اتنا لکھنا پڑھنا آجائے کہ وہ اپنا کاروبار چلا سکیں اور اخبارات پڑھ سکیں، دوسرے ان کو زراعتی تعلیم دیجائے اور زراعتی تعلیم بھی اعلیٰ نہیں بلکہ جتنی ان کے لیئے اشد ضروری ہو۔ تیسرے جس صوبہ میں جس خاص چیز کی کاشت ہوتی ہو صرف اُسی کے متعلق انکو پوری تعلیم دی جائے، مثلاً بنگال میں جوٹ کی کاشت کی، بہار اور برما میں چانول کی، پنجاب میں گیہوں اور برار میں روئی کی غرض جس صوبہ میں جس چیز کی کاشت زیادہ ہوتی ہو اسی کے متعلق ان کو تعلیم دیجائے اسطرح وقت بھی کم صرف ہوگا۔ اور پوری طرح زراعتی ترقی بھی ہو سکے گی۔

دوسرے حکومت سرکاری طریق مالگذاری اور تحصیل مالگذاری (جنکی تشریح پہلے ہو چکی ہے) میں نرمی کرے محکمۂ بندوبست میں اصلاح کرے اور عملے کو رشوت ستانی سے باز رکھے۔ طریق مالگذاری کی اصلاح

تیسرے یہ کہ کاشتکاروں کی مالی حالت درست کرنے کے لیئے روپیہ کی فراہمی کا مناسب انتظام کرنا چاہیئے تاکہ کاشتکار مویشی، آلات کشاورزی اور تخم خرید سکیں، کھاد استعمال کر سکیں اور زمین کی زرخیزی کو بڑھا سکیں قرض دینے کا ایسا انتظام کیا جائے کہ شرح سود بہت کم ہو اور قرض ملنے میں سہولت اور رغبت ہو فضول خرچی کے لیئے قرض نہ دیا جائے، آیندہ کے لیئے ایسی تدابیر اختیار کی جائیں کہ قرض کی عادت اور ضرورت مسدود ہوتی جائے۔ حکومت نے ان اصلاحات کا کچھ انتظام کیا ہے جو ذیل میں درج کی جاتی ہیں۔" حکومت نے بہت پہلے ان ضروریات کو محسوس کیا اور انکی تکمیل کے لیئے ۱۸۸۳ء میں قانون قرضہ جات اصلاح اراضی (Land Improvements Loans Act) پاس کیا اور ۱۸۸۴ء میں قانون قرضہ جات کاشتکاران نافذ کیا جو روپیہ ۱۸۸۳ء کے قانون کے ماتحت

---

دیا جاتا تھا اسکو اصلاح زمین کے لیے صرف کرنا ضروری تھا، مثلاً کنواں کھودنا موریوں اور نالیوں کی تعمیر و مرمت وغیرہ برخلاف اسکے ۱۸۸۴ء کے قانون کے تحت جو روپیہ دیا جاتا تھا لازم تھا کہ وہ مویشیوں تخم آلات وا وزار خریدنے پر صرف کیا جائے "۔ اگرچہ کاشتکاروں کی ایک معقول تعداد نے ان قوانین سے اپنی حالت سدھارنے کے لیے استفادہ کیا تاہم بحیثیت مجموعی جو امداد ان قوانین سے حاصل ہوئی وہ تقریباً ناقابل لحاظ ہے ایک تو یہ کہ جو رقم دیجاتی ہے وہ مقدار میں بہت قلیل ہوتی ہے دوسرے یہ کہ شرح سود اتنی کم نہیں ہوتی، جس سے کاشتکاروں کو قرض لینے کی کافی ترغیب ہو، تیسرے یہ کہ ان قوانین کے ماتحت قرض حاصل کرنے کا جو طریقہ ہے وہ بہت ہی سخت اور تکلیف دہ ہے، یہی حال قرضہ ہائے تقاوی کا ہے اسکی بھی مقدار قلیل ہوتی ہے اور ادائی ایک وقت معینہ کے اندر لازم کردی جاتی ہے ان تمام خامیوں کے علاوہ ایک اور عام شکایت یہ ہے کہ قبل اسکے کہ قرض کی رقم کاشتکار کو ملے اس کا ایک جزو نامعلوم طریقے سے مفقود ہوجاتا ہے ان تمام امور کو پیش نظر رکھ کر ہم یہ کہہ سکتے ہیں کہ ابھی تک کوئی معقول انتظام انکی مالی حالت کی درستی کے لیے نہیں ہوا ہے

چوتھے ایسے قوانین نافذ کیے جائیں جن سے کاشتکار زمین علیحدہ نہ کرسکیں اور قرض یا مالگذاری کا بار زمین پر نہ پڑے، اسکے متعلق بھی حکومت نے چند قوانین نافذ کئے ہیں، جن کا منشا یہ ہے کہ انکی املاک کو خاص طور پر محفوظ رکھا جائے، چنانچہ مجموعۂ ضابطۂ دیوانی کی ایک خاص دفعہ کی رو سے کاشتکاروں کی بعض املاک کو قرق ہونے سے مستثنیٰ کردیا گیا ہے (دفعہ ۴۴ - ۵۴ اور ۶۰) اسی طرح قانون امداد کاشتکاران (The agricullurists Relief Act) کے ماتحت کوئی کاشتکار کسی نقدی ڈگری (money decree) کے لیے گرفتار نہیں کیا جا سکتا اور ہر کاشتکار کو یہ حق حاصل ہے کہ اپنا قرضہ باقساط ادا کرنے کا مطالبہ کرے ایک اور قانون قرضہ رباخوری (The usurious Loans act) پاس کیا گیا ہے، یہ قانون بھی خاص طور پر کاشتکاروں کے لیے وضع کیا گیا ہے۔

ایکٹ نمبر ۱۰ بابت ۱۹۱۸ء

ملک کے بعض حصوں میں اس مسئلہ کی غیر معمولی اہمیت کو محسوس کرتے ہوئے، حکومت نے چند اور قوانین نافذ کیے ہیں جنکی رو سے زمین کو منتقل یا رہن کرنے کے حق پر مختلف موانع عائد کیے گئے ہیں چنانچہ پنجاب، صوبہ متحدہ اور بمبئی میں یہ تدبیر اختیار کی گئی ہے ۱۹۰۱ء کی قحط کمیشن نے یہ

رائے ظاہر کی تھی کہ زرعی قرضداری کے اسباب میں سے ایک سبب یہ ہے کہ سررشتہ بندوبست کی طرف سے زمین پر کاشتکاروں کا مالکانہ حق تسلیم کیا جائے، جب تک کہ ان حقوق میں رکاوٹیں پیدا نہ کی جائیں اسوقت تک کاشتکاروں کو قرضداری میں مبتلا ہونے سے روکنا ناممکن ہے اسی وجہ سے قانون انتقال اراضی پنجاب کی رو سے انتقال اراضی کے حقوق پر سخت رکاوٹیں پیدا کردی گئی ہیں، کوئی کاشتکار حاکم ضلع کی اجازت بغیر اپنی زمین کسی غیر کاشتکار کے ہاتھ فروخت نہیں کرسکتا، دکن کے بعض علاقوں میں بھی اس قسم کے قوانین نافذ کیے گئے ہیں۔"

اگرچہ زرعی ترقی میں ان تدابیر کی وجہ سے کوئی خاص نتایج برآمد نہیں ہوئے تاہم ان کا اسقدر فائدہ تو یقینی ہے کہ زمین سرعت کے ساتھ منقسم ہونے نہیں پاتی اور کاشتکار اپنی اراضی کے بعوض بہت زیادہ قرضداری میں مبتلا نہیں ہوسکتے، پھر بھی ضرورت اس بات کی ہے کہ مالی اصلاح کی حقیقی تدبیر یعنی قرضہ کی فراہمی کا مناسب انتظام جلد سے جلد کیا جائے۔"

جیسا کہ بار بار بتایا جاچکا ہے باوجود حکومت کی ان ظاہرا تدابیر کے کوئی خاص فائدہ نہیں پہونچ رہا ہے اور ان اسکیموں اور قوانین کے باوجود مالی حالت جیسی تھی ویسی ہی ہے۔

**ابوالمنصور حمید** عثمانیہ کالج ہوسٹل
(حیدرآباد)

---



---

# حضرت شاہ کلیم اللہ جہان آبادیؒ

(مسلسل)

اخبار الاولیا میں ایک دفعہ کے اعتکاف کا ذکر لکھا ہے کہ مہرولی کے باہر ایک تنگ و تاریک کنواں تھا، اس کی مینڈھ سے رسی باندھ کر لٹک جاتے، اور دو دو ہفتہ اسی طرح لٹکے رہتے تاہم اس تمام محنت و کوشش کا کوئی مفید نتیجہ نہیں نکلا، البتہ یہ ہوگیا کہ کبھی کبھی بجلی چمک جاتی، حقیقت کے چہرے سے نقاب اٹھتے نظر آنے لگے اور ایسا محسوس ہوتا کہ کوئی روشنی قلب میں پیدا ہورہی ہے۔

حسن اتفاق سے ایک روز تغلق آباد کے ویرانہ میں ایک صاحب دل سے ملاقات ہوگئی انہوں نے کہا: تم یہ کس وحشت میں مبتلا ہو، تعلقات کی زنجیروں کا کاٹ دینا ہی کافی نہیں ہے، دل بھی دونیم و دردمند ہونا چاہیئے، گزشتہ گناہوں کی تلافی کے لیئے ضروری ہے کہ آنکھیں اشکبار ہوں، درد کی تڑپ تن بدن میں جاری ہو، طلب صادق ہو، کسی غرض و خواہش کا میل نہ ہو، جوش ہردم تازہ رہے حقیقت کا جلوہ جہاں بھی نظر آجائے بے تامل دوڑ جاؤ، [illegible] خالص طلب میں پابندی کفر ہے۔

جواب دیا میرے اختیار کی جو بات ہے اس کے لیئے میں تیار ہوں، مگر یہ باتیں کہاں سے لاؤں، درد، سوز، تڑپ کس سے مانگوں، جوش کو جتنا تازہ اور قوی رکھ سکتا ہوں رکھتا ہوں، صدق و خلوص جتنا میرے اختیار میں ہے اپنے اندر پیدا کرلیا ہے مگر یہ سب بن پروئے موتی ہیں، ان کا ہار بنانے کے لیئے پرونے والے ہاتھ کی ضرورت ہے اور اسی سے اب تک محروم ہوں" انہوں نے کہا: تلاش شرط ہے، غرض تمہاری ہے، کسی اور کی نہیں، تمہیں ضرورت ہے تو ہمہ تن جستجو بن جاؤ، یہ کیا کہ کمر ہمت کھول ڈالی، اور منتظر ہیں کہ کوئی ہماری جھولی بھر دے، جستجو ہے تو قدم بڑھاؤ، کیسۂ زاد خالی ہے، تو کیا پروا، ہمت جوان ہونی چاہیئے سروسامان ناپید ہیں تو فکر نہیں، پاؤں میں تیزی اور شوق طلب میں جوش چاہیئے، یہ نہ ہو کہ دو چار قدم چلے اور بیٹھ رہے، یہ عشق نہیں عشق کے نام سے آرام طلبی ہے۔

بعض بزرگوں نے کہا ہے کہ حقیقت تک پہونچنے کے لیئے مجاز سے گذرے بغیر چارہ نہیں ہوتا، شاہ صاحب کی زندگی اس دعوی کا ثبوت ہے کہ وہ جب تک مجاز کے کوچوں سے نہ گزرے، حقیقت کی

منزل تک نہ پہونچ سکے۔ ریاضتوں اور مجاہدوں میں دو ڈھائی برس سے زیادہ مشغول رہے، وحشت جنون میں جنگلوں کی خاک سے چھ مہینے تک تلوے گرم کئے، مگر اس کے بعد بھی ویسے ہی کورے رہے، دل کو کسی طرح اطمینان نہ تھا، لیکن جب مجاز کے کوچوں میں داخل ہوئے، اور معشوق مجازی میں اپنے تئیں فنا کر دیا تو معشوق حقیقی کا روئے نگار سامنے آ گیا ؎

گرچہ آشفتگی کار من از زلف تو بود
حل این عقدہ ہم از روئے نگار آخر شد

مگر یہ چشم سامری فن کس کی تھی؟ وہ کون تھا جس نے اس آہوئے وحشی کو نخچیر بنا لیا؟ کہتے ہیں کہ جب شاہ صاحب جنگلوں میں پھرتے پھرتے تنگ آ کر شہر کی طرف آئے، تو ایک ہندو لڑکے سے آنکھ لگ گئی، اور عشق کے تیر سے زخمی ہو کر تڑپنے لگے۔ کسی نے کہا تھا ؎

گر دریں سودا در آید زلف ہندوئے بتے
صرف گردد صد ہزاراں نقد ایمانے کسے

شاہ صاحب نے کر دکھایا۔ نماز چھوڑ دی، بتوں کو پوجنے اور مندر میں آنے جانے لگے، پیشانی قشقہ سے کمر زنار سے شائستہ ہو گئی، مندر کی گھنٹی بجاتے اور اسکی آواز پر وجد کرتے۔ اسپر جگہ جگہ چرچے ہوئے، دوست دشمن نے اپنے اپنے خیال ظاہر کئے، بعض لوگوں نے کوشش کی کہ شاہ صاحب اپنے اصلی رنگ پر واپس آ جائیں یا کم از کم اس طریقہ کو چھوڑ دیں، لیکن یہ ان کی نادانی تھی، عاشق کو دین و ایمان سے غرض نہیں ہوتی، وہ کفر و اسلام کی قید سے آزاد ہوتا ہے، اس کے عشق کا کمال یہ ہے کہ معشوق کے ہمرنگ ہو جائے ؎

عاشق ہم از اسلام خراب ست و ہم از کفر
پروانہ چراغ حرم و دیر نہ داند

علاقہ داروں نے زیادہ پریشان کیا تو بولے دیوانہ ہوں تو دیوانہ کو سمجھانے سے کیا فائدہ؟ وہ تو مرفوع القلم ہے، کسی کی بات نہیں مانیگا، جو اس کے دل میں آئے گا وہی کریگا، زمانہ مجھے دین باز کہتا ہی کہنے دو، تمھیں تو کچھ نہیں کہتا؟ میرا معاملہ نہ تم سے ہے، نہ ان سے، جس سے ہے اسی سے راست رہنا چاہیئے، وہی مجھے بس کرتا ہے دوسروں سے کام نہیں۔

تم کہوگے شاہ صاحب کی عشق و عاشقی کی مثنوی لکھی ہے، تو اس ہاتھ کی رعنائیوں کا نغمہ بھی چھیڑنا چاہیئے

حسن کا یہ سب ظہور تھا، مگر لیلی کی قسمت کوئی کہاں سے لائے، مجنوں صفت عشاق میں اسقدر پیش پیش تھے، جسقدر لیلی بزم حسیناں میں۔ پھر کیا لیلی سے زیادہ دنیا میں کوئی معشوق ہی نہیں ہوا؟

منزل عشق میں ایک چیز جنون و دیوانگی ہے، اور ایک چیز ضبط و ہوش مندی اور ان میں دونوں پر شہرت و گمنامی کی تعمیر ہوتی ہے، لیلی مشہور ہوئی کہ مجنوں کا وجود ہی نالہ و فغاں تھا، اور وہ ہندو زادہ گم نام رہا کہ کلیم اللہؒ سوز تمام کا سودائی تھا، آہ تک منہ سے نہ کی، عشق کی آگ میں جل مرا، مگر زبان کو آشنائے فغاں نہ ہونے دیا اور سچ پوچھو تو یہی کمال مرتبۂ عشق ہے۔

مگر بالائے این داں حقیقت کا پیغام کچھ اور ہے، وہ کہتا ہے معشوق کا بقائے نام عشق کی ناتمامی ہے، ۔

مجاز میں عشق ناتمام ہوتا ہے، عاشق و معشوق دو علیحدہ وجود رکھتے ہیں، لیکن حقیقت میں عشق درجۂ کمال کو پہونچ جاتا ہے، عاشق و معشوق دونوں ایک ہو جاتے ہیں، وہاں دوئی کفر ہے جو کچھ ہے ایک ہی ذات ہے۔ اصل شہود و شاہد و مشہود ایک ہے غالب

معشوق و عشق و عاشق ہر سہ یکیست این جا

مجنون کا عشق سرتاپا مجاز تھا، اسکی لیلی سر بام آگئی، اور لیلی و مجنوں دو علیحدہ نام رہے۔ لیکن شاہ صاحب کا عشق سراپا حقیقت تھا، وہ اپنی لیلی میں گم ہو گئے، اور لیلی ان میں نہ عاشق عاشق رہا نہ معشوق معشوق، صرف عشق باقی رہ گیا، اور اسی کی آج تک شہرت ہے، گو سلوک کی زندگی نے اس شہرت کو بالکل دبا دیا۔

آخر ابتلا کا زمانہ ختم ہوا، اور شاہ صاحب مجاز سے نکل کر حقیقت میں پہونچ گئے، اس زمانہ میں اکثر بزرگوں کی ارواح طیبہ سے ملاقاتیں ہوئیں، کئی دفعہ حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت سے مشرف ہوئے، غوث العالم خواجہ مودودؒ، حضرت محبوب الٰہیؒ، شیخ احمد مجدد سرہندیؒ، اور شیخ نصیر الدین چراغ دہلی سے بھی ملے۔ اب صرف دو ٹھکانے رہ گئے تھے، یا مزارات پر معتکف ہو کر کسب فیضان، یا اہل اللہ کی صحبتیں، جس کو خدا رسیدہ سنتے اسکی خدمت میں حاضر ہوتے اور جو طریقہ وہ بتلاتے اسپر عمل کرتے، میر محترم اللہ، شیخ ابو الفتح، محمد غیاث، سے اسی زمانہ کے تعلقات تھے، غرض اس حال میں پورا ایک سال گزر گیا۔ مختلف کیفیتیں طاری ہوئیں، احوال

---

۱؎ واقعات کلیمی میں لکھا ہے کہ بعد کو وہ ہندو زادہ مسلمان ہو گیا تھا، اور بیعت ہو کر خلافت سے سرفراز ہوا، اسلامی نام محمد حسین تھا۔

منکشف ہوتے رہے، کبھی جذب وشوق بڑھ جاتا، کبھی بالکل سرد پڑ جاتا، مگر ظاہر اجو ایک حالت قائم ہوگئی تھی، اسمیں تبدیلی نہ ہوئی، وہ برابر قائم رہی، اور آپ جذب سے سلوک کی طرف بڑھتے رہے، اسمیں جب ایک مناسب مقام پر پہونچ گئے، تو ایک بزرگ نے مدینہ منورہ جانے کا مشورہ دیا، آپ اسی روز کچھ مختصر سا سامان سفر کر کے روانہ ہوگئے ؎۱

اس زمانہ میں یہاں حضرت شیخ یحییٰ مدنی مسند آرائے سلوک وطریقت تھے، دنیا جہان کے لوگ ان ہی کی خدمت میں حاضر ہوتے اور اپنے مقصد کو پہونچتے تھے، آپ نے بھی ان ہی کو دست بیعت دیا، آزاد نے لکھا ہے:-

"ومدتہا دراں دیار فیض آثار بسر برد، وبخدمت شیخ یحییٰ دست بیعت داد" ؎۲ لیکن دونوں کی ملاقات ایک عجیب طریقہ سے ہوئی۔

ایک روز آپ مسجد نبوی میں قرآن مجید کی تلاوت کر رہے تھے، فارغ ہوکر اٹھے تو دیکھا کہ ایک بزرگ بغور دیکھ رہے ہیں۔ خیال گزرا کہ یہ صورت تو کبھی دیکھی ہے، اس خیال کے ساتھ ہی دل میں خود بخود کشش پیدا ہوئی، انہوں نے پہلی ہی نظر میں پہچان لیا تھا، دونوں ایک دوسرے کی طرف بڑھکر نہایت گرمجوشی سے گلے ملے، دیر تک گفتگو ہوتی رہی، شاہ صاحب نے اپنے ایک خواب کا واقعہ بیان کیا، انہوں نے کہا ہاں میں بھی اس سے باخبر ہوں اسکے بعد وہ اپنے ہاں اٹھا لائے، اور دونوں پیرومرید ایک ساتھ رہنے لگے۔

گزشتہ صفحات میں پڑھ چکے ہو کہ شاہ صاحب نے مدتوں سخت سخت مجاہدہ کئے، ہفتوں بے آب و دانہ رہے، اور روتیں جاگ جاگ کر کاٹیں، تاہم راز حقیقت اسی طرح مستور ومحجوب رہا، لیکن یہاں آکر نہ وہ ریاضتیں تھیں، نہ مجاہدے تھے نہ شب زندہ داریاں تھیں تاہم پردے برابر اٹھ رہے تھے، انکا رحقیقت روزانہ ایک نئی شان سے نمایاں ہو رہا تھا، اور بلند ترین مقامات پر سربلند ہو رہے تھے، سچ ہے ؎

یک زمانے صحبت مرد خدا
بہتر از صد سال طاعت بے ریا

جب آپ پوری طرح ترقی کر چکے تو شیخ نے دستار فضیلت باندھی، اور ارشاد وہدایت کی اجازت دیکر رخصت کیا۔ سلسلۂ نظامیہ میں لکھا ہے کہ کچھ زاد راہ بھی مرحمت فرمائی تھی، اور چلتے وقت ہدایت کی تھی کہ دنیا میں رہکر اس کے ترک کے خیال خام میں نہ پڑنا، جب قلب یکسو ہوجاتا ہے، اور خام کاری کی وہ دلی باقی نہیں رہتی تو حکم ترک ساقط ہوجاتا ہے، میں نے تمہارے لئے دین ودنیا دونوں کی شادمانیوں کی دعا کی ہے۔

شیخ صاحب سے رخصت ہوکر روضۂ اقدس پر حاضر ہوئے، کچھ دن مکۂ معظمہ میں ٹھہر کر اعتکاف کیا،

لہ وفات ... ۲ے ... نظامیہ ... سلہ ایضاً ص ۲۱

وہاں سے سیدھے دہلی آئے، اور ذکر و فکر، تعلیم و تربیت، زہد و تقویٰ سے دلوں کی معماری کرنے لگے، آزاد نے لکھا ہے:-

"اسلافش بکسب معماری اشتغال داشتند، حق تعالیٰ او را بہ معماری قلوب اختصاص بخشید"

قاضی کمال الدین نے لکھا ہے:-

"جمعے گم گشتگان راہ و متفحصان غیر آگاہ را چراغ ہدایت نمود، و از تاریکی گم گشتگی و غیر آگہی آوردہ در طلعت جاوید کامرانی فائز گردانید، آثار عالی و اطوار متلالی داشت، بہ تلقین و ارشاد اہل اللہ لیلاً می کوشید"

ماثر الکرام میں مرقوم ہے:-

"با فراوان نعمت بدیار ہند مراجعت نمود، و در شاہجہاں آباد در بازار خانم منزل گزید، و بہ درس کتب حقائق و تربیت ارباب ارادت مشغول گشت"

یہی زمانہ آپ کی تصنیف و تالیف کے دور ثانی کا زمانہ ہے - سواء السبیل، کشکول، تفسیر، تسنیم، رقعات، مرقعہ اور عشرۂ کاملہ اسی عہد کے برگ و بار ہیں، خزانہ شاہی سے آپ کا کچھ منصب بھی مقرر کیا جاتا تھا، اور کبھی کبھی محلسرا میں تشریف لانے کی درخواست بھی کی جاتی تھی، لیکن آپ نے ہمیشہ یہی فرمایا، خرقۂ دریدہ پر قانع ہوں، منصب لیکر کیا کروں، رہا دربار میں آنا، سو اس کے متعلق یہ ہے کہ اولی الامر کی اطاعت تیسرا درجہ ہے، اطیعو اللہ سے نجات ملے، تو کسی طرف توجہ کروں" ٥

اہل طریقت میں میر محترم اللہ، شیخ ابو الفتح، سید محمد کبروی، اور خواجہ محمد مصطفےٰ سے بہت گہرے تعلقات تھے، یہ چاروں حضرات طریقۂ نقشبندیہ اور قادریہ کے جلیل القدر شیوخ تھے، اور انہوں نے شاہ صاحب کو اپنے اپنے طریقہ میں ارشاد و ہدایت کی اجازت بھی دی تھی -

مرض الموت کے زمانہ میں اکثر مشائخ رات دن شاہ صاحب کے پاس رہتے تھے - خواجہ مصطفےٰ کہیں باہر گئے ہوئے تھے، انکو لکھا: ؎

اگر بسیر چمن میروی قدم بردار
کہ ہم چو رنگ حنا میرود بہار از دست

وہ جس وقت دہلی پہونچے آخری سانس لبوں پر تھا،

سنہ ۱۰۶۰ھ میں ۲۴ - جمادی الثانی کو پیدا ہوئے تھے، ۲۴ ربیع الاول سنہ ۱۱۴۲ھ میں وفات پائی، کسی نے شیخ کبیر تاریخ نکالی، مزار دہلی میں قلعہ معلیٰ اور مسجد جامع کے درمیان ہے -

ناظر دہلوی

[illegible]

# فطرت سے جنگ

(افسانہ)

جب میں نے سنا کہ ہمارے کالج کے پروفیسر ڈاکٹر سفنٹ ہندوستان سے کیمبرج واپس آگئے ہیں، تو میں اُن سے ملنے گیا۔ یہ جیالوجی (طبقات الارض) کے پروفیسر بھی تھے اور ہمارے ٹیوٹر بھی یہ اُس جماعت کے ساتھ کوہ ایورسٹ پر گئے تھے جو چوٹی کے بہت ہی قریب پہونچکر پلٹ آئی تھی، راہ میں پروفیسر سفنٹ کسی سبب سے اپنی جماعت سے علیٰحدہ ہوگئے تھے تلاش کے بعد ساری دنیا نے انہیں مردہ تسلیم کرلیا تھا، لیکن یہ حضرت چھ مہینے کے بعد یکایک دارجلنگ میں نمودار ہوئے اور آنے کے ساتھ ہی فرمایا کہ میں نے اس چھ مہینے کے اندر دو بڑے بڑے پہاڑ جو ایورسٹ سے بھی زیادہ بلند ہیں دریافت کیے ہیں اور یہ بھی بیان کیا کہ اُس خطہ کے جانور ابھی تک اُسی شکل و صورت کے ہیں جیسا کہ دو چار لاکھ برس قبل ہوتے تھے، پہاڑوں کے نقشے جانوروں کی تصویریں، انکی ہڈیاں، انڈے، پر اور بال انکی صداقت کے لیے کافی تھے، سارے عالم میں دھوم مچگئی فوراً کے، سی، آئی، ای کا خطاب ملا، دعوتیں ہوئیں اور یہ ہاتھوں ہاتھ لندن میں بادشاہ سے ملنے کیمبرج واپس آئے۔

چونکہ مجھے یہ بہت چاہتے تھے اسلیئے مزاج پرسی کے بعد مجھ سے کہنے لگے۔ "اسلم۔ پہاڑوں اور جانوروں کے بارے میں تو تم نے اخباروں میں پڑھ ہی لیا ہوگا اور میری نئی کتابوں میں بھی پڑھ لوگے۔ لیکن دارجیلنگ سے کوئی پندرہ دن کی راہ پر جب ایک جھونپڑی کے قریب پہونچا جسکے سامنے ایک حسین بچہ کھیل رہا تھا تو میری آہٹ پاکر ایک عورت نکل آئی اور مجھے دیکھکر اُس نے اپنے شوہر کو آواز دی وہ باہر آیا اور مجھے جھونپڑی کے اندر لیجاکر میرا حال پوچھنے لگا، بڑے اخلاق سے ملا، لیکن اسکی وضع اور سوالات سے میں نے جان لیا کہ یہ شخص معمولی پہاڑی نہیں ہے بلکہ کوئی لکھا پڑھا آدمی ہے، میرے اصرار پر اُسنے مجھ سے اپنی حالت بیان کی جسکو سنکر تم یقیناً بہت حیران ہوگے، اُسکی رام کہانی میں نے اُسی کی زبان میں لکھ لی تھی، اور وہ یہ ہے، پروفیسر نے الماری سے کاغذ کا ایک بنڈل نکال کر پڑھنا شروع کیا۔

"مجھے اب یاد نہیں کہ میں اُس قبر سے لپٹا کب تک روتا رہا۔ لیکن اس مدت دراز کے بعد بھی مجھے اچھی طرح یقین ہے کہ اگر میں روتے روتے تھک کر چپ نہ ہوگیا ہوتا اور اگر بھیگی مٹی کی خوشبو نے مجھے تھپک تھپک کر

سلا نہ دبا ہوتا تو میں دیوانہ ہو گیا ہوتا، یا شدت غم سے میرا جگر پھٹ گیا ہوتا - آخر اسوقت میرا سن ہی کیا تھا؟ شاید دس برس کی عمر ہوگی ہاجرہ مجھسے کوئی دو برس چھوٹی تھی، میرے والدین کے انتقال کے بعد ہاجرہ کی ماں جو رشتے میں میری دور کی خالہ ہوتی تھیں ترس کھا کر مجھے اپنے گھر اُٹھا لائی تھیں اور کئی سال تک ہاجرہ اور میں نے ساتھ پرورش اور تعلیم پائی تھی -

برسات کا موسم تھا اور ٹھیک دوپہر کا وقت ہاجرہ کوٹھے سے نیچے اوتر رہی تھی کہ اُسکا پاؤں چھوٹا پڑا، اور وہ گر کر غش کھا گئی، میرے خالو نے ہزاروں جتن کئے، لاکھوں تدبیریں کیں لیکن ہاجرہ ایک آہ کے ساتھ ہمیشہ کے لیئے خموش ہو چکی تھی،

غریب ماں باپ رو پیٹ کر چپ ہو رہے اور چراغ جلتے ہاجرہ کا پھول سا جسم سپرد خاک کر دیا گیا، قبر کے اوپر نرم مٹی کا انبار لگ گیا، پانی چھڑک کر کورے گھڑے توڑ دیئے گئے، کربلا کے مجاور نے سرہانے ایک دیا روشن کر دیا، اور سب لوگ ٹھنڈی سانسیں بھرنے لگے اور اپنے اپنے گھروں کو لوٹ گئے - لیکن میں اب گھر جاتا تو کیوں؟ اب وہاں کون میرے لئے بسکٹ کے ٹکڑے لیئے بیٹھا تھا، اب کون تھا جو کھلونے نکال کر بیتابی سے میرے آنے کا انتظار کر رہا تھا، خالو سے میں کبھی مانوس ہوا ہی نہ تھا اور خالہ بھی مجھ سے اکثر رنج ہی رکھا کرتی تھیں، ہاں - اگر کوئی میرا اپنا تھا تو وہ ہاجرہ تھی، مگر اب ہاجرہ موت کی گہری نیند سو رہی تھی، قبر میں تھی، اور چراغ کا تیل کورے دیئے نے پی لیا تھا مقبرہ سنسان پڑا تھا، لاکھوں امیدیں موت کی میٹھی نیند سو رہی تھیں - کچھ قبریں تو سلامت تھیں، لیکن اکثر ٹوٹ کر دھنس بھی گئی تھیں، اندھیرا گھپ تھا اور بیر اور ببول کے درخت ہوا میں سر دھن کر مردوں کی حالت زار پر افسوس کر رہے تھے - قریب کے پہاڑوں سے درندوں کی بھیانک آوازیں آ رہی تھی، اور میں سہم سہم کر قبر سے چمٹ جاتا تھا - کربلا کے سامنے دریا کا پانی بستیوں کو اُجاڑتا، اور کھیتوں کو برباد کرتا ہوا اچھلا جا رہا تھا، لیکن میں تھی اور وہ ننھی سی قبر - میں خدا سے دعائیں کر رہا تھا کہ قبر پھٹ جائے اور میں بھی اسمیں سما جاؤں آنکھوں نے رونے سے جواب دیا اور آخر کار دیر تک سسکیاں بھرنے کے بعد میں سو گیا -

یکایک میں چونک پڑا، میرے نزدیک جھکا ہوا ایک شخص مجھے جگا رہا تھا، میری آنکھیں کھلتے ہی اُسنے مجھے خاموش رہنے کی تاکید کی اور پھر مجھے ڈرایا کہ اگر میں نے آواز نکالی تو وہ میرا گلا گھونٹ دیگا، ہر ایک کو جان عزیز ہوتی ہے - میں سہم کر قبر سے الگ ہو گیا، اجنبی نے میرے ہاتھ پاؤں باندھ دیئے اور منہ میں رومال کس دیا، لیکن میری آنکھیں کھلی چھوڑ دیں، مجھ سے فرصت پا کر اُسنے قریب کی جھاڑی سے ایک بکس نکالا، ایک چادر بچھائی - بکس سے

چند چھوٹے بڑے ڈبے نکالے اور پھر جلد جلد قبر سے مٹی الگ کرنی شروع کی، میں اُسکے ارادے کو سمجھ نہ سکا، ابھی ابھی میں قبر کے کھلجانے کی دعائیں کر رہا تھا، لیکن اب میرے دل سے فریاد کی ایک آواز بلند ہونا چاہتی تھی، مگر موُنھ تو بند تھا، زبان ساکت رہی، ہاں، آنکھیں فریاد کرنے لگیں اور آنسو بیتابی سے گر کر میری بیکسی کا اظہار کرنے لگے غضب کی بات تھی کہ ایک اجنبی ہاجرہ کی قبر کی یوں بے حرمتی کر رہا تھا اور میں مجبور پڑا تھا، مٹی علیحدہ کرکے اجنبی نے تختے جدا کیئے اور ایک بکس سے کچھ آلات نکال کر قبر کے اندر اُتر گیا، میں اتنا قریب تھا نہیں کہ دیکھہ سکتا کہ اُسنے قبر کے اندر کیا کیا۔ لیکن مجھے قبر کے اندر نہایت تیز روشنی ہوتی دکھائی دی گویا بجلی کا لیمپ روشن تھا، دس منٹ کے بعد اجنبی قبر سے نکلا، جلد جلد چند اور بکس کھولے کچھ مہین تار نکالے اور کئی بکس اور ڈبے ایک دوسرے سے ملا دیئے، اور پھر ایک بکس کے اندر کچھ دبایا، دھیمی گھنگھناہٹ کی آواز شروع ہوئی، اور وہ پھر قبر میں اُتر گیا میرے موُنھ سے ایک چیخ نکلی۔ مگر ایسے موُنھ پر تو رومال بندھا تھا ہاتھ پاؤں بندھے تھے، تڑپنا بھی تو ممکن نہ تھا، اجنبی قبر سے نکلا مگر شان یہ تھی کہ اُس کے دونوں ہاتھ ہاجرہ کی لاش سنبھالے ہوئے تھے۔ ہاجرہ کا سر اُسکے کاندھے پر تھا زرد چہرہ قبر کے اندر روشنی میں دیکھہ کر تڑپ گیا۔ بھیگے لمبے بال پریشان ہوکر ایک جانب کو لٹک رہے تھے، اور سارا جسم سفید کفن میں لپٹا تھا، کافور کی بو پھیلی ہوئی تھی، میں اضطراب میں اپنے کو چھڑانے کی کوششیں کرنے لگا، لیکن اجنبی نے مجھے کچھ اسطرح گھور کر دیکھا کہ میرا سارا خون خشک ہوگیا، اور ہاجرہ کے چہرہ پر جو میری نظر پڑی تو مجھے یہ معلوم ہوا کہ وہ آنکھیں جو ابھی ابھی بند تھیں یکایک کھل گئیں اور منت سی کرنے لگیں کہ چپ رہو، آہ، یہ ہی وہ منت بھری نظر تھی جسنے اکثر مجھے خالہ اور خالو کے ہاتھوں پٹنے سے بچا دیا تھا۔

اجنبی نے لاش کو چادر پر لٹا دیا سینہ کے قریب سے کفن الگ کیا اور ہاتھ میں ایک آلہ لیکر قلب کے اوپر پھیرنے لگا۔ کچھ دیر یوں ہی مشغول رہنے کے بعد اُس نے ایک نازک سا چاقو نکال کر ہاجرہ کی ایک اُنگلی میں چبھو دیا، چند منٹ کے بعد اُسنے ایک شیشے کی نلی جسمیں کوئی عرق تھا اُنگلی سے ملا دی، اور پھر روشنی میں شیشی کو دیر تک بغور دیکھتا رہا، اسکے بعد اُسنے ایک چھوٹے ڈبے سے ایک نازک پچکاری نکالی اور اسمیں کچھ ڈال کر ہاجرہ کے شانے کی ایک رگ میں چبھو دیا، میں اُس کمسنی میں بھی ایسے آلہ سے اچھی طرح واقف تھا کیونکہ جب میری ماں کو ہیضہ ہوا تھا تو ڈاکٹروں نے اسطرح کی کئی پچکاری استعمال کی تھیں، تقریباً دو گھنٹہ اسی طرح مشغول رہنے کے بعد اجنبی نے لاش کے اوپر ایک سیاہ کپڑا ڈال دیا اور اپنے بکس بند کر کے مقبرہ کے باہر چلا گیا۔ چلتے وقت اُسنے مجھے گھور کر دیکھا اور میں نے بیمارے خوف کے آنکھیں بند کر لیں، دو لمحہ آکر وہ لاش اٹھا لے گیا، اور پھر آکر میرے ہاتھ پاؤں کھول کر نہایت

نرمی سے کہنے لگا - خائف نہ ہو میں تیرا دوست ہوں، جو کچھ کہوں چپکے سنے جا "بھلا میں کہتا تو کیا کہتا ؟ بت بنا کھڑا رہا، وہ مجھے سڑک پر لے آیا، سامنے ایک بڑا موٹر کھڑا تھا، پیچھے کے حصہ میں پردہ لگا تھا، اجنبی نے مجھے موٹر میں بٹھا لیا، اور موٹر روانہ ہو گیا، ابھی رات باقی تھی، اور ہم لوگ تیزی کے ساتھ شہر سے نکل کر گرینڈ ٹرنک روڈ پر تھے -

..............................................................

..............................................................

پانچ دن تک ہمارا موٹر برابر چلتا رہا، مجھے بالکل خبر نہ تھی کہ ہاجرہ کی میت ہمارے پیچھے گاڑی کے اندر کسطرح رکھی تھی میں اجنبی کی بغل میں چپکا بیٹھا رہتا تھا، جب کبھی موٹر رکتا تو وہ مجھے ایک تپنچہ دکھا کر اترتا، مگر یہ سب فضول تھا، کیونکہ میرے خوف کا یہ عالم تھا کہ گردن ہلانا تو درکنار نظر پھیرانے کی بھی تاب نہ تھی - رستہ میں جب کبھی تیل کی ضرورت ہوتی تو اجنبی اکثر سنسان مقاموں پر موٹر روک کر سڑک کے کنارے ایک جھاڑی کے اندر سے تیل کے پیپے جو شاید قبل سے یہاں رکھے ہوتے نکال لاتا، ہر روز وہ ایک خاص قسم کے روغن سے سارے موٹر کو پوچھ ڈالتا اور ہر روز موٹر کا رنگ جداگانہ ہوتا - مجھے خوب یاد ہے کہ جب موٹر گیا سے روانہ ہوا تھا تو اسکا رنگ سیاہ تھا، پھر بنفشی، پھر نیلا، بیجنی، سبز، زرد، نارنجی اور پھر سرخ ہو گیا -

اُسوقت تو میں اس رنگ کی تبدیلی کو سمجھ نہ سکا، لیکن میرا خیال ہے کہ موٹر کسی ایسے کیمیاوی رنگ سے رنگا ہوا تھا کہ دوسرے روغن کے استعمال سے مختلف کیمیاوی مرکب بنجاتے تھے جو باری باری قوس و قزح کے مختلف رنگ اختیار کرتے تھے -

دوسری بات یہ تعجب خیز تھی کہ ہر چھ سات گھنٹے کے بعد اجنبی موٹر کے آگے کا حصہ جسمیں پانی ڈالتے ہیں اور جسے میں جانتا تھا کہ ریڈی ایٹر کہتے ہیں علیحدہ کر لیتا - اور جھاڑی سے دوسری قسم کا ریڈی ایٹر لگا دیتا - اس تبدیلی اور رنگ کے بدلنے سے موٹر کی صورت ہی دوسری ہو جاتی، ایک اور بات میں نے یہ دیکھی کہ اکثر پہیوں کے اوپر دوسرا ربڑ چڑھا دیتا جنسے پہیوں کے نشان سڑک پر دوسری طرح کے ہو جاتے، اُس کمسنی میں تو میں اس ردوبدل اور الٹ پھیر کے سمجھنے سے مجبور تھا - لیکن اب میں سمجھا ہوں کہ یہ ساری تدبیریں اسلیئے تھیں کہ اگر ہمارے تعاقب کرنے والے ہم تک آبھی جائیں تو ہمیں پہچاننے سے بالکل قاصر رہیں، ہاں - رستے میں وہ اکثر اپنے چہرہ پر مصنوعی مونچھ داڑھی لگا لیتا، اور اپنے اور میرے کپڑے بھی بدل ڈالتا -

کھانے کے لیے موٹر میں پھل اور بسکٹ موجود تھے اور پانی ہم لوگ رستہ میں ٹھہر کر لے لیا کرتے تھے۔ اجنبی اکثر پیچھے کے حصہ میں جاکر دیر تک کچھ کرتا رہتا، آلوں کی کھٹ پٹ، روشنی کی چمک اور گھنگنا ہٹ سے مجھے یہ معلوم ہوتا کہ وہ شاید اُنہیں تجربوں میں مشغول ہو جاتا تھا جو اُسنے مقبرہ میں کیے تھے، میں اکثر موٹر پر بیٹھا بیٹھا سو بھی جاتا لیکن میں نے دیکھا کہ جب کبھی اجنبی کو نیند آتی تو وہ ایک خاص طرح کی گولی کھا لیتا اور تھوڑی دیر میں نیند کے سارے آثار دور ہو جاتے۔

تین دن کے بعد ہمارا موٹر پہاڑ پر چڑھنے لگا اور کئی گھنٹے برابر چڑھتا گیا، اب سردی بھی بڑھنے لگی، آدھی رات کے قریب ہم ایک تراہے پر پہونچے۔ موٹر روک کر اجنبی اُترا اور اُس حصہ کی طرف جدھر رستہ نہ تھا پہاڑ کی چٹان پر لاتیں مارنی شروع کی، چند منٹ کے بعد میری حیرت کی انتہا نہ تھی، جب میں نے دیکھا کہ پتھر کی بھاری چٹانیں ایکطرف کو سرکنے لگیں اور سامنے ایک پتلی سی سڑک دکھائی دی، اجنبی کود کر موٹر پر آگیا، اور بات کی بات میں ہمارا موٹر اس سنگی شگاف سے گزر گیا اور ساتھ ہی چٹانیں پھر سرک کر اپنی جگہ پر آگئیں، اُس اندھیرے میں میں اسکی تمیز نہ کر سکا کہ اب ہم ایک سرنگ کے اندر جا رہے تھے یا کسی عمیق اور تنگ وادی کے اندر، اندھیرا گھپ تھا اور موٹر کی تیز روشنی میں بھی چند گز سے آگے دیکھنا محال تھا، کوئی ایک گھنٹہ تک ہم لوگ اس رستہ پر چلے ہونگے سردی سخت تھی، اور میری ہڈیاں اینٹھی جا رہی تھی، ہوا تیز چل رہی تھی، اور جنگلی جانوروں کی بھیانک آواز مجھے ڈرا ڈرا کر قریب الموت کر رہی تھی۔

صبح ہونے سے کچھ پہلے ہم اس رستہ سے باہر نکلے اور میں نے دیکھا کہ اب سامنے کوئی رستہ نہ تھا ہمارے اردگرد اور سامنے اونچے پہاڑ تھے، جنپر معمولی موٹر کا چڑھنا دشوار امر تھا۔ اجنبی اُتر کر ایک بڑے کھوکھلے درخت کے تنہ سے چند پہیے اور زنجیریں نکال لایا اور موٹر کے پہیے نکال کر جو چھوٹے تھے لگا دیئے۔ اب جو اسنے موٹر چلایا تو موٹر آہستہ آہستہ بدقت پہاڑ پر چڑھنے لگا۔ آدھے گھنٹے کے بعد سامنے بڑے بڑے نہایت تناور درخت نظر آنے لگے اور وہ اسی قدر گھنے تھے کہ موٹر کا اُنمیں سے گزرنا شاید ممکن نہ تھا، میں نے ایسے بڑے اور تناور درخت کبھی نہیں دیکھے تھے اجنبی نے اُتر کر ایک درخت کے تنے پر لات ماری جس سے وہاں ایک بڑا دروازہ نمودار ہو گیا اور اُس سے ہم بآسانی گزر گئے، اسی طرح ہم اپنے داہنے بائیں کے درختوں سے گزرتے گئے۔ ہمارے ماسٹر نے جغرافیہ پڑھاتے وقت ایک دن کہا تھا کہ کالیفورنیا (یہ جگہ شمالی و مغربی امریکہ میں واقع ہے) ایسے بڑے درخت ہوتے ہیں کہ انکے تنوں کے اندر سے لدا ہوا چھکڑا گزر جاتا ہے۔ شاید یہ درخت بھی اُسی طرح کے تھے، ایک گھنٹہ کے بعد اجنبی نے

موٹر روک لیا، اور مجھے ساتھ لیکر جھاڑیوں کے اندر سے ہوتا ہوا ایک ایسی جگہ پہونچا، جہاں جنگل بہت گنجان تھا، جنگل کے اندر زمین دوز چھوٹا سا ایک مکان تھا اجنبی نے دروازہ کا ایک بٹن دبایا اور دروازہ کھل گیا۔ مجھے ایک چھوٹے کمرے میں بٹھا کر اجنبی باہر چلا گیا۔ کچھ دیر تو مینے اسکا انتظار کیا، لیکن پانچ دن کے بعد آج جو موٹر سے الگ بیٹھنے کا اتفاق ہوا تو میری آنکھیں بند ہونے لگیں، میں نے کوشش کی کہ نہ سوؤں، لیکن بہت تھکا تھا اور چند منٹ میں سو گیا

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

غالباً میں بیس گھنٹے سوتا رہا، کیونکہ جب میری آنکھ لگی تھی تو دن کے کوئی دس بجے تھے اور اب جو میں بیدار ہوا تو صبح ہو رہی تھی، چاروں طرف جنگل کے پرند کچھ ایسی خوش الحانی سے گا رہے تھے کہ اسوقت میرے کانوں کو بھی بہت بھلا معلوم ہوا، میں ابھی اسی اُدھیڑ بن میں تھا کہ آخر کیا کروں، کمرہ سے نکلوں بھی کہ نہیں کہ دروازہ کھول کر اجنبی اندر آیا اور مجھے ایک سلیٹ دیکر چلا گیا، سلیٹ پر میری ہدایت کے لیے چند باتیں لکھی تھیں "اس گھر میں ہمیشہ خاموش رہو۔ گھر سے باہر نجاؤ، وقت پر کھانا ملا کریگا، کھا کر فوراً سو جایا کرو، اور اگر ذرا بھی نافرمانی کی تو آفت آجائیگی"

میرے کمرے سے متصل ایک حمام کا کمرہ تھا جہاں میں نے ہاتھ موتھ دھویا، ایک گونگے حبشی نے سامنے چند روٹیاں اور پرند کے سالن کئی قسم کے رکھدیئے، چھ دن سے بسکٹ پر بسر ہو رہی تھی میں نے سیر ہوکر کھالیا۔

اسکے بعد اجنبی نے آکر مجھے ساتھ آنے کا اشارہ کیا، میں ساتھ ہو لیا، ہم لوگ ایک تنگ راستے سے ہوتے ہوئے جسمیں بڑی کی چادر بچھی تھی ایک بڑے گول کمرے میں پہونچے جہاں جاکر میں حیران و متحیر ہو گیا۔ کمرہ بہت کشادہ اور چھت بہت بلند تھی لیکن چھت قبہ کی مانند شیشے کی بنی ہوئی تھی جسکے نیچے ایک ریشمی چادر مہین تاروں سے کھچی ہوئی تھی کمرے کی دیوار بھی سنگ مرمر کی تھی اور فرش شیشہ کا تھا، چاروں طرف مختلف قسم کے آلے، دستے، بٹن، برقی تار اور قمقمے نصب تھے، لیکن سب سے زیادہ حیرت انگیز چیز کمرے کے بیچ میں رکھی تھی، ہاتھی دانت کا ایک چھوٹا سا پلنگ تھا، جسپر ریشمی توشک بچھی تھی، اور یہ پلنگ ایک ایسے تختے پر رکھا تھا جیسا ریل کے اسٹیشنوں پر بڑی ترازو کا تختہ ہوتا ہے پلنگ کے چاروں طرف برقی آلے اور تار لگے تھے اور بیچ میں میری ہاجرہ کی لاشش

رکھی تھی، میں بیقرار ہوگیا، دل نے کہا کہ دوڑکر لپٹ جاؤں، لیکن اجنبی ساتھ تھا اور اُسکے پنجے کی چمک کی یاد اب بھی میرا خون خشک کردینے کے لیئے کافی تھی، ہاں کلیجہ اینٹھتا رہا اور آنسو مچل مچل کر میرے رخساروں پر گرکر میری مجبوری کی شہادت دینے لگے - آہ یہ وہی ہاجرہ تھی جسکے ساتھ میں مدتوں کھیلا تھا. یہی وہ تھی جو میرے آنکھوں کے سامنے کوٹھے سے گرکر دم توڑ چکی تھی، اسی کو میں نے سپردِ خاک ہوتے دیکھا تھا اور اسیکو اجنبی نے قبر سے کفن میں لپٹا ہوا نکالا تھا - لیکن اسوقت وہ میرے سامنے اس شان سے پڑی تھی کہ سر تو تکیئے پر تھا اور سر کے بال گوندہ کر ایک طرف کو چھوڑ دیئے گئے تھے - سارا جسم ایک دوشالے سے ڈھکا ہوا تھا آنکھوں پر سوڑ چلانے والوں جیسا نیلا چشمہ لگا تھا، نبض کے قریب کلائی تو نہر چاندی جیسی کسی دھات کی پٹری چڑھی تھی - جسمیں کئی تار لگے تھے اور یہ تار و پود کسی چند آلوں سے ملحق تھے جسکی صورت گھڑی کی تھی لیکن اسکے اندر کاغذ کی ایک پتلی دھجی ایک طرف کھلکر دوسری جانب لپٹتی جا رہی تھی، بغل میں چاندی سونے یا اسی طرح کے دو مختلف تار لگے تھے جو اینٹھے ہوئے تھے اور آگے چلکر دیوار کے آلوں سے ملے ہوئے تھے بازو پر جوشن جیسی کوئی چیز چڑھی تھی اور تار کے ذریعہ سے یہ بھی دیوار کے ایک آلے سے ملی ہوئی تھی - سینے سے متصل مگر جسم سے کچھ الگ لوہے یا سیسے کی ایک موٹی تختی رکھی تھی اور پلنگ کے قریب شیشے کے ایک موٹے ستون سے ملا ہوا ایک بڑا قمقمہ لٹک رہا تھا، جس کے اندر نہایت دھیمی برقی روشنی ہو رہی تھی اس قمقمہ کے سامنے کئی عدسے (لنس) لگے ہوئے تھے اور قمقمہ کی روشنی انسے گزرکر سینہ کی تختی پر پڑ رہی تھی - اُسوقت تو میں ان کو کچھ بھی نہ سمجھ سکا لیکن مجھے بعد کو معلوم ہوا کہ کلائی اور بغل کے آلوں کے ذریعہ سے ہاجرہ کے جسم کی حرارت خودبخود دیوار کے آلوں میں لمحہ لمحہ درج ہوتی جاتی تھی اور وہ اس طرح کہ سائنس کی یہ ایک دریافت ہے کہ اگر دو مختلف دھاتوں کو جوڑکر گرم کیا جائے تو اُنمیں برقی قوت پیدا ہو جاتی ہے، جسکی مقدار حرارت پر مبنی ہوئی ہے، اسی برقی قوت کے ذریعہ سے آلوںمیں نشان پیجاتے ہیں جیسے حرارت کی مقدار کا پتہ چلتا ہے بازو کے آلوں سے قلب کے سیلان خون کی رفتار کا صحیح اندازہ ہوتا تھا، سینہ پر اکس رے کے ذریعہ سے اثر ڈالا جاتا تھا، لیکن چونکہ یہ غیر مرئی برقی قوت بہت تیز ہوتی ہے اسلیئے سیسے کی تختی بیچ میں رکھی تھی کیونکہ بغیر اس کے جلد پر مہلک آبلے پڑ جاتے ہیں، ایک اور آلہ تھا جس سے پلنگ اور اُس پر سوار رہنے والے کا وزن ازخود درج ہو جاتا تھا +

علی اکبر کاظمی (بی اے) کیمبرج

(باقی)

# لارڈ رپن کا عہد حکومت

(مسلسل)

"۱۲ نومبر۔ ۱۵ گھنٹے کے دلچسپ سفر کے بعد بالآخر ہندوستان کا ساحل نظر آیا۔ ہمارے ساتھ ۴۳۵ مزدور بھی تھے جو سیلون میں محنت مزدوری کرنے کے بعد اپنے گھروں کو لوٹ رہے تھے۔ کپتان کہتا ہے کہ آنے جانے والے مزدوروں کی سالانہ تعداد ۱۵۰۰۰ ہزار ہے۔ بندرگاہ پر ۲۵، ۳۰ مسلمان ہماری استقبال کو موجود تھے۔ ایک مور مسمی قاسم بیگ نے ہمیں ناشتہ کی دعوت دی مسلمان باشندے بہت غریب معلوم ہوتے ہیں جب میں نے ان سے ان کی حالت دریافت کی تو کہنے لگے کہ ہمارے لئے کوئی تعلیمی درس گاہ نہیں ہے۔ انہوں نے اس امر کی بھی شکایت کی ہندو ان کی مساجد کے سامنے سے ڈھول بجاتے ہوئے گزر جاتے ہیں اور چونکہ مجسٹریٹ ہندو ہے اس لئے اس رسم کو نہیں روکا جاسکتا۔ ہم صرف ٹیوٹیکورن میں دو گھنٹے تک ٹھہرے، اس کے بعد اپنے مسلمان احباب کی معیت میں آگے روانہ ہو گئے۔

"کمار اپورن میں ہمیں چند پہاڑیاں دکھائی دیں جو غالباً سرخ پتھر کی تھیں۔ اس کے قریب تمام کھیت ہرے دکھائی دے رہے تھے۔ ساڑھے سات بجے کے قریب ہماری ٹرین روک دی گئی اس لئے کہ بڑی طوفان کی وجہ سے بہ گئی تھی۔ ہمارے ارد گرد ہزارہا مینڈک ٹرا رہے تھے۔ ۹ بجے کے قریب مدورا پہنچے جہاں دو مسلمان ہمارے منتظر تھے لیکن میں اتنا تھکا ہوا تھا کہ سوائے لیٹ جانے کے اور کچھ نہ کرسکا۔

"۱۳ نومبر۔ مدورا خوبصورت اور خوشنما جگہ ہے۔ یہاں ناڑ کے بہت سے درخت ہیں جن میں بیشمار طوطے اپنا نشیمن رکھتے ہیں۔ ۹ بجے مسلمان زیادہ آئے۔ اب کی مرتبہ ان کے ساتھ ایک سید عالم بھی تھے جو اچھی خاصی عربی بولتے تھے مگر لہجہ وہی پرانا تھا۔ مسلمانوں کے مصائب کے بارے میں دیر تک گفتگو ہوتی رہی۔ جنوبی ہندوستان کے مسلمان قلیل التعداد ہیں اور مغل بادشاہوں کی اولاد ہیں۔ یہاں کی عام آبادی نے اسلام قبول نہیں کیا۔ شاہی زمانہ میں مسلمان دربار میں یا فوج میں ملازمت کر لیتے تھے لیکن وہ جگہیں اب ہندوؤں کو منتقل ہو گئی ہیں۔ چونکہ وہ اپنی انگریزی دانی کے سبب ان سے زیادہ اس کی اہلیت رکھتے ہیں۔ لہذا وہ اپنے لئے مدارس چاہتے ہیں تاکہ انہیں بھی ملازمت مل سکے۔ سیلون کے موروں کے برعکس وہ تجارت پیشہ نہیں ہیں اور نہ ان کے پاس اسکے ذرائع ہی موجود ہیں۔ صرف چند مسلمان دکاندار ہیں اور باقی مزدوری کر کے

اپنا پیٹ پالتے ہیں۔ بہت سے اس قحط کی نذر ہو گئے جو سات سال قبل پڑا تھا وہ تعداد و ثروت میں دن بدن گھٹتے جاتے ہیں اور کہتے ہیں کہ کافر ہر جگہ بڑھتے چلے جا رہے ہیں۔ مجھے شک ہے کہ آیا مدارس انہیں موجودہ حالت سے رہائی دے سکتے ہیں انہوں نے کئی دفعہ ہم سے پوچھا کہ کیا آپ ملکہ معظمہ کے رشتہ دار ہیں۔ اور مجھے اپنے نظام حکومت کی تشریح کرنے میں ذرا دقت محسوس ہوئی۔ انہوں نے بہت دلچسپی سے پوچھا کہ کیا یہ ٹھیک ہے کہ شہنشاہ روس نے افغانستان میں اپنی افواج روانہ کر دی ہیں اور جب میں نے یہ کہا کہ افواج کے متعلق مجھے کچھ علم نہیں ہے لیکن اخبارات سے معلوم ہوتا ہے کہ روسی ایلچی کابل پہنچ گیا ہے تو اُن کے چہرے بشاشت سے چمک اُٹھے"۔

مدورا ہندوستان کا قدیم شہر ہے اور یہ جگہ وہ ہے جہاں برہمنوں کے مذہب پر غیر ملکی فتح (خواہ وہ ملکوں کی ہو یا فرانسیسیوں کی یا انگریزوں کی) کا بہت کم اثر پڑتا ہے۔ شہر میں غیر ملکی اثرات کی کوئی علامت نہیں پائی جاتی ہمیں کوئی یورپین دکھائی نہیں دیا اور نہ عربوں کے طرز کی کوئی عمارت ہی دیکھنے میں آئی حسب ذیل بیان میری ڈائری میں موجود ہے:۔

"سہ پہر کو ہم محل اور مندر دیکھنے گئے۔ محل ایک نفیس عمارت ہے اور مدراس کی گورنمنٹ نے زر کثیر صرف کر کے اس کے بعض حصوں کی مرمت بھی کر دی ہے۔ نیلے پہاڑوں کا جو نظارہ دیکھنے میں آتا ہے وہ نہایت دل فریب ہے۔ مگر مندر چیزے دیگر ہے۔ وہ نہ صرف لاثانی ہے بلکہ مشرق کی اُن عمارتوں سے جو میں نے اب تک دیکھی ہیں اُس کا مقابلہ نہیں کیا جا سکتا۔ چاروں کونوں میں بڑے بڑے دیو ہیکل بت رکھے ہوئے ہیں جس دروازے سے داخل ہوئے اس سے اندر کی چیزوں کا بالکل قیاس نہیں ہو سکتا اور چونکہ دروازہ بہت ہی معمولی ہے اس لئے اندر کی عجائبات دیکھکر ہمارے شوق میں اور زیادہ تیزی ہو گئی وہاں سے ایک رستہ جاتا ہے جسکی چھت پتھروں کے موروں کے سہارے قائم ہے۔ یہ رستہ تقریباً ۰۰ ۱ گز لمبا ہے اور اس کے دروازے پر بہت سی دکانیں ہیں جہاں پوجا پاٹ کی چیزیں فروخت ہوتی ہیں۔ ان دکانوں پر ہر وقت بھیڑ لگی رہتی ہے۔

"ہم مجمع میں سے خاموشی سے گذر گئے۔ نہ ہمسے کسی نے کچھ پوچھا اور نہ ہمنے کسی سے کوئی سوال کیا جو چیزیں ہمنے دیکھیں ان کی تشریح کرنے والا کوئی شخص موجود نہ تھا لیکن میں آگے چلتا رہا گویا خواب دیکھ رہا ہوں تھوڑی دیر میں ہم ہاتھیوں تک پہونچ گئے جو مختلف رنگوں سے منقش تھے اور جن کے دانتوں پر سونے کی چوڑیاں چڑھی ہوئی تھیں آگے چل کر بازار ذرا تنگ ہو جاتا ہے اور وہاں پیتل کے دو بڑے دروازوں میں سے گذرنا پڑتا ہے جن پر بیشمار بت بنے ہوئے ہیں۔ اس کے بعد ایک مربع تالاب آتا ہے جسکے چاروں طرف دالان بنے ہوئے ہیں۔ یہاں ننگے

آدمی سینر پانی میں نہار رہے تھے۔ یہاں سے گھنٹوں کی آوازیں دوسری جانب لے گئیں۔ تاریک اور مختلف برآمدوں میں سے ہوتے ہوئے ہم مقدس ترین جگہ یعنی مندر تک جا پہنچے۔ لوگ وہاں حلقہ بنائے ہوئے بیٹھے تھے لوبان وغیرہ کی خوشبو ہم تک آرہی تھی۔ چلتے چلتے ہم ایک کھلی جگہ میں پہنچے اور بیشمار بتوں میں سے گذرتے ہوئے جن پر عقیدتمند پھول چڑھا رہے تھے ہم واپس ہوئے۔ میں نظارہ کو اور زیادہ بیان نہیں کرسکتا یہ مندر ہے اور زندہ عبادت کا مرکز جیسا کہ ۳۰۰۰ ہزار سال پیشتر تھا۔ یہ محض جائے عبادت نہیں ہے بلکہ مندر ہے جہاں لکڑی، پتھر، پیتل اور سونے کے قدیم دیوتاؤں کے روبرو اب بھی نیازیں اور پھول چڑھائے جاتے ہیں اس تمام منظر نے مجھے بے انتہا تھکا دیا لیکن میں محظوظ بھی بیحد ہوا۔“

اسی رات ہم بذریعہ ریل ترچنا پلی پہنچے۔

”۱۴ر نومبر۔ ناشتہ کے بعد ہم ایک اور مشہور مندر کو دیکھنے گئے۔ اس کے لئے ہمیں شہر میں سے جانا پڑا جہاں ایک برات ملی۔ دلہن ٹٹو پر سوار تھی اور زیوروں سے لدی ہوئی تھی۔ کچھ دور جاکر ایک اور دولہا دلہن ہمیں ملے۔ ترچنا پلی کا مندر شہر سے بہت فاصلہ پر ہے اور مدورا جیسا دلچسپ ہے۔ ہم اسے زیادہ اچھی طرح سے نہیں دیکھ سکے کیونکہ ہمارے رہنما (گائڈ) ہمیں وہ باتیں بتانا چاہتے تھے جنھیں ہم سننا پسند نہیں کرتے تھے انہوں نے ہمیں ہاتھیوں سے سلام کرایا جو بہت ہی عجیب دغریب معلوم ہوا۔

”یہاں کے عام کسان وحشی سے معلوم ہوتے ہیں۔ کمر تک ننگے رہتے ہیں۔ سر بھی کھلا رکھتے ہیں اور لمبی لمبی چوٹیاں رکھتے ہیں۔ نوجوان برہمن نہایت وجیہ ہیں۔ وہ سفید کپڑے پہنتے ہیں اور کسانوں کی موجودگی میں اچھا تقابل پیش کرتے ہیں۔

”تانجور میں ہمیں ایک اور مندر دیکھنے کا اتفاق ہوا۔ یہاں پتھر کی چھت کے نیچے ایک دیوہیکل بیل ہے جو شے ہماری لئے دلچسپی کا باعث ہوئی وہ چھوٹے سے مندر میں سیواجی اور اسکی اولاد کی تصاویر تھیں۔ اسکے گرداگرد گہری کھائی ہے۔ اسکے قریب کے محل میں سیواجی کی اولاد اب تک رہتی ہے جسے سلطنت سے محروم کرکے پنشن دیدی گئی ہے۔ محل کے کمرے شاندار ہیں۔ کتب خانہ میں گذشتہ صدی کی تصویرکشی کے بعض عجیب نمونے ہیں اجنبی مظالم کی ایک مصور کتاب بھی دیکھی۔ شاید آخری راجہ اپنے اختیارات چھن جانے کے بعد اسکے مطالعہ سے اپنے تئیں تسلی دے لیتا ہوگا۔“

ہندوستان کے اُن رؤسا کو دیکھکر جنہیں تاج وتخت سے محروم کردیا گیا ہے میری نظروں کے سامنے

ہمیشہ گرفتار شدہ جنگلی جانوروں کا نقشہ آجاتا ہے جو پنجروں میں بند ہونے کے باعث قریب المرگ ہیں۔

"۷ ار نومبر۔ مدراس۔ بڑی تکلیف دہ جگہ ہے۔ ہم نے جاتے ہی گورنمنٹ ہاؤس میں اپنا نام لکھا۔ جب وہاں پہنچے تو دروازہ پر صرف سنتری کو پایا۔ اس کے علاوہ اور کوئی ذی روح چیز وہاں موجود نہ تھی۔ مسٹر اور مسز گرانٹ ڈف گینڈی میں مقیم ہیں جو یہاں سے ۲۰ میل کے فاصلہ پر واقع ہے۔

"ہم مدراس میں صرف ایک ہفتہ ٹھہرے جب لوگوں کو ہماری آمد کی اطلاع ہوئی تو بہت سے ہندوستانی مجھ سے ملنے کیلئے آئے جن میں ہندو مسلمان دونوں شامل تھے۔

"سب سے پہلے مجھسے مقامی اخبار "ہندو" کے ایڈیٹر ملنے کے لئے آئے۔ ان کا نام "سبرا مینیا آئر" ہے اور ان کے ساتھ ویرا راگھو اچاریا تھے وہ نہایت سمجھدار اور ذکی تھے اور لندن کے اپنے ہم پیشہ اصحاب سے کسی طرح پیچھے نہ تھے ان کے اوضاع واطوار بھی اچھے تھے اور طرز گفتگو سے ان کی قابلیت پر روشنی پڑتی تھی۔ ہماری گفتگو زیادہ تر زمین کے لگان، نمک کے محصول، شہری عدالتوں کی خرابیوں، روئی کی صنعت وحرفت اور ہمہ اصلاح کے خلاف سروس کی متفقہ کوشش کے متعلق ہوتی رہی۔ میں نے پوچھا کہ عام لوگ لارڈ رپن کے متعلق کیا خیالات رکھتے ہیں؟ انہوں نے کہا کہ "وہ پہلے وائسرائے ہیں جنکے نام سے اس صوبہ کے عام لوگ بھی واقف ہیں۔ اب تک لوگ کلکٹر کا نام جانتے تھے لیکن اب وہ لارڈ رپن کے نام سے بھی آشنا ہیں۔ جاہل آدمی انہیں البرٹ بل کے مانے سے خدا تعالے کا نیا اوتار سمجھنے لگ گئے ہیں"۔ اور مسٹر گرانٹ ڈف کے بارے میں آپ کی کیا رائے ہے؟ انہوں نے کہا کہ وہ بالکل ناکام ثابت ہوئے ہیں وہ بہت سی توقعات لیکر آئے تھے لیکن وہ کمزور و بیمار ہیں۔ اور اپنا کام خود انجام دینے کے قابل نہیں اور سب کچھ مستقل افسروں کے ہاتھوں میں چھوڑ دینے کے عادی ہیں۔ ڈیوک آف بکنگھم نے جن سے ہمیں مقابلۃً کم توقع تھی، بہت کچھ کیا اور بہتر کام انجام دیا۔

ہندوستانی باشندوں میں گرانٹ ڈف کے متعلق بالعموم یہی رائے پائی گئی۔ چونکہ ان کی ساری عمر دار العلوم کی محدود آب وہوا میں بسر ہوئی اسلئے وہ ہندوستان کی مختلف سوسائٹی کے حالات کے مطابق کام کرنے سے قاصر رہے۔ لوگ مجھ سے بار بار پوچھتے تھے کہ ہمیں کیا طرز عمل اختیار کرنا چاہئے اور یہ کہ آیا سیلف گورنمنٹ یا حقیقی اصلاحات حاصل کرنے کی کوئی امید بھی ہے یا نہیں۔ میں نے انہیں انگلستان کی مختلف پارٹیوں کی من وعن حالت بتائی اور کہا کہ ریڈیکل پارٹی ۞ (آزاد خیال) جس سے لارڈ رپن کا تعلق ہے اس امر سے خوش ہے کہ ہندوستان پر ہندوستانیوں کی خاطر

۞ Radical Party

حکومت کی جائے، لیکن ٹوری پارٹی (قدامت پسند) صرف ہندوستان پر انگریزی مفاد کی خاطر اور تلوار کے زور سے حکومت کرنا چاہتی ہے۔ ان دونوں کے درمیان ایک اور پارٹی وِگ[1] ہے جو ترقی کی خواہاں ہے لیکن ساتھ ہی وہ موجودہ طریقہ حکومت میں کسی قسم کی دست اندازی بھی نہیں کرنا چاہتی ہیں نے انہیں یہ مشورہ دیا کہ جب تک لارڈ رپن برسر حکومت ہیں آپ لوگوں کو اپنی شکایات پیش کرتے رہنا چاہئے اس لئے کہ انکی دادرسی کا کچھ نہ کچھ موقع ضرور موجود ہے لیکن اب ان تمام اصلاحات کا نفاذ رد کیا گیا جنکی ابتدا، لارڈ رپن کے ہاتھوں ہو چکی ہے۔ میں نے کونسلوں میں اپنے نمایندے بھیجنے کے لئے ایجیٹیشن جاری رکھنے کے لئے صلاح دی اور کہا کہ بیس پچیس سال کے عرصہ میں کامیابی کی صورت نظر آسکیگی۔ ان کا عام جواب یہ تھا کہ اگر سو سال میں بھی ہمیں یہ حق مل رہے گا تو ہم مطمئن ہو جائیں گے۔

ان ابتدائی ملاقاتیوں اور درادارا آگے ان لوگوں سے میرا تعارف کرانے کے لئے اپنی آمادگی ظاہر کی جو مجھسے کھلم کھلا ملتے ہوئے ڈرتے تھے۔ جن اشخاص کے پاس وہ مجھے لیگئے ان میں سب سے زیادہ دلچسپ مرہٹہ برہمن رگھوناتھ راؤ تھے جو کسی بزدلی کے سبب سے نہیں بلکہ بڑھاپے کے باعث مجھسے ملنے سے قاصر ہیں۔ یہ کچھ زمانہ تک ریاست ہلکر کے وزیر رہ چکے ہیں۔ نہایت قابل، پرمذاق اور فہیم و ذکی ہیں۔ ان کی گفتگو میں سقراط کا رنگ پایا جاتا ہے جس سے وہ شکل و شباہت میں بہت کچھ ملتے جلتے تھے۔ جب میں ان سے ملاتو وہ قمیص پہنے ہوئے تھے پاؤں میں جوتہ تھا پہلے ہی فقرے سے ان کی انتہائی قابلیت اور وسیع ذہنی فوقیت کا مجھ پر اثر پڑا، ہندوستانی سیاسیات پر ان کی تقریر نہایت سبق آموز تھی۔ سقراط کی طرح وہ اپنی ہر ایک بات کی تشریح کہانی کے ذریعہ سے کرتے تھے جو بسا اوقات دلچسپ و دل خوش کن ہوتی تھی۔ انہوں نے انگریزی حکام کے الگ تھلگ رہنے کے متعلق بہت کچھ کہا جو ہندوستانیوں کی زندگی سے بالکل ناواقف رہتے ہیں۔ پہلے یہ حالت نہ تھی ایسٹ انڈیا کمپنی کے زمانہ میں جب کہ انگلستان کے ساتھ نامہ و پیام بہت کم ہو سکتا تھا اور دقت طلب بھی تھا، انگریزی افسر حتیٰ کہ گورنر اور گورنر جنرل بڑے بڑے ہندوستانیوں سے مراسم رکھنے پر مجبور تھے۔ انہیں ان کی زبان مجبوراً سیکھنی پڑتی تھی اور وہ ان سے تقریباً مساویانہ انداز سے ملتے تھے۔ آجکل وہ اپنی ہی ہم قوموں میں رہتے سہتے ہیں اور کسی طبقہ کے ہندوستانیوں سے میل جول نہیں رکھتے بلکہ اُن سے مذاق آمیز نفرت کا سلوک روا رکھتے ہیں اس طریقہ سے انہیں لوگوں کے خیالات و جذبات اور ان کی آراء سے واقفیت حاصل کرنے کا کوئی وسیع موقع نہیں ملتا اور نہ وہ اسکی پرواہ کرتے ہیں اور اس طرح سے حکام اور رعایا کی درمیانی اختلافات کی خلیج سال بسال

[1] Whig

وسیع تر ہوتی جاتی ہے۔

انہوں نے نہایت پُرمذاق طریقہ سے وائسرائے کی پوزیشن کو بیان کیا جو کلکتہ یا شملہ میں ہندوستانی مسئلہ کو سمجھنے اور کچھ اچھا کام کرنے کی غرض سے اس ملک میں آتا ہے اور آجانے پر اپنے تئیں مستقل انگریزی دفتری جماعت سے گھرا ہوا پاتا ہے جو اس کے کوٹ کے دامن پکڑ کر کھینچتی ہے بالخصوص جب کبھی وہ کسی خطرناک مسئلہ کو ہاتھ لگانا چاہتا ہے۔ زیادہ سے زیادہ اسکی میعادِ حکومت ۵ سال کی ہوتی ہے۔ پہلے دو سال تو آب وہوا سے خوگر ہونے، جدید زندگی سے واقفیت پیدا کرنے، ہندوستانی رؤسا سے گفتگو کرنے کا ڈھنگ سیکھنے یعنی یہ کہ وہ کس قسم کی ہونی چاہئے، گذشتہ واقعات کی تاریخ کا مطالعہ اور اہم مسائل کے بارے میں سرکاری نقطۂ خیال معلوم کرنے میں صرف ہو جاتے ہیں۔ دوسرے دو سال بشرطیکہ وہ دیانتدار اور کام کا شخص ہو وہ اپنی پالیسی کی تشریح کرنے میں صرف کر دیتا ہے جس کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ وہ تمام افسر جو اُسے سلام کرتے اور بظاہر اس سے اتفاق رائے رکھتے ہیں تفصیل میں پڑ کر اسے ہر جگہ شکست دیتے ہیں اور ایسی مشکلات پیدا کر دیتے ہیں جن سے اُس کے مقاصد کو لازمی طور پر شکست ہو جاتی ہے یا وہ التوا میں پڑ جاتے ہیں حتےٰ کہ اسکی حکومت کا زمانہ ختم ہونے کے قریب آجاتا ہے بالعموم وہ اپنے ہی افسروں کی ہم نوائی کرتا ہے، اپنی گرانقدر تنخواہ میں سے جو کچھ بچا سکتا ہے، بچانے کی کوشش کرتا ہے، شیروں کا شکار کھیلتا ہے، دورہ کرنے، دربار منعقد کرنے اور ہندوستانی روساء سے ملاقاتیں کرنے سے تفریح اور اپنی نصف میعاد ہمالیہ پہاڑ کے دامن میں ہندوستانی باشندوں سے دور اور اینگلو انڈین عورتوں کو ناچوں میں بلانے اور ضیافتیں دینے میں گذار دیتا ہے۔ اپنی میعاد حکومت کے آخری سال میں اسکی نسبت یہ خیال کر لیا جاتا ہے کہ وہ مردہ ہے اور ہر قسم کی اہمیت سے معرا ہے اور پھر وہ سامان باندھنے کے بعد اپنے "گھر" روانہ ہو جاتا ہے اور دل میں اس خیال سے مطمئن رہتا ہے کہ میں نے اپنے پیش روؤں کے مقابلہ میں کوئی خراب کام نہیں کیا

کاش میں اس عجیب وغریب گفتگو کو تمام وکمال درج کر سکتا! - میں نے ان کے دوستوں سے سنا ہے کہ اپنی صاف گوئی کے باعث وہ ہمیشہ حکام کی نظروں میں کھٹکتے رہتے ہیں۔ سر چارلس ٹریولین[1] جن کے عہد حکومت کے متعلق ہندوستانی اچھی رائے رکھتے ہیں ان پر بے انتہا اعتماد رکھتے ہیں اور انہیں نہایت معتدل عہدہ دے رکھا تھا مگر ان کے جانشینوں نے اُن کو دبانے کی ہر طرح سے کوشش کی اور چونکہ ان کی سوشیل حیثیت بہت اعلیٰ ہے اور ان کے ذرائع آمدنی کافی ہیں اس لئے وہ اپنے مخالفین کے خلاف ہر قسم کے حملوں کی کامیابی سے مدافعت

[1] Sir Charles Trevelyan

کر سکتے ہیں۔

" ہم میتسوامی آئر جج سے ملنے کے لئے گئے لیکن اُنہوں نے معذوری کا اظہار کیا۔ ورادا راؤ نے اس کی یہ تشریح کی کہ چونکہ وہ سرکاری ملازم ہیں اس لئے انہوں نے غالباً انگریز افسران سے مشورہ کیا ہوگا جنہوں نے یہ صلاح دی ہوگی کہ بیماری یا عدم موجودگی کا بہانہ کر دینا چاہئے۔ جو ہندوستانی سرکاری ملازمت میں ہیں وہ کلیتہً حکومت کے زیر اثر ہیں اور جب تک ان کے پاس اپنے ذرائع نہوں وہ انگریزی افسروں کو ناراض کرنے کی جرأت نہیں کر سکتے۔

اسی دن (۲۱ رنومبر) میر ہمایوں جاہ بہادر جو مدراس کے مسلمانوں کے لیڈر ہیں، مجھسے ملنے کے لئے آئے۔ بہت معمر بزرگ ہیں اور درباری آداب کے عادی، بہت تکلف برتتے ہیں اور کسی مسئلہ پر رائے کا اظہار کرنے میں خاص طور پر محتاط واقع ہوئے ہیں۔ ٹیپو سلطان کی (جو اپنی سیاسی قابلیت کی وجہ مشہور ہے) براہ راست اولاد میں ہونے کے باعث وہ یہاں کی دنیائے اسلام کے سرگروہ سمجھے جاتے ہیں اور جسقدر انجمنیں ہیں وہ ان سب کی صدارت کرتے ہیں بعد میں انہوں نے ایک نوجوان بنگالی مسلمان سید عبدالرحمن کو میری ملاقات کے لئے بھیجا یہ جدید وضع کے قابل قانون دان ہیں۔ انہوں نے یوروشین عورت سے شادی کی ہے جواب مسلمان ہوگئی ہے۔ ہم ان کے گھر گئے جہاں بغیر کسی پردہ کے وہ چاء کی تواضع کرنے کی غرض سے باہر آئی، ہم ہی پہلے یوروپین ہیں جنہوں نے انکی شادی کے بعد ان سے شرافت کا برتاؤ کیا۔

سہ پہر کو ایک ہندو زمیندار رنگیا نائیڈو ملنے کے لئے آیا۔" اُس نے کسانوں کی تباہ شدہ حالت کی شکایت کی اور بتایا کہ نمک کے محصول کی وجہ سے ان کی تکالیف میں اضافہ ہوگیا ہے۔ زمین کا لگان بھی پہلے سے بہت زیادہ کر دیا گیا ہے۔ اسکی وجہ سے کسان مہاجنوں سے سود پر روپیہ قرض لینے پر مجبور ہو جاتے ہیں۔ اسنے مجھے یقین دلایا کہ اس کے کسان کفایت شعار ہوتے ہیں وہ روپیہ بنکوں میں نہیں رکھتے بلکہ اسے سکوں یا زیوروں کی شکل میں محفوظ رکھتے ہیں۔ لیکن اب لگان نے انہیں کہیں کا نہیں رکھا وہ جنگلات کے جدید قوانین کا بھی شاکی ہے جہاں لوگوں کی مویشی مفت چرایا کرتے تھے اور اب مختلف قسم کی پابندیوں کے باعث وہ جلد مرجاتے ہیں۔

" ۲۲ رنومبر۔ ورادا راؤ صبح سویرے آگیا اور مجھ سے کہا کہ میتسوامی مجھسے جج کے طور پر ملنے کے لئے آمادہ و تیار ہیں ہم گاڑی میں جارہے تھے کہ راستہ میں رگھوناتھ راؤ سے مڈبھیڑ ہوگئی۔ آج وہ اچھے کپڑے پہنے ہوئے تھے لیکن پاؤں میں جوتیاں مفقود تھیں۔ انہوں نے بیان کیا کہ میرے چچا زاد بھائی تاکور جی بہت

بہت بڑے رئیس ہیں میرا اُن کا ارادہ تھا کہ سرکاری ملازمت کو خیر باد کہہ کر جائداد کی طرف متوجہ ہو جائیں لیکن چونکہ سرکاری ملازمت کے باعث ضلع کے غیر معقول انگریزی افسروں کے ظلم سے ایک گونہ نجات ملتی تھی اس لئے ہمیں اپنی تجویز کو بدل دینا پڑا - انہوں نے اس بیان کے ثبوت میں تین چار مثالیں بیان کیں - ایک ان کے دوست کی تھی جو مجسٹریٹ تھے اور پنشن پا چکے تھے - وہ زیادہ تر اپنے ہی گاؤں میں رہتے تھے اور چونکہ وہ ظاہر داری کے عادی نہ تھے اس لئے ہمیشہ ریزیڈنٹ کلکٹر کی خدمت میں آداب بجا لانے کے فرض میں کوتاہی برتتے تھے - اُس کا خمیازہ انہیں یہ ملا کہ حکام کی رائے ان کے متعلق خراب ہو گئی اور ایکدن وہ سازش کے الزام میں گرفتار بھی ہو گئے - یہ الزام قطعی طور پر بے بنیاد تھا - مقدمہ بازی میں ان کے ۳۰ ہزار روپیہ صرف ہوئے - اور وہ بالکل تباہ و برباد ہو گئے اور اب ان کی یہ حالت ہے کہ گورنمنٹ کے غلام ہیں اور ہر چھوٹے سے چھوٹے افسر کو فرشی سلام کرتے ہیں کاش میں ان کی تمام کہانیاں تحریر میں لا سکتا! دار العوام میں آٹھ دس آدمی بھی ایسے نہیں ہیں جو انداز گفتگو میں اُن سے بازی لے جا سکیں[1] -

"میں نے انہیں انگلستان آنے کے لئے بار بار کہا لیکن ورادا کی رائے یہ ہے کہ سب ذات پات کا مسئلہ ہے - اگر رگھوناتھ جائیں گے تو بہت سے برہمن اُن کی تقلید کریں گے - مشکل یہ ہے کہ مذہب ہنود میں سمندری سفر کرنے کی اجازت نہیں ہے - بیس برس پیشتر مدراس سے کلکتہ براہِ جہاز آنے کی ممانعت تھی لیکن اب اس شرط پر اجازت دیدی ہے کہ راستہ میں کھانا نہ کھایا جائے - سب متفق ہیں کہ ذات پات کی یہ قیود دیر سویر ٹوٹ جائینگی لیکن ان کو توڑنے کے لئے کوئی شخص پہل کرنے کے لئے تیار نہیں ہے - سید عبد الرحمن کی یوریشین بیوی نے مجھ سے یہ واقعہ بیان کیا کہ بنگال میں ایک کلکٹر تھا جو اپنے مکان کے پاس سے گذرنے والوں کو جوتیاں اُتارنے اور اپنی چھتریاں کو بند کرنے کا حکم دیا کرتا تھا -

"ہندوستان آنے کے بعد جس انگریز نے سب سے پہلے ہم سے ملاقات کی وہ مسٹر لیفین[2] تھے جو گورنمنٹ کے سکرٹری ہیں - وہ مجھ سے یہ معلوم کرنا چاہتے تھے کہ آپ کن کن مسلمانوں سے مل چکے ہیں - وہ بظاہر ہندوستان کے متعلق اچھے خیالات رکھتے تھے اور کہتے تھے کہ عنقریب لیجسلیٹو کونسل کے ہندوستانی ممبر بذریعہ ووٹ منتخب کئے جائیں گے - میرا خیال ہے کہ وہ یہ معلوم کرنے کے لئے آئے ہیں کہ میں کیا کام کر رہا ہوں - آخر کار متیسوامی جج

---

[1] جب رابرٹ بورک لارڈ کونیمرا (Robert Bourke, Lord Connemara) مدراس کے گورنر بنا کر ۱۸۸۶ء میں بھیجے گئے تو اس وقت رگھوناتھ راؤ کی بابت میں نے سفارش کی اور انہوں نے کسی دیسی ریاست میں بطور دیوان ان کا تقرر کرا دیا ہے

[2] Laffan

---

ملنے کے لئے آئے اور نہ ملنے کی معذرت بھی کی۔ وہ قابل شخص معلوم ہوتے ہیں۔ انہوں نے البرٹ بل کے بارے میں گفتگو کی اور کہا کہ کاشتکار بہت ہی بدمعاش ہیں اور چونکہ ہائی کورٹ کے اخراجات ہندوستانیوں کے لئے بہت ہی زیادہ ہیں اور یہی وہ عدالت ہے جہاں ان پر مقدمہ چلایا جا سکتا ہے اس لئے جہاں تک چھوٹے چھوٹے جرموں کا تعلق ہے وہ عملاً قانون کی زد سے محفوظ رہتے ہیں۔ مجوزہ تبدیلی کے متعلق اندیشہ یہ ہے کہ ہندوستانی جج جانبداری کے الزام سے بچنے کی خاطر ضرورت سے زیادہ نرمی برتیں گے۔"

"رات کو گورنر مسٹر گرانٹ ڈف کے ساتھ گنیڈی میں کھانا کھایا۔ میری ان کے متعلق یہ رائے ہے کہ وہ دبلے پتلے، نحیف، حساس آدمی ہیں۔ اپنے گرد و پیش کی ہر چیز سے کوئی موافقت نہیں رکھتے اور باوجود اس کے مدراس کے ہندوستانی اپنے اوپر حکومت کرنے کے لئے انہیں دس ہزار روپیہ ماہوار دیتے ہیں۔" وہ مجھ سے ذرا کھینچ کر ملے اور کچھ مشتبہ بھی تھے۔

"۲۳ نومبر۔ رات کو بہت کم آرام کیا اس لئے کہ ہماری گاڑی ۱/۲ ۶ بجے روانہ ہونے والی تھی۔ ورادا راؤ رخصت کرنے کے لئے اسٹیشن پر موجود تھا۔ تروپتی میں اس کے والد رام راؤ سے ملاقات کرنی ہے۔ جہاں وہ سنسکرت کالج کا افتتاح کرنے کے لئے بہت سے پنڈتوں کو ہمراہ لیکر گئے ہوئے ہیں۔ مدراس کا سفر کامیاب رہا ہم نے وہاں بڑے بڑے ہندوؤں سے مراسم پیدا کئے ہیں۔ مسلمان وہاں کم دیکھنے میں آئے۔ صوبہ میں جان بہت کم معلوم ہوتی ہے۔

"تروپتی دلاویز مقام ہے اور برہمن جاتری دور دور سے جاترا کے لئے آتے ہیں۔ بنگلہ پر پہنچتے پہنچتے افتتاحی رسوم ادا ہو چکی تھیں ہمارے لئے باقاعدہ ضیافت تیار کی گئی تھی۔ رنگیار نائیڈو نے ہمیں مندر اور شہر کی سیر کرائی اس نے بتایا کہ آج جس قدر تیاریاں کی گئی ہیں وہ مسٹر ٹی کی خاطر ہیں جو اس موقع پر گورنر کی نمایندگی کرنے کے لئے خاص طور سے آئے ہوئے ہیں۔ مسٹر ٹی اپنی سنسکرت دانی کی وجہ سے ہندوستانیوں کے دوست سمجھے جاتے ہیں لیکن رنگیار وغیرہ اُن کی طرف سے بدظن تھے ٹی خشک اور سخت مزاج معلوم ہوتے ہیں۔ انہیں ہر وقت اپنی شان کا خیال تھا اور ہمیں دیکھ کر یا تو وہ متعجب ہوئے یا گھبرا گئے۔ راما راؤ نے اُن پر ظاہر نہیں کیا کہ تیرے بیٹے کی دعوت پر یہاں آئے ہیں مگر میں نے ذرا شگوفہ چھوڑنے کی غرض سے راما راؤ سے کہا اس طرح سے کہ ٹی بھی سن لیں کہ ورادا مجھے اسٹیشن پر پہنچانے کے لئے آیا تھا۔ یہ سنتے ہی رام کا چہرہ فق ہو گیا اور وہ اور باتوں میں لگ گئے۔ یہ دیکھ کر رنج ہوا کہ ہر شخص معمولی سے معمولی انگریز سے خائف

خائف رہتا ہے لیکن میرے خیال میں افسر مذکور کو ان سب کو تباہ و برباد کردینے کے اختیارات حاصل ہیں۔ کھانا سو آدمیوں کے لئے تیار کیا گیا تھا لیکن سوائے تین اشخاص کے اور کوئی موجود نہ تھا اس لئے ہمنے بے تکلف ہو کر کھایا۔"

ٹی نے کسی سے بات چیت نہیں کی لیکن باوجود اس کے ہم مختلف سیاسی مسائل پر گفتگو کرتے رہے بعدہ میں نے رام سے علیحدگی میں باتیں کیں، لیکن وہ اور پنڈت "حضور" کے قریب زیادہ بات چیت کرنے سے ڈرے۔ ان غریب آدمیوں نے ٹی کو چاندی یا سونے کی ایک پلیٹ بھی پیش کی جسے اس نے شکریہ کا ایک بھی لفظ ادا کئے بغیر لے لیا۔ صرف دو تین آدمیوں سے اس نے ذرا ذرا بات کی۔ باقی تمام وقت وہ بیٹھا رہا اور باقی لوگ کھڑے رہے۔ میرے خیال میں یہ بات نہیں آتی کہ ہندوستانی اس قدر روپیہ صرف کرکے کیوں دعوتیں دیا کرتے ہیں۔ پلیٹ کی قیمت ۳۰ پونڈ ہوگی اور کھانے پر بھی کم سے ۱۰۰ پونڈ صرف ہوئے ہوں گے اگر یہ روپیہ کسی کالج کو دیا جاتا تو بہت نفع پہنچتا۔ آتشبازی دیکھنے کے بعد جب سرکاری افسر چلے گئے تو سب کو اطمینان نصیب ہوا جسے دیکھ کر ہنسی آتی ہے۔ بہرحال دن دلچسپ مشاغل میں گذرا۔ اور یہ واقعہ مجھے ہمیشہ یاد رہے گا۔

۲۴ نومبر۔ رنگیار نائیڈو حسب وعدہ صبح کو آیا اور ہمیں گاؤں دکھانے کے لئے لے گیا۔ راستہ میں اسنے سنسکرت کالج کی تاریخ بیان کی۔ چند سال پیشتر انگریزی حکومت نے مذہبی معاملات میں مداخلت نہ کرنے کی پالیسی پر عمل پیرا ہو کر مندروں کا انتظام مقامی ٹرسٹیوں کے سپرد کردیا تھا لیکن یہ کارروائی کچھ ایسی بے پروائی سے کی گئی تھی کہ کئی ٹرسٹیوں نے قانون کی پرواہ نہ کرکے زمینوں کو اپنے قبضہ میں کرلیا۔ ترونتی کی سالانہ آمدنی لاکھوں کی ہے اور یہ سب کی سب مہنت کے ہاتھ میں ہے ٹرسٹ (وقف) میں اس قدر خرابیاں پیدا ہوگئی ہیں کہ گزشتہ سال کونسل میں اس برائی کا سد باب کرنے کی غرض سے مسودۂ قانون پیش کرنے کی بھی کوشش کی گئی تھی لیکن مسٹر ٹی نے اسکی سختی سے مخالفت کی اور اسلئے وہ ناکام رہی۔ کل کی ضیافت اکیلے مہنت کی طرف سے دی گئی تھی۔ اس کے معنی یہ ہیں سنسکرت کالج کی آڑ میں آمدنی کا روپیہ ہضم کیا جائے گا۔ رام راؤ کے متعلق یہ ہے کہ اُن کی بزدلی کی اصل وجہ اُن کی ممبری کونسل ہے۔ ان کا خاندان حیدرآباد سے آیا تھا۔ گھر میں وہ تیلوگو بولتے ہیں جو دکن کے ہندوؤں کی عام زبان ہے۔

ہمارا تمام دن دیہات میں صرف ہوا۔ چونکہ مجھے مصر سے پوری واقفیت تھی اس لئے جن باتوں کی میں تلاش میں تھا، اُن کو کسی دقت کے بغیر معلوم کرلیا۔ یعنی یہ کہ خالص پیداوار پر کس قدر لگان لیا جاتا ہے، لوگ مقامی طور پر کسقدر

متعرض ہیں۔ سات سال قبل کے قحط کا اب تک کس قدر اثر باقی ہے۔ نمک کے محصول کو جس کا اثر مویشیوں پر پڑتا ہے اور جنگلات کے جدید قیود کو کہاں تک پسند کیا جاتا ہے، کسانوں کی عام خوراک ساگ ہے۔ صرف چند ہی اشخاص کو دودھ میسر آتا ہے اور کمی غذا کا اثر ان کی نحیف صورتوں سے نظر آسکتا ہے۔ ان کے مکانات مصر کی طرح مٹی کے ہوتے ہیں لیکن نہیں بہت صاف ستھرا رکھا جاتا ہے۔

زنگیا نائیڈو مجھے ریل تک پہنچانے آیا اور اپنے دوستوں کے نام تعارفی چٹھیاں بھی دیں۔ یہ بہت تعلیم یافتہ آدمی ہے اور ذات کا چھتری ہے۔ اُس کے چہرے سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ مصری شیخ ہو وہ مدراس کی میونسپل کونسل کا منتخب شدہ ممبر ہے۔

۲۵- نومبر- رات کی گاڑی سے بلاری پہنچے جو قحط زدہ حلقہ کا ہیڈ کوارٹر ہے۔ ہندوستان کا یہ حصہ سطح مرتفع ہے جو سطح سمندر سے ہزار ڈیڑھ ہزار فٹ بلند ہے۔ باوجود بارش کے فصلیں غیر معمولی طور پر خراب ہوئیں۔ جہاں تک فن تعمیرات کا تعلق ہے بلاری میں کوئی عمارت قابل دید نہیں ہے۔ ہمارے پاس ہندوؤں اور ایک مالدار یوروشین کے نام تعارفی چٹھیاں تھیں۔ سب سے پہلے ریلوے کے سپرنٹنڈنٹ مسٹر ہنا نے ہماری دعوت کی۔ یہ سمجھدار شخص بارہ سال سے اس ملک میں کام کرتا ہے لیکن اس سے ہمیں کچھ زیادہ معلومات حاصل نہیں ہوسکی کیونکہ انگریز اپنی ہی دنیا میں زندگی بسر کیا کرتے ہیں۔

"سہ پہر کو آٹھ نو ہندو ملنے آئے ان میں ایک برہمن بھی تھا جسکی ذات انگلستان جانے سے ٹوٹ گئی تھی اور وہاں وہ عیسائی بھی ہوگیا تھا۔ اس نے کہا کہ ہندوستانیوں سے ربط ضبط نہ رکھنے کے متعلق جو دلیل بالعموم انگریز پیش کیا کرتے ہیں یعنی یہ کہ ذات پات کی قیود مانع ہیں، نہایت پوچ اور لغو ہے۔ اس نے کہا کہ مجھے دیکھو چند سال پیشتر تک میں (پاس بیٹھنے والے دوستوں کی طرف اشارہ کرکے کہا) ان کے ساتھ کھانا نہیں کھا سکتا تھا۔ اور اگر کھاتے وقت ان میں سے کوئی شخص میری طرف دیکھ لیتا تھا تو میں کھانا پھینک دیا کرتا تھا۔ اگرچہ اب میری ذات جاتی رہی ہے تو کیا میری دوستانہ مراسم میں کچھ کمی آگئی ہے، یہ لوگ اب ساتھ کھانا پسند نہیں کرسکتے لیکن کیا یہ ضروری ہے کہ دوستی قائم رکھنے کے لئے کھانا بھی ساتھ کھایا جائے؟ یورپین لوگ میرے ساتھ زیادہ بہتر سلوک روا نہیں رکھتے باوجود اسکے کہ میں دن بھر اُن کے ساتھ کھا پی سکتا ہوں ہمیں یہ بات بہت ہی تمسخر انگیز معلوم ہوئی کہ یورپین افسر اُس سے اچھی طرح پیش نہیں آتے یہاں کے ہندو بات چیت میں

Mr Hanna ہنا

اہل اٹلی یا اسپین سے کسی طرح کم نہیں اور ان سے ذرا سیاہ فام ہیں -

یوریشین نے جسکی نام ہم تعارفی خط لائے تھے ہمیں یقین دلایا کہ یہ بالکل غلط ہے کہ ہندوستانیوں اور انگریزوں کے مابین جب کبھی جھگڑا ہوتا ہے تو ہم موخر الذکر کا ساتھ دیتے ہیں - برخلاف اس کے ہماری ہمدردی اول الذکر کیساتھ ہوتی ہے - ہم یوریشینوں کی حالت مقابلتہً زیادہ خراب ہے اس لئے کہ انگریز ہندوستانیوں سے زیادہ ہم کو نفرت کی نگاہ سے دیکھتے ہیں - میرا روئی کا کارخانہ ہے اور ایک انگریز میرا شریک ہے لیکن ہم دونوں معاشرتی طور سے بالکل نہیں ملتے - یہ برہمن جو انگلستان جا چکا ہے، وہاں برائٹ، فاکیٹ، ڈلکے، اور دیگر مشاہیر سے مل چکا ہے لیکن یہاں ہندوستان ہیں کلکٹر کی بیوی تک اسکی بیوی سے ملنے ہیں کسرِ شان سمجھتی ہے - سب کے سب گلیڈسٹون کی وزارت سے مایوس تھے اور لارڈ رپن کو بہترین گورنر جنرل بتاتے تھے - چونکہ یہاں اسکے کام میں دشواریاں پیدا کی گئیں اور انگلستان سے اسکی خاطر خواہ تائید نہیں ہوئی اس لئے وہ کچھ کام نہیں کر سکے - مسٹر گرانٹ ڈف بہت ہی مایوس کن ثابت ہوے - آنے سے پیشتر انہوں نے اپنی روشن خیالی کے متعلق بہت کچھ دعوے کئے تھے لیکن وہ محض الفاظ ہی الفاظ تھے وہ تقریر اچھی کرتے ہیں لیکن انتظامی قابلیت کچھ بھی نہیں انہوں نے ہر کام ان مستقل افسروں کے سپرد کر رکھا ہے جو لارڈ رپن کے راستے ہیں روڑے اٹکانے کے عادی ہیں -

۲۶ نومبر - مسٹر ابراہیم یوریشین کے گھر گئے - نمک کے محصول کی زیادتی کا افسانہ سچا ہے - مرہٹوں اور ایسٹ انڈیا کمپنی کے زمانہ میں فروخت شدہ نمک پر ۵ فیصدی ٹیکس تھا اور نمک بنانے کی عام اجازت تھی اب وہ گورنمنٹ کی ملکیت ہے اور فی الحال وہ سمندر کے کنارے آٹھ روپیہ فی گاڑی کے حساب سے نمک تیار کرتی ہے اور اسی بلاری میں ۲۰۸ روپے میں فروخت کرتی ہے - مزید برآں گزشتہ تین سال سے زمین کے نمک کی استعمال کی ممانعت کر دی گئی ہے اور جہاں پہلے روپے کا ۳۰ سیر نمک ملتا تھا اب صرف آٹھ سیر ملتا ہے - پولیس کو دن اور رات میں ہر وقت مکانوں میں گھس کر دیکھنے کا اختیار حاصل ہے اور جب کبھی وہ رپورٹ کر دیتی ہے کہ فلاں شخص کے یہاں شورہ موجود ہے تو اس پر پندرہ روپیہ جرمانہ کر دیا جاتا ہے یا ایک ماہ کی سزائے قید دیدی جاتی ہے - بہت سی غلط اور جھوٹی رپورٹیں کر دی جاتی ہیں اور پولیس کو کسانوں پر ظلم کرنے کا موقع ہاتھ آجاتا ہے اگر دیہاتی ایسی زمین پر اپنی مویشی چرنے کے لئے بھیجتے ہیں جہاں نمک پایا جاتا ہو تو مالک کو جرمانہ یا قید کی سزا دی جاتی ہے اور نمک کو تلف کر دیا جاتا ہے مویشی نمک نہ ملنے کی وجہ سے جلد جلد مر رہے ہیں -

---

Dilke Fawcett Bright

---

# بیسویں صدی
## (افسانہ)

ایک باپ کے چار بیٹے تھے سب سے بڑے کی عمر پچیس دوسرے کی چوبیس تیسرے کی بائیس اور چوتھے کی اکیس سال تھی۔ اُنہیں سے تین بی اے پاس کرکے آجکل کی دنیا میں کارآمد ثابت ہونے سے نا قابلیت کی سند حاصل کر چکے تھے۔ باپ زندہ تھا اور بہت متمول۔ اسنے ایک دن سب کو بلایا اور ان سے کہنے لگا

"میرے بچو! تمھیں اب اپنے مستقبل کی فکر کرنا چاہئے۔ تم کیا بننا چاہتے ہو؟"

سب سے بڑے لڑکے نے جس کا نام مشتاق تھا کہا "ابا میں تو بیرسٹر بنوں گا۔"

"بہت اچھا" باپ نے کہا "تمہیں بیرسٹر بنوا دیا جائے گا۔"

دوسرے نے جس کا نام خلاق تھا جواب دیا "میں ڈاکٹر بنوں گا۔"

"بہت اچھا تم ڈاکٹر بنو۔ مجھے کوئی اعتراض نہیں ہے"

تیسرے نے جس کا نام ظہیر تھا جواب دیا "میں ابا جان آپ کی طرح سوداگر بننا چاہتا ہوں تاکہ تھوڑے عرصہ میں بہت سا روپیہ پیدا کرسکوں۔"

"میں تمھاری مدد کروں گا تاکہ تم اپنے ارادے میں کامیاب ہو جاؤ۔"

سب سے چھوٹے بھائی نے کچھ دیر سوچنے کے بعد آہستہ سے کہا "ابا مجھے قزاق بننے کی خواہش ہے"

اِس پر آفت برپا ہوگئی۔ باپ جھلا کر کرسی پر اُچھل پڑا۔ بھائیوں نے بہت آوارہ گرد بے ایمان دھوکہ باز خاندان کے نام کو بدنام کرنے والا اور خدا جانے کیا کیا کہا۔ اسکے بعد اور ہمسائے تک سُن کر بڑی بڑی آنکھیں نکالتے اور سر ہلا کر کہتے "باپ دادا کی عزت کو برباد کردیگا" لیکن باوجود ان سب باتوں کے وہ لڑکا یہی کہے جاتا۔

"میں قزاق بننا چاہتا ہوں اور قزاق ہی بنوں گا۔ اگر آپ کو منظور نہیں تو میں گھر چھوڑ کر چلا جاؤنگا" اور باپ نے اسنے کہدیا کہ چلے جاؤ۔ مجھے ایسے ناخلف اولاد کی ضرورت نہیں ہے۔

اُس رات کو نصیر نے (اس لڑکے کا نام نصیر تھا) اپنے باپ کے کیش بکس میں سے پانچ سو روپیہ کے نوٹ چرائے اور اپنا مختصر سا اسباب باندھ کر روانہ ہوا۔

اور پچیس سال گذر گئے۔

پچیس سال ایک مدت ہے۔ لیکن اُس آوارہ مزاج، نوجوان کی کوئی خبر اس عرصہ میں نہ آئی۔ باپ کی عمر ستر برس ہو چکی تھی اور بہت کمزور ہوتا جارہا تھا، خصوصاً اس لئے کہ اس کا تمام سرمایہ تجارت کے اتار چڑھاؤ کی نذر ہو چکا تھا۔ ایک بنک جس میں اس کا بہت سا روپیہ جمع تھا دیوالیہ ہو گیا۔ دو تین دوست انتقال کر گئے جن پر انکا کئی ہزار روپیہ قرض تھا لیکن دوستانہ مروت کی وجہ سے زبانی کارروائی تھی۔ کاغذات پر کچھ نہ تھا۔ اور اس طرح وہ شخص جو کبھی ایک بہت بڑی جائداد کا مالک تھا اب ایک دس روپیہ ماہوار کرایہ کے مکان میں رہتا تھا۔

اس کے لڑکے بھی خوش قسمت ثابت نہیں ہوئے تھے۔

مشتاق جو بیرسٹر تھا اس کے پاس بائیس سال کے عرصہ میں پندرہ مقدمات آئے اور گو لوگ کہتے تھے کہ اسکے موکل ہر مرتبہ راستی پر تھے لیکن مخالف وکیلوں کے ججوں مجسٹریٹوں سے تعلقات اور خدا جانے کن اسباب کا اثر تھا کہ چودہ میں ہار گیا۔ پندرھویں مقدمہ میں فریقین کی آپس میں صلح ہو گئی۔ اس حالت میں بیچارے کو مجبوراً قانونی ریج میں ایک سو روپیہ ماہوار کی نوکری کر لینا پڑی جس سے بمشکل اپنی بیوی بچوں کا پیٹ پالنے لگا۔

اخلاق جو ڈاکٹر تھا اسکی حالت بھی قریباً ایسی ہی تھی۔ جب امتحان پاس کرکے اس نے کام شروع کیا شہر میں طاعون پھیلا ہوا تھا جسقدر مریض اس کے پاس آئے جان بحق تسلیم ہو گئے۔ اس سے اخلاق کی بدقسمتی کہئے یا رضائے ربی، دو چار اور امراض والے بھی جنکا یہ معالج تھا جانبر نہ ہو سکے۔ دوسرے ڈاکٹروں نے موقع پاکر کہنا شروع کیا کہ بالکل اپنے فن سے ناواقف ہے جو کوئی بھی اس کے پاس علاج کے لئے جاتا ہے انتقال کرجاتا ہے۔

اس نے تین چار مختلف شہروں میں کوشش کی لیکن ہر جگہ اس کی شہرت پہلے موجود ہوتی اور کوئی مریض علاج کرانے نہ آتا۔

اس کا ایک بچپن کا دوست بھی ڈاکٹر کہلاتا تھا۔ اور تھا تو محض نابلد لیکن ایک بہت وسیع بنگلہ کرایہ پر لیکر اس میں سیکڑوں قسم کے اوزار نیلام سے خرید کر آئینے دار الماریوں میں سجانے اور اخباروں میں بے شمار اشتہار ایک دوائی کے شائع کرانے سے جسکی ایک روپیہ کی شیشی سے دنیا بھر کے امراض دور ہو جاتے تھے اپنی شان کو قائم رکھنے کے لئے کافی روپیہ کما لیتا تھا۔ اس دوست کی سفارش سے ایک انگریزی دوائی فروش کے

یہاں ساٹھ روپیہ ماہوار پر کپاونڈر رکھ لیا گیا اور اسنے یہی غنیمت سمجھا کیوں کہ گذر اوقات کا اور کوئی ذریعہ نہ تھا
تیسرے لڑکے ظہیر نے جو اپنے باپ کی طرح سوداگر بن کر بہت جلدی روپیہ پیدا کرنا چاہتا تھا بڑی شرکت کی ایک شاندار دوکان لے کر اس میں ہر قسم کا فیشن ایبل سامان رکھا اور دولتمند بننے کے لئے کمر باندھ کر بیٹھ گیا، لیکن چند ہی سال کے عرصہ میں شومی قسمت کے ایجنٹوں سے مغلوب ہو گیا یعنی کرایہ کے مکان کی دن بدن زیادتی انکم ٹیکس کی بیدردی۔ جنگ کے آغاز۔ ضروریات زندگی کی قیمتوں کے اضافے۔ بدیشی اشیاء کی بائیکاٹ بیوی کے اخراجات اور بچوں کی تعلیم وغیرہ نے دیوالے کی درخواست دلادی۔
لوگ کہنے لگے جیسا باپ تھا ویسا بیٹا نکلا۔ ظہیر نے ایک روزنامہ اخبار کی اڈیٹری قبول کرلی پچاس روپیہ ماہوار مقرر ہوے جو کبھی ملتے تھے اور کبھی نہیں ملتے تھے۔
تینوں بھائی چھٹی کے دن باپ کے پاس جا بیٹھا کرتے۔ وہ علیل تھا اور اخلاق میاں کے نسخے قیمتی اس لئے زیادہ تر صبر پر گذر تہا۔ اس دس روپیہ ماہوار کے مکان میں اکثر اوقات یہ باتیں ہوا کرتیں

"نصیر کا خدا جانے کیا حال ہے!"
"کہیں قید خانے میں پڑا ہوگا!"
"مرگیا ہوگا ورنہ اتنی مدت تک کوئی خبر نہ آتی؟"
"خدا جانے؟"
"آوارگی کی بھی کوئی حد ہونا چاہئے"۔
"ایسی زندگی سے تو موت بہتر ہے"۔
"اس کے لئے دُعا کیا کرو" باپ کہا کرتا "اللہ تعالیٰ بیچارے پر رحم کرے"

---

ایک روز اتوار کے دن باپ کے پاس بیٹھے تھے کہ ملازم نے آکر ایک ملاقاتی کارڈ دیا اور کہا
"کوئی صاحب موٹر پر تشریف لائے ہیں اور آپ سے ملنا چاہتے ہیں"
مشتاق نے کارڈ لیکر پڑھا۔
"نواب سر ناصر الدین خاں رئیس دولت آباد"
ہائیں! رئیس دولت آباد! سب نے جلدی سے اٹھ کر کرسیوں کو درست کیا۔ بیمار کے پلنگ کو جھاڑ کر

---

بچھایا۔ لگ دوسرے کے لباس کو سنوارنے لگا۔

"بڈھے باپ نے کہا" دولت آباد ........ دولت آباد؟ کون ہو سکتا تھا؟ اور اس مکان میں! نوب

تو میرے باپ دادا کا وطن تھا اور وہاں اس نام کا کوئی رئیس نہ تھا"۔

ملازم نے کہا" نواب صاحب تشریف لا رہے ہیں"۔

اور کمرے میں ایک چالیس پینتالیس سال کی عمر کا شخص داخل ہوا جو نہایت قیمتی لباس پہنے تھا اور ٹوپی میں جواہرات کی کلغی لگی ہوئی تھی۔

سب یک آواز پکار اٹھے

"نصیر!"

وہی تھا۔ گو اسکو ڈاڑھی تھی اور بالوں میں کہیں کہیں سفیدی کی جھلک نظر آتی تھی تاہم سب نے آسانی سے پہچان لیا ...... نصیر پلنگ کی طرف بڑھ کر اسکے کنارے پر بیٹھ گیا اور بولا

"ابا جان میں حاضر ہو گیا ہوں اور اب آپ کے ہر ایک حکم کی تعمیل کرونگا۔ میرا قصور معاف فرما دیجئے"

دولت اور دولتمند آدمی کی موجودگی میں ایک اثر ہوتا ہے جس سے بڑے بڑے آدمی بھی مسحور ہو جاتے ہیں سب نے ایک ہی لمحہ میں محسوس کیا کہ نصیر کا اس حالت میں واپس آنا ان کے لئے کیا معنی رکھتا ہے اور اس لمحے میں پچیس برس کی مجتمع نفرت کافور ہو گئی۔

باپ چلایا" میرا لخت جگر"۔ "خوش آمدید"

مشتاق، اخلاق، ظہیر، اس سے چمٹ گئے، ایسا معلوم ہوتا تھا کہ وہ کوئی دیوتا ہے جسکی سب پوجا کر رہے ہیں۔ کیا کیا خوشی کے کلمات زبان سے نکل رہے تھے۔ کیا کیا سوالات کئے جا رہے تھے۔

قدرتی اظہار مسرت کے بعد باپ نے پوچھا" آپ یہ تو بتائیں کہ تمام دولت آپنے کس طرح حاصل کی" نصیر نے اٹھ کر دروازہ بند کر دیا تاکہ دخل در معقولات کا خطرہ نہ رہے اور جواب دیا" محض قزاقی سے"

---

بڈھا خوفزدہ ہو کر پلنگ پر سیدھا بیٹھ گیا

"نہیں ابا جان۔ گھبراتے کیوں ہو۔ میں نے کوئی ایسا برا کام نہیں کیا، میری تمام ملک میں عزت ہے۔ لاکھوں کی جائداد کا مالک ہوں۔ اور صرف زمانے کی روش پر چلنے کی بدولت ہے جاتے وقت آپکے

پانچ سو روپیہ میں نے عاریتاً آپ کو اطلاع دیے بغیر لیے تھے جواب بیس چھوڑ چالیس گنا ادا کرنے کو تیار ہوں"۔

بیس ہزار روپیہ! سامعین پر اوس پڑ گئی۔

"میں بمبئی چلا گیا اور کاروبار (یعنی آجکل کے معنوں میں دوسروں کے مال کو اپنا بنانا) شروع کرنے سے پہلے ایک بڈھے تاجر کے یہاں ملازمت کر لی جو بہت متمول تھا، اور چھ ماہ کے اندر اسکی نوجوان بیوی کو لیکر بھاگ گیا ـــ"

باپ کے منہ سے نکلا "استغفر اللہ!"

"مجبوری تھی ابا جان - میری ضروریات کا تقاضا تھا - خاوند بڈھا تھا اور بیمار اسنے خودکشی کر لی - میری عکسی تصویر اخباروں میں چھپ گئی - اس سودے میں مجھے دو لاکھ روپیہ کا منافع ہوا - روپیہ ہو تو سب کچھ ہے۔ میں امریکہ پہنچ گیا۔

"وہاں جاکر ایک کمپنی کی بنا ڈالی جس کا مقصد ایک کان میں سے سونا نکالنا تھا اور جس میں سونا تو کیا تانبا بھی نہ تھا ـــ"

"لیکن یہ تو صریحاً دھوکہ بازی ہوئی"۔

"واہ صاحب دھوکہ بازی کیسی آجکل اسے کاروباری لیاقت کے نام سے موسوم کیا جاتا ہے - غرض کہ اخباروں میں بہت سے اشتہارات دیئے اور کچھ مدت ادھر اُدھر دوڑ دھوپ کرکے لوگوں کو یقین دلانے سے کافی تعداد میں حصہ دار پیدا کر لئے - دنیا کے کسی ملک میں بیوقوفوں کی کمی نہیں بشرطیکہ انسان میں تلاش کر لینے کا مادہ ہو - دو چار عقل کے اندھے اور گانٹھ کے پورے ڈائرکٹر بنا دیئے اور خود تنخواہ دار منیجر بنکر، جب تھوڑے ہی عرصہ میں کمپنی کا دیوالہ نکل گیا" تو اپنے ہاتھ رنگ کر صاف بچ گیا - وہ مقدمات کی جوابدہی کرتے رہے ......... ہنستے کیوں ہو بھائی مشتاق! بیرسٹر کی حیثیت سے ایک ہزار روپیہ فیس پر تو آپ مجھے قانونی گرفت سے بچانے کو تیار ہو جاتے۔

"اب میں اتنا مالدار ہو گیا کہ لندن میں جاکر سکونت اختیار کر لی - تین چار بڑی بڑی کمپنیوں کا حصہ دار بن گیا اور بڑے بڑے شاندار ڈنر اور پارٹیاں دینے سے جو آجکل دوست اور مداح پیدا کرنے کا سب سے اچھا طریقہ ہے خوب نام پیدا کر لیا - ایک غریب موجد جو امداد کے لئے اپنی ایجاد کردہ مشین میرے پاس لایا اُسے دھتا بتاکر میں نے خود مشین پیٹنٹ کرالی اور کئی لاکھ روپیہ کمایا"۔

"خدا کے لئے نصیر ........."
"لیکن ابا جان کیا آپ نہیں جانتے کہ جو شخص کوئی نئی چیز ایجاد کرتا ہے یا محنت کرکے اسے تکمیل کو پہنچاتا ہے چونکہ عام طور پر خود غریب ہوتا ہے اس لئے کبھی اس سے کما حقہٗ فائدہ نہیں اٹھا سکتا روپیہ ........ سرمایہ فائدہ اٹھاتا ہے۔ میں 'سرمایہ' ہوں۔ میں نے دنیا کے تمام ملکوں سے خطابات اور میڈل حاصل کئے ہیں۔ گزشتہ پانچ سال سے ہندوستان میں ہوں اور یہ اپنے قدیم اصول پر قائم رہنے کا نتیجہ ہے کہ میرے کارڈ پر وہ الفاظ ہیں جو آپ نے دیکھے۔
"میں نے دولت آباد میں ایک عالیشان مکان آپ کے قیام کے لئے تیار کیا ہے اور اب میرے تینوں بھائی بھی نام ور ہو جائیں گے۔"
سب بڑے زور سے ہنسنے لگے اور اس روپیہ کا (جو گویا آسمان سے چھت پھاڑ کر ان پر آگرا تھا) نشہ اس قدر تھا کہ باپ جو پہلے قریب الموت تھا اب پلنگ پر سے اچھل کر کھڑا ہو گیا۔ مشتاق گھر والوں کو اطلاع دینے کے لئے دوڑا گیا۔ اخلاق تھیٹر کا ایک لحن گنگنا رہا تھا اور ظہیر سوچ رہا تھا کہ شہر کے سب سے پُر رونق حصے میں کونسی بڑی دکان ہے جس میں وہ اپنا کاروبار شروع کرے گا۔
نصیر ان سب کو خوش دیکھ کر خوش ہو رہا تھا۔ اور جب رخصت ہونے لگا اور ایک میلے کچیلے پھٹے ہوئے کپڑوں والے لڑکے نے انعام کی امید پر اس کی موٹر کا دروازہ کھولا تو اس سے کہنے لگا۔
"کام کرو! بیگاری اچھی نہیں۔ میری عمر بہت چھوٹی تھی جب سے میں نے محنت کرنا سیکھا تھا۔"

(میاں) عطاء الرحمن (بی۔اے)

---



---

# حضرت ریاض اور مولوی عبد السلام ندوی

گزشتہ اشاعت میں بسلسلۂ استفسارات ایک صاحب کی تحریر ناظرین نگار کے ملاحظہ سے گذری ہوگی جس میں مولوی عبدالسلام صاحب ندوی کی اس تنقید پر کہ حضرت ریاض کی خمریات میں بے اعتدالی کی شان زیادہ پائی جاتی ہے، اظہار برہمی کیا گیا تھا۔ میں نے اس مسئلہ پر گفتگو کرنے کے خیال کو کسی آئندہ اشاعت کیلئے ملتوی کر دیا تھا۔ کیونکہ ریاض کا کلام میرے پاس نہ تھا اور تاوقتیکہ اس پر ایک نگاہ نہ ڈالی جاتی میں کوئی فیصلہ نہ کر سکتا تھا۔ میں نے جناب ریاض کو ایک تحریر روانہ کی اور اس استفسار کا ذکر کرتے ہوئے ان سے درخواست کی کہ اپنے مجموعۂ کلام کا کوئی جزو مرحمت فرمائیں تاکہ مجھے فیصلہ کا موقع مل سکے، چنانچہ انہوں نے غایت لطف و کرم سے کام لیکر چند غزلیں لطف فرمائیں، اور ایک تحریر بھی بھیجی جسکو آپ آئندہ ملاحظہ فرمائیں گے۔

قبل اس کے کہ اصل مسئلہ پر گفتگو کی جائے مولوی عبدالسلام ندوی کی رائے حضرت ریاض کی نسبت مختصر الفاظ میں درج کرنا ضروری ہے۔ شعر الہند صفحہ ۱۴۳ سے جناب ریاض کا ذکر شروع ہوتا ہے اور اس کی ابتدا اس طرح ہوتی ہے:۔

"با ایں ہمہ تلامذہ امیر میں جو داغ کا اصلی حریف خیال کیا جاتا ہے وہ حضرت ریاض خیرآبادی ہیں اور اس میں شبہ نہیں کہ ان کے کلام میں جو برجستگی، صفائی، اور شوخی پائی جاتی ہے اسکے لحاظ سے یہ خیال بہت کچھ اصلیت بھی رکھتا ہے"۔

اس کے بعد شعر الہند میں چند اشعار مثالاً درج کئے ہیں۔ اور پھر فرماتے ہیں کہ:۔

"اولاً ان کے کلام میں لکھنؤ کے رنگ کی کافی آمیزش موجود ہے اور ثانیاً جا بجا ان کی شوخی نے غیر معتدل اور غیر مہذب پیرایہ اختیار کر لیا ہے"۔

اس کی چند مثالیں پیش کر کے ان کے خمریات کے متعلق ان الفاظ میں اظہار خیال کیا ہے:۔

"ان کی خمریات بہت مشہور ہیں، تاہم جوش و سرمستی کے بجائے ان میں بھی زیادہ تر اسی قسم کی بے اعتدالی پائی جاتی ہے۔ مثلاً:۔

اک ٹیپ ماری زور سے زاہد کے لیے ریاضؔ اب ہاتھ مل رہے ہیں کہ اچھی پڑی نہیں

---

بوتل کا کاگ زور میں بوتل کو لے اڑا ہم گلچلوں کے ہاتھ کی گولی رکی نہیں

اس تنقید کے تین جزو ہیں ایک یہ کہ ریاضؔ، داغؔ کے حریف ہیں، دوسرے یہ کہ ان کی کلام میں جابجا شوخی نے غیر مہذب و غیر معتدل پیرایہ اختیار کر لیا ہے اور تیسرے یہ کہ اُن کے خمریات میں بجائے جوش و سرمستی کے بے اعتدالی زیادہ پائی جاتی ہے۔

چونکہ مستفسر نے اس تنقید کے صرف تیسرے حصہ سے بحث کرنی چاہی ہے اس لئے پہلے دو حصوں کی طرف میں بھی اعتنا نہیں کرتا اور صرف اس امر پر غور کرنا چاہتا ہوں کہ اُن کے خمریات میں زیادہ حصہ جوش و سرمستی کا ہے یا بے اعتدالی کا۔ مگر مناسب معلوم ہوتا ہے کہ پہلے حضرت ریاض کی اُس تحریر کا ملخص درج کر دوں جو میرے خط کے جواب میں موصول ہوئی تھی :۔

" . . . . . . . شعر الہند کے متعلق آپ جو بحث اُٹھانا چاہتے ہیں وہ نگار کا فرض اولین ہے۔ نگار میں کیا ہوگا میں نہیں جانتا، مگر جو خیال ہوگا انصاف و آزادی کے ساتھ دیکھنے کا متمنی ہوں۔ شعر الہند کے متعلق بیچ کی تحریروں میں بھی لب جنبانی نہیں چاہتا۔ . . . . . . . . . . . . . نگار میں بحث چھیڑنے سے پہلے دو چار باتیں ضرور کان میں ڈالدینا چاہتا ہوں۔ اک منتخب صحبت حیات افزا میں لطف شعر و سخن اٹھا رہی تھی، جناب ہادی صاحب نے میری غزل کے دو چار شعر سنائے۔ ان میں یہ دو شعر بھی تھے :۔

بوتل کا کاگ زور میں توبہ کو لے اُڑا ہم گل چلوں کے ہاتھ کی گولی رکی نہیں

---

ناصح کے سر پر ایک جمائی تڑاق سے پھر ہاتھ مل رہے ہیں کہ اچھی پڑی نہیں

کم و بیش ۴۵ سال ہوئے جب یہ غزل کہی تھی اور اسکی شہرت لکھنؤ میں زیادہ ہوئی تھی۔ بھوپال جانے سے پہلے میں چالیس سال کے بعد لکھنؤ میں نواب بڈھن صاحب رئیس لکھنؤ سے ملا، وصل صاحب بھی تھے، نواب صاحب نے یہی دونوں شعر سنائے۔ نواب صاحب پچھلی وضع و تہذیب کی یادگار لکھنؤ میں سمجھے جاتے ہیں۔ عجب اتفاق ہے کہ حیات افزا میں جناب

ہادی صاحب نے بھی یہی اشعار سنائے۔

اس غزل کے اشعار لکھنؤ میں چالیس سال پیشتر جب شہرت خاص رکھتے تھے تو اودھ اخبار یا کسی دوسرے اخبار میں بوتل والا شعر میں نے دیکھا جو کسی انگریزی اخبار سے اس بنا پر لیا گیا تھا کہ یہ شعر لندن کے کسی جلسے میں بہ سلسلۂ لکچر سنایا گیا تھا اور اسکی وضاحت پر تمام ہال چیرز سے گونج اُٹھا تھا پہلے لندن کے انگریزی اخباروں میں اسکی اشاعت ہوئی۔

حیات : فرنگی صحبت میں ہادی صاحب نے اس کے متعلق تفصیلی ذکر فرمایا، جس سے معلوم ہوا کہ جلسۂ لندن میں آپ ہی لکچرار تھے اور آپ ہی نے اس شعر کو چار چاند لگائے تھے۔

اس صحبت کے دوسرے روز وصل صاحب بھوپال آئے، شعرالہند آپ کے ہمراہ تھی جس میں یہ دونوں شعر بھی متبذل اشعار کے نمونے میں درج تھے، مگر صورت بگڑی ہوئی تھی یعنی

بوتل کا کاگ زور میں بوتل کو لے اُڑا ہم گل چلوں کے ہاتھ کی گولی رُکی نہیں

میں نہیں سمجھتا صاحب شعرالہند نے اسے مہمل کیوں نہیں لکھا۔ غالباً مرعوب ہوکر۔ بہت مشہور شعر کو مہمل کہنے کی جرأت نہ ہوسکی۔ موجودہ صورت میں بوتل مع کاگ آسمان کو جارہی ہے۔ اگر کاگ علیٰحدہ ہے تو اُسکے اُڑ جانے کے بعد بھی اس کا زور بوتل میں اس قدر باقی ہے کہ وہ بوتل کو اُڑائے لئے جاتا ہے ۔ ۔ ۔ ۔ ۔

سمجھے وہ خوب ہی مرے مہمل کلام کو پہونچے سلام دور سے عبدالسلام کو

دوسرے شعر کے پہلے مصرع میں "شیپ" یا "چپت" کا لفظ چھپا ہے، جس کو میں استعمال نہیں کرسکتا عامیانہ واقعات کبھی نذر خواص ہوجاتے ہیں اس لئے اشعار میں ایسے مذاق کا موزوں ہوجانا ابتذال کی صورت پیدا نہیں کرتا۔ میں نے مولانا شوکت علی کے ایک ہنگامی واقعہ کی سُرخی میں بھی یہی شعر دیکھا، میں خوش ہوں کہ وقائع نگار کی شوخی نے میرے شعر کو کچھ ابتذال سے بچالیا تعلق اس واقعہ کا ایک چھتری سے تھا جس سے حملہ کیا گیا تھا۔ صورت بگاڑ کر شعرالہند میں شعر کا درج کیا جانا، صاحب شعرالہند کی شوخی سے نہیں تعبیر کیا جاسکتا۔ محض سادہ لوحی ہے ؎

واعظ ہے خراب خواہش خلد بالکل یہ شخص جنتی ہے۔

مجھے اس وقت غالب کا ایک شعر اور اسکے ساتھ ایک صاحب کی شوخی یاد آئی۔ غالب فرماتے ہیں

سر کھجاتا ہے جہاں زخم سر اچھا ہو جائے لذت زخم باندازہ تقریر نہیں

سُنانے والے نے دوسرے مصرعہ میں زخم کو کھش سے بدل دیا۔

بول چال میں ہے کیا آپ کا سر کھجاتا ہے، جس موقع پر اسے بولتے ہیں اسکے اعتبار سے بدلا ہوا لفظ خاص مناسبت پیدا کر لیتا ہے۔

یہ اتفاق ہے کہ مولف کو غالب سے عقیدت ہے، کاوش نہیں، ورنہ مبتذل اشعار کے نمونے میں یہ شعر درج ہوتا اور زخم کا لفظ بدل جاتا - اس زمین میں مجھے، دو شعر اور یاد آئے

کس شوق سے شریک جماعت ہوے تھے ہم دیکھا سلام پھیر کے تو شیخ جی نہیں

سر ہے ترا بجائے سبو جھوٹ کیوں کہوں واعظ حرام چیز کبھی میں نے پی نہیں

---

پرنس ہوٹل لکھنؤ میں عبدالسلام صاحب مجھسے ملے تھے، اُنھوں نے خواہش کی کہ اپنا کلام شعر الہند کے لئے دوں - میں نے خوش مذاق سمجھ کر ایسے پیرایہ میں گفتگو کی کہ آپ کو گراں نہ گذرے اور کلام دینے اور سُنانے سے احتراز کیا۔

اول تو میرا کلام اخباروں اور رسالوں میں اسقدر موجود تھا کہ آپ کو مجھسے مانگنے کی ضرورت نہ تھی، دوسرے صاحب شعر الہند نے جناب محمد احمد صریر مینائی خلف امیر مینائی کو ایک طولانی خط بھیجکر ایسا سرمایہ طلب فرمایا تھا کہ امیر و داغ کے موازنہ کلام میں کام آئے۔ ساتھ ہی یہ بھی تحریر تھا کہ میری تمام تر کوشش یہ ہوگی کہ امیر کا درجہ داغ سے گھٹنے نہ پاسے اور وہ داغ کے برابر نظر آئیں - اس تحریر سے پایا جاتا ہے کہ وہ موازنہ کے لائق نہیں ہیں مگر ان پر یہ احسان کیا جاسے۔

صریر مینائی نے یہ خط مجھے بھیجدیا میں نے اس خیال سے کہ عبدالسلام صاحب تنقید کلام سے پیشتر، امیر کے خلاف رائے قائم کر چکے ہیں، اب مروت یا وجہ خاص سے خلاف ضمیر کام کرنا چاہتے ہیں صریر صاحب کو لکھدیا کہ جواب قلم انداز کیا جاسے۔

صاحب شعر الہند کی طرح ہر شخص اظہار رائے میں آزاد ہے، صاحب شعر الہند کو کیسا ہی درجہ رکھتے ہوں نہ وہ سخن فہم ہیں، نہ سخن سنج، حکیم عبدالحی صاحب مرحوم نے گل رعنا کی طرف توجہ فرمائی

---

انھوں نے شعر الہند کی طرف، جن لوگوں پر صاحب شعر الہند نے تنقید میں حملہ کیا ہے ان کے لئے یہ شعر کافی ہے :-

تحسینِ ناشناس کا صائب ہی شکوہ سنج  نفرینِ ناشناس کا ہم کیوں گلہ کریں

تعجب یہ ہے کہ ندوہ ایسے دار العلوم کا تعلیم یافتہ جسنے مولانا شبلی اور مولینا سید سلیمان کے سایۂ دامن میں وقت گذارا ہو وہ مصحفی، اسیر، امیر، جلیل کے متعلق جادۂ تہذیب سے ہٹ جائے، میرے نسبت ضرور انہوں نے اچھے الفاظ کا استعمال کیا، مگر مجھے گونہ شکایت اس لئے ہے کہ انھوں نے مجھے حریف داغ مضبوط راے کے ساتھ تسلیم کیا، مجھے تو اس حرف کا بھی درجہ حاصل نہیں ہے جو داغ کے قلم سے سہواً نکل گیا ہو۔"

"ریاض"

حضرت ریاض کی اس تحریر سے موضوع کے دیگر اطراف پر جو روشنی پڑتی ہے اس سے بحث کرنا ہمارا مقصود نہیں، لیکن اس حقیقت کو نظر انداز نہیں کیا جا سکتا کہ مبتذل نمونے کے تحت میں جو اشعار صاحب شعر الہند نے درج کئے ہیں ان میں سے دو اُن تک غلط پہنچے اور اس میں کلام نہیں کہ اس تصحیح کے بعد انکا رنگ بالکل بدل جاتا ہے۔

ریاض کے شاعر ہونے سے کسی کو انکار نہیں ہو سکتا لیکن اختلاف اس امر میں ہو سکتا ہے کہ ان کو کس رنگ کا شاعر قرار دیا جائے۔ اگر رنگ کی اُس بڑی تفریق پر نظر ڈالی جائے جس کا تعلق دہلی لکھنؤ سے ہے، تو یہ حقیقت مسلمہ ہے کہ ریاض لکھنوی شاعر ہیں ان کے کلام میں فطرتاً وہی رنگ ہونا چاہئے جو اساتذہ لکھنؤ کا تھا، لیکن اگر اس کی تحتی تقسیمیں بھی ہو سکتی ہیں یعنی اگر لکھنؤ کی فضاء شاعری میں صرف ایک ہی لحن کی حکمرانی نہیں رہی تو پھر سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ ریاض کی نغمہ سنجیاں کن کیفیات سے متعلق سمجھی جائیں گی۔

ظاہر ہے کہ دہلی کی شاعری یکسر جذبات کی زبان و گفتگو ہے اور جذبات بھی وہی جن کا تعلق زیادہ تر یاس وحرماں مجبوری و ناکامی سے ہے، اس لئے یوں تو جذبات کی وسعت کے لحاظ سے اس کو بھی بہت وسیع ہونا چاہئے، لیکن اس سے رنگ میں کوئی تغیر پیدا نہیں ہوتا اور اس کا تنوع ثابت کرنے کے لئے زیادہ سے زیادہ ہم یہ کہہ سکتے ہیں کہ ایک ہی راگنی کو مختلف سازوں کے ذریعہ سے ظاہر کیا گیا ہے۔ برخلاف لکھنؤ کے کہ وہاں کی شاعری کا تعلق جذبات سے کم اور معاملات سے زیادہ ہے اور معاملات کی دنیا چونکہ بے پایاں چیز ہے اس لئے لکھنؤ میں مختلف رنگ کے شعراء نظر آتے ہیں۔ اور شوخی و بیباکی

---

کی گئی ہے یا نہیں (۲) اسکے راوی مجروح ہیں یا نہیں (۳) آیہ لاتقربو الصلوۃ الخ کی شان نزول یہی واقعہ ہے یا اَور۔
(۴) مفسرین کی اس باب میں کیا رای ہے۔

ابوداؤد کے علاوہ ترمذی میں بھی یہی واقعہ موجود ہے لیکن ذرا اختلاف کے ساتھ۔ ابوداؤد کے الفاظ یہ ہیں:۔

عن علی ابن ابی طالب ان رجلاً من الانصار دعاہ (علی) وعبدالرحمٰن بن عوف فسقاہما قبل ان تحرم الخمر
فامہم علی فی المغرب فقرأ قل یاایہا الکفرون، فخلط فیہا، فنزلت لاتقربوا الصلوۃ الخ

یعنی شراب حرام ہونے سے قبل حضرت علی اور عبدالرحمن بن عوف کو کسی انصاری نے مدعو کیا اور اُن کو شراب پلائی۔ پھر مغرب کی نماز میں حضرت علی نے امامت کی اور اثنار قرأت میں "قل یاایہا الکفرون" غلط پڑھ گئے، جس پر آیۂ "لاتقربو الصلوۃ" نازل ہوئی (ابوداؤد کتاب الاشربہ صفحہ ۱۶۱ جلد دوم مطبوعہ نولکشور)

ترمذی کے الفاظ یہ ہیں :۔

عن ابن ابی طالب صنع لنا عبدالرحمٰن بن عوف طعاماً دعانا وسقانا من الخمر فاخذت الخمر منا
وحضرت الصلوۃ فقدمونی فقرأت قل یاایہا الکفرون ولا اعبد ما تعبدون ونحن نعبد ما تعبدون
قال فانزل اللہ تعالیٰ یاایہاالذین آمنو لاتقربو الصلوۃ وانتم سکاریٰ الخ

(ترمذی جلد دوم صفحہ ۱ مطبوعۂ مصر)

ابوداؤد نے یہ واقعہ سدد سے روایت کیا ہے اور ترمذی نے سوید سے۔ ابوداؤد سے معلوم ہوتا ہے کہ کسی انصاری نے حضرت علی اور عبدالرحمن بن عوف کی دعوت کی تھی اور ترمذی کی روایت سے عبدالرحمن بن عوف کا دعوت کرنا پایا جاتا ہے۔ ابوداود میں مغرب کے وقت کی تصریح ہے اور ترمذی میں کسی وقت کا ذکر نہیں لیکن یہ اختلاف ایسا نہیں ہے جس سے اصل واقعہ پر کوئی اثر پڑ سکے۔

بخاری اور ابن ماجہ میں یہ روایت نہیں پائی جاتی۔ نسائی میں اس آیت کے شان نزول کے متعلق ایک اور واقعہ نقل کیا ہے جو ابوداؤد میں بھی ہے لیکن حضرت علی کی شراب نوشی اور دعوت کا کوئی ذکر نہیں ہے۔ نسائی کی اصل عبارت یہ ہے :۔

قال عمر اللہم بین لنا فی الخمر بیاناً شافیاً فنزلت الاٰیۃ التی فی البقرہ فدعی عمر فقرأت
علیہ، فقال عمر اللہم بین لنا فی الخمر بیاناً شافیاً فنزلت الآیۃ التی فی النساء، یا
ایہا الذین آمنو لاتقربو الصلوۃ الخ فکان منادی رسول اللہ صلعم اذا اقام
الصلوۃ نادیٰ لاتقربو الصلوۃ الخ فدعی عمر فقرأت علیہ فقال عمر اللہم بین لنا

اصغر علی محمد علی تاجر عطر لکھنؤ کے کارخانہ کا پتہ "حنا لکھنؤ" کافی ہے۔

"لاتقربوا الصلوٰۃ" کی شان نزول بیان کی ہے وہاں بھی حضرت علی کا کوئی ذکر نہیں ہے، چنانچہ وہ کہتے ہیں کہ:۔

"عبدالرحمن بن عوف نے جس زمانہ میں شراب حرام نہیں ہوئی تھی کسی صحابی کو مدعو کیا اور سب نے مل کر کھانا کھایا، اور شراب پی یہاں تک کہ خوب سیر ہو گئے، اور نماز مغرب کا وقت آگیا ان میں سے کوئی نماز پڑھانے لگا اور اثناء قرات میں "اعبد ما تعبدون" پڑھ گیا، جس پر آیۂ "لاتقربوا الصلوٰۃ" نازل ہوئی" [۱]

اسی طرح علامہ زمخشری اور امام رازی وغیرہ نے اس واقعہ کو بیان کیا ہے۔ لیکن حضرت علی کی شراب نوشی کا کہیں ذکر نہیں ہے۔ امام رازی نے آیۂ "لاتقربوا الصلوٰۃ" کے متعلق حضرت ابن عباس کی ایک اور روایت نقل کی ہے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ قبل حرمت خمر صحابہ شراب پی کر مسجد میں آتے تھے اور نماز پڑھتے تھے پس اللہ نے اُن کو اس آیت کے ذریعہ سے منع کیا۔

دُرِّ منثور میں ایک جگہ سبب نزول وہی واقعہ حضرت علی کا نقل کیا ہے اور دوسری جگہ ضحاک اور ابن عباس سے سُکرِ نوم یعنی نعاس سبب نزول قرار پایا ہے۔

بہرحال آیۂ "لاتقربوا الصلوٰۃ" کی شان نزول میں مفسرین کا اختلاف ہے اور چونکہ ابو داؤد اور ترمذی میں حضرت علی کے واقعۂ بادہ نوشی ہی کو اس آیت کا سبب نزول قرار دیا ہے اور دوسری روایتیں اسکی معارض واقع ہیں۔ اس لئے ہمارے نزدیک یہ حدیث زیادہ قابل اعتبار نہیں ہے اور اس پر اعتماد کر کے ہم حضرت علی کے متعلق یقینی طور پر یہ نہیں کہہ سکتے کہ اُنھوں نے شراب پی۔ ہرچند حضرت علی یا کسی اور کا قبل حرمت خمر شراب پینا قابل اعتراض فعل نہیں ہو سکتا اور نہ ہماری پاس کوئی دلیل ایسی ہے جس سے یہ ثابت کر سکیں کہ بربناء اتقا حضرت علی نے کبھی شراب ہی نہیں پی لیکن یہ ضرور ہے کہ اس حدیث سے اسکو ثابت نہیں کر سکتے اور نہ آیۂ لاتقربوا الصلوٰۃ کا سبب نزول یقینی طور پر اس واقعہ کو قرار دے سکتے ہیں۔

مولانا شبلی نے یقیناً اس معاملہ میں کاوش نہیں کی اور ابو داؤد کی اس حدیث کو صرف اس بناء پر کہ اسکے راوی غیر مجروح ہیں اختیار کر لیا، لیکن یہ کہنا کہ مولانا شبلی نے قصداً بربنائے

---

[۱] انوار التنزیل جلد دوم صفحہ ۸۰ مطبوعہ مصر و مفاتیح الغیب الرازی جلد دوم صفحہ ۴۴۴ مطبوعہ مصر

عصبیت ایسا کیا، یقیناً ظلم ہے کیونکہ اگر مولانا شبلی کو تعصب تھا تو علامہ سیوطی کے متعلق تو یہ نہیں کہا جا سکتا جنھوں نے اس آیت کی شان نزول بھی بیان کی ہے۔ اسی کی ساتھ چونکہ حرمت خمر سے قبل یہ واقعہ ہوا تھا اور حضرت علی پر کوئی الزام بھی عاید نہیں ہوسکتا، اس لئے اس شان نزول کو اگر صحیح سمجھا جائے تو بھی میرے نزدیک کوئی قباحت نہیں ہے۔

---

مسجد فضیخ کی وجہ تسمیہ کے متعلق وفاء الوفا میں بحوالہ مسند احمد جو حدیث نقل کی ہے اس کے الفاظ یہ ہیں:۔

عن ابن عمران النبی صلے اللہ علیہ وسلم أتی بجر فضیخ نبش و ہو فی مسجد الفضیخ، فشربہ فلذلک سمی مسجد الفضیخ۔

یعنی رسول اللہ کے پاس جب کہ آپ مسجد فضیخ میں تھے فضیخ کی ٹھلیا لائی گئی اور آپ نے اس میں سے پیا، اس لئے اس مسجد کا نام مسجد فضیخ رکھدیا گیا۔ (اس سے قبل اسکو مسجد شمس کہتے تھے) ہم نے مسند احمد میں خود اور دوسرے حضرات کے ذریعہ سے اس حدیث کو تلاش کرایا، لیکن یہ حدیث نہیں ملی۔ مسند ابی یعلی میں بھی اس کا ہونا وفاء الوفاء سے ظاہر ہوتا ہے، لیکن ہم نے اس کی جستجو نہیں کی، کیونکہ یہ مسئلہ ایسا زیادہ اہم نہ تھا۔

ہرچند ہم کو مسند احمد میں یہ حدیث نہیں ملی اور ہم نہیں کہ سکتے کہ اسکے راوی کون کون ہیں جو اغلباً مجروح ہوں گے، لیکن ہم بحث کے اس پہلو کو اختیار نہیں کرتے بلکہ اس حدیث کو حد درجہ معتبر و صحیح قرار دیکر صرف لغت کی رو سے ثابت کرنا چاہتے ہیں کہ اس حدیث کے یہ معنے لینا سخت غلطی ہے۔

اس حدیث میں صرف دو لفظ بحث طلب ہیں۔ فضیخ اور نبش اور انہیں کے معنی محقق ہونے پر فیصلہ ہوسکتا ہے۔

فضیخ کے اہل لغت نے تین معنی لکھے ہیں:۔ عصیر الغیب و شراب یتخذ من البسر مفضوخ ولبن غلبہ الماحتی رق (افشردہ انگور، وہ پانی جس میں کھجور کچل کر بھگوئی گئی ہو اور وہ دودھ جس میں اتنا پانی ملا دیا جائے کہ رقیق ہوجائے) عربی میں شراب کے معنی خمر یا بادہ کے نہیں آتے بلکہ ہر ایک مشروب کو شراب کہتے ہیں۔

---

اعنو علی محمد علی کے کارخانہ کا تار کا پتہ صرف 'حنا لکھنؤ' کافی ہے۔

فی الخمر بیانا شافیا فنزلت الایۃ التی فی المائدۃ فدعی عمر فقرأت علیہ فلما بلغ فہل انتم منتہون قال عمر انتہینا انتہینا" (نسائی جلد دوم کتاب الاشربہ صفحہ ۳۲۲ مطبوعہ مصر و بکذا رواہ ابو داود)

اس حدیث کا خلاصہ یہ ہے کہ حضرت عمر نے تین مرتبہ شراب کے متعلق صریح حکم چاہا اور تدریجا وہ تینوں مشہور آیتیں نازل ہوئیں یعنی پہلے سورۂ بقر والی (قل فیہما اثم کبیر ومنافع للناس واثمہما اکبر من نفعہما)، پھر سورۂ نساء والی - (لاتقربوا الصلوٰۃ الخ) اور اس کے بعد سورۂ مائدہ والی سے خمر قطعی طور پر حرام کردی گئی -

مفسرین بھی اس آیت کی شان نزول میں باہم مختلف ہیں - علامۂ سیوطی نے حضرت علی کے واقعۂ شراب نوشی کو ترمذی، ابو داؤد، حاکم اور نسائی کے حوالہ سے بیان کیا ہے اور بعینہ ترمذی کے الفاظ نقل کردیے ہیں، (حالانکہ نسائی میں یہ مذکور نہیں ہے) مگر علامہ زمخشری نے کشاف میں قاضی بیضاوی نے انوار التنزیل میں اور امام رازی نے تفسیر کبیر مفاتیح الغیب میں حضرت علی کی شراب نوشی کے متعلق کوئی ذکر نہیں کیا - قاضی بیضاوی نے سورۂ بقر کی تفسیر میں "یسئلونک عن الخمر والمیسر" کی شان کے متعلق فرماتے ہیں کہ :-

حضرت عمر، حضرت معاذ اور ایک شخص نے رسول اللہ سے شراب کے متعلق دریافت کیا اور کہا کہ یا رسول اللہ شراب کے متعلق کیا ارشاد ہوتا ہے کیونکہ وہ عقل کو زائل اور مال کو برباد کردیتی ہے - اس پر یہ آیت نازل ہوئی :- "یسئلونک عن الخمر والمیسر" - لیکن اسکے بعد بھی بعض لوگ شراب پیتے رہے اور بعض نے ترک کردی - اس واقعہ کے بعد عبد الرحمن بن عوف نے کسی شخص کو مدعو کیا اور شراب پی، پھر ایک ان میں سے امام بنا اور قرأت میں "قل یا ایہا الکفرون اعبد ما تعبدون" پڑھ گیا تو یہ آیت نازل ہوئی :- "یا ایہا الذین آمنوا لاتقربوا الصلوٰۃ وانتم سکاریٰ" اس کے بعد ایک مرتبہ عتبان بن مالک اور سعد بن ابی وقاص وغیرہ شراب کے نشہ میں فخریہ اشعار پڑھ رہے تھے، سعد نے کچھ اشعار ایسے پڑھے جن سے انصار کی ہجو ہوتی تھی چنانچہ ایک انصاری نے ان کو مارا جس سے سر پھٹ گیا، انھوں نے رسول اللہ سے شکایت کی، عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ بھی تھے انھوں نے کہا کہ یا اللہ شراب کے متعلق کوئی حکم نازل ہو، اس پر یہ آیت نازل ہوئی انما الخمر والمیسر الخ) [۱]

اس پورے واقعہ میں کہیں بھی حضرت علی کا ذکر نہیں ہے - اسیطرح قاضی بیضاوی نے جہاں آیتہ

---

[۱] انوار التنزیل جلد اول صفحہ ۴۳ مطبوعہ مصر و مفاتیح الغیب الرازی جلد اول صفحہ ۵۵، مطبوعۂ مصر -

صاحب منجد نے اور زیادہ صراحت کر دی ہے وہ لکھتا ہے کہ افشردہ انگور اور بھگوئی ہوئی کھجور کا پانی جب تک ان میں شکر پیدا نہ ہو فضیخ کہلاتا ہے اور اگر اس میں شکر پیدا ہو جائے تو اُسے فضوخ کہتے ہیں۔

بہرحال فضیخ کے معنی اس جگہ خواہ افشردہ انگور لئے جائیں، یا آب تمر یا آب آمیختہ دُودھ کے شکر اس سے وابستہ نہیں ہو سکتا اور اس لئے فضیخ کو خمر یا بادہ کہنا سخت نارواجسارت ہے۔

اب رہ گیا لفظ نیش اس کے معنی شیعوں کے رسالہ اصلاح نے (جس سے غالباً سید وصی احمد صاحب نے یہ اعتراض لیا ہے) "نشہ پیدا کرنے والی" لکھے ہیں، حالانکہ یہ صریح مغالطہ ہے اور نیش کو نشی کی صورت دیکر پیش کرنا چاہا ہے۔

نیش کا مادہ نشش ہے اور نشش کہتے ہیں کسی رقیق چیز کے جوش کھانے اور سنسنانے کو۔ اور میرے نزدیک اسی لفظ سے لفظ فضیخ کے معنی بھی واضح ہو جاتے ہیں۔

چونکہ افشردہ انگور اور آب تمر کو گرم کر کے نہیں پیتے بلکہ دُودھ کو گرم کر کے پیتے ہیں، اس لئے معنی قرار پائیں گے کہ رسول اللہ کے پاس پانی ملا ہوا دودھ جو کسی برتن میں گرم کیا گیا تھا، کھولتا ہوا اسنسناتا ہوا لایا گیا اور آپ نے اُسے پیا +

# سنہ ۱۹۲۵ء کا قومی ہفتہ

ہندوستان افلاس نشان مین کوئی چالیس سال سے یہ بات چلی آرہی ہے کہ دسمبر کے اس مہینہ مین جبکہ انگریزی قوم کا سال ختم ہوتا ہے اور وہ اپنی فاتحانہ شادکامیون اور اپنے مقبوضہ ممالک کی وسعت پر عید مناتی ہے ہندوستان کے کسی شہر مین ایک یہ آل انڈیا نیشنل کانگرس "عرس" منایا جاتا ہے اس عرس کا مقصد بجز اسکے کچھ نہین ہوتا کہ اس مین بلا قوالی اور محفل سماع کے ہندی نسل کے چند ذی ہوش انسانون سے یہ کہلوا دیا جائے کہ

"انگریز ہندوستان کو بلا جبر و اکراہ اور بلا شرکت غیرے ندبیعاد ملکی سال ہمین تفویض کردین یعنی دیدین ورنہ ہم لیکر رہین گے"۔

گو ان اقوال سالانہ کے جواب مین لنڈن پارلیمنٹ سے ایک نیم انگریز خطرۂ ہندوستان ہر سال گرج کر یہ جواب دیدیتا ہے کہ تم ابھی جاہل ہو لیکن چونکہ عاقلان ہند کی ایک ارسطو سرشت اور افلاطون حکمت جماعت اس امر پر متفق ہو چکی ہے کہ ؎

"قطرہ قطرہ بہم شود دریا"

یعنی اگر انگریزی قوم کی کثیر التعداد افواج اور محیر العقول اسلحۂ جنگی بیڑون اور ہوائی جہازون کے ہوتے ہوئے بھی ہر سال بہ اندازۂ یک خطبۂ صدارت کچھ نہ کچھ کہتے ہی رہے تو کسی دن یہ گفتار بہم دریا ہوکر تمام انگریزون کو مع آلات حرب ڈبو دیگی اور اسطرح بلا خونریزی کے ہندوستان قبضہ مین ویسا ہی آجائیگا جیسا کہ شاید ہماری اسلاف نے بلا لڑے حاصل کیا تھا!

جب اس غرض کے ماتحت یہ عرس منایا جاتا ہے تو اسکی رونق بڑھانے کے لئے چند چھوٹے چھوٹے میلے بھی لگائے جاتے ہین مثلاً آل انڈیا خلافت کانفرنس۔ ایجوکیشنل کانفرنس۔ پریس کانفرنس۔ ہندی کانفرنس۔ والنٹیر کانفرنس۔ چنین کانفرنس اور چنان کانفرنس وغیرہ وغیرہ۔ اور انہین بھی نام کی مناسبت سے مختلف کرتب دکھلائے جاتے ہین مثلاً

خلافت والے کہتے ہین کہ دنیا مین یا تو اب انگریز ہی رہین گے یا خلافت!

ایجوکیشنل والے کہتے ہین کہ صرف انگریزی جاننے والے تعلیم یافتہ ہین باقی سب جاہل!!

ہندی زبان والے کہتے ہین کہ دنیا بھر کی حکومتون کو سرکاری زبان ہندی بنانی پڑیگی!!!

پریس والے کہتے ہین کہ ہندوستان پر یا تو انگریز حکومت کرینگے یا ہمارے پننگ کے کاغذ پر شائع ہونیوالے اخبارات!!!!

لہذا انہین مقاصد کے ساتھ اس عرس مین شریک ہونا ہندوستان کا بڑے سے بڑا انسان اور چھوٹے سے چھوٹا آدمی حج اکبر نہین تو عید کی نماز کے برابر واجب ضرور سمجھتا ہے خواہ وہ دسمبر ہی کا مہینہ کیون نہو۔

الغرض یہ عرس امسال شہر کانپور واقع صوبہ متحدہ متصل لکھنؤ ڈاکخانہ کاکوری جہان ریل پر حملہ کرنیوالون کو باغی کہکر گرفتار کر لیتے ہین واقع ہوا اور چونکہ انسان فطرتاً تماشہ طلب اور مناظر پسند واقع ہوا ہے لہذا اس خیال سے کہ کچھ دن سے ہم بھی انسان ہو گئے ہین

اور اس عرس میں ہندوستانی موالید ثلاثہ کے تینوں عناصر بھی جمع ہو جاتے ہیں یعنی "حیوانات" "نباتات" اور "جمادات"۔ اسلئے ہم نے فیصلہ کیا کہ کانپور چلیں لیکن قبل اسکے کہ ہم اپنے سفر کی کیفیت لکھیں ان کانگریسی موالید ثلاثہ کی تعریف کر دینا ضروری خیال کرتے ہیں۔

**حیوانات** سے مراد جاندار اجسام کی وہ جماعت ہے جو اپنے آپ کو کانگریس کی عقل کل فراست و تدبر کا منبع سمجھتی ہے اور اپنی تمام تجاویز میں انگریزوں کے خلاف ڈانٹ ڈپٹ، دھمکی، الٹیمیٹم، سوراج، چرخہ، ہوم رول، ترک موالات، تشدد، مقاطعہ اور کبھی کبھی فاقہ کشی اور روزے تک کا اہتمام کرتی ہے۔ اور اپنی ان تمام لایعنیات سے ۲۸ دسمبر تک انگریزوں کو اگر لرزہ براندام نہیں تو ہنسا ضرور دیتی ہے۔

**نباتات** سے مقصود ہیں کانگریس کے عارضی کرایہ کے مکانات۔ پنڈال۔ سودیشی کیمپ۔ مصنوعی دروازے۔ نئے بازار۔ جلوس۔ بندے ماترم۔ اللہ اکبر کے نعرے اور رضا کار جو محض اس ہنگامی اجتماع کے وقت پیدا ہوتے ہیں۔ اور یکم جنوری کو جہاں سے پیدا ہوتے ہیں پھر وہیں چلے جاتے ہیں۔

کانگریس کی قسم **جمادات** میں وہ مقامی بفکرے۔ ملازمین گورنمنٹ۔ وفاداران سرکاری۔ اسکولوں کے لڑکے۔ مساجد کے امام۔ مندروں کے پجاری اور تاریک خیال تاجر و مہاجن داخل ہیں جو کامل ایک ہفتہ تک اپنے سر پر کانگریس کے ہنگامہ آرا اجلاسوں کے طاری رہنے کے باوجود ٹس سے مس نہیں ہوتے۔ کانگریس کے پنڈال میں ٹکٹ لیکر شریک ہونا تو بڑی بات ہے وہ یہ بھی دریافت نہیں کرتے کہ یہ ہنگامے ہمارے شہر کے کسی محلہ میں ہو رہے ہیں۔ بہ شکل جمادات دن بھر اپنی دوکانوں پر جمے رہتے ہیں گویا اس سال ان کے شہر میں کچھ ہو ہی نہیں رہا۔

---

ایک ہندوستانی خصوصاً بقدر تھرڈ کلاس مقدرت والے مسافر کے لئے گھر سے چلتے وقت "ہمیں بھی لے چلو" کا خطرہ جس قدر سوہان روح ثابت ہوتا ہے اس کا نتیجہ اکثر یہ دیکھا گیا ہے کہ آدمی بازار جانے کے بہانے سے بجنود جہاز تک ہو آتا ہے لیکن "چلنے والوں" کو خبر بھی نہیں ہوتی کہ آپ تھے کہاں۔ بس کچھ ایسی ہی کشمکش کے رونما ہونے پر ہم نے بہ کمال ہوشیاری گاڑی آنے سے دو گھنٹہ پہلے بستر محلہ کے ایک مکان میں منتقل کر دیا اور پھر گھر میں کچھ ایسے مصروف ہو گئے گویا اب ہمیں کہیں جانا ہی نہیں لیکن برا ہو تماشہ پسندی کے لپکے کا جب یہ پڑ جاتا ہے تو اسکا چھوٹنا اتنا ہی محال ہو جاتا ہے جتنا سید جالب صاحب دہلوی کے لئے اخبار ہمدم کی اڈیٹری کا چھوڑنا۔ پس عین اس وقت جبکہ وہ ہمیں تاک رہے تھے ہم نے بھی مٹی کے چند خشک ڈھیلے اٹھائے اور دکھاتے ہوئے رفع حاجت کو روانہ ہوئے۔ گویا ہم کانپور نہیں بلکہ رفع ضرر کے لئے گھر سے کیپیل ہال تک جا رہے ہیں۔ اب آپ ہمیں تو یہی خیال ہوگا کہ ہم اس سودیشی محکمہ حفظان صحت میں سرگرم عمل ہیں لیکن اتنے عرصہ میں ہم وطن سے کوسوں

وہ اسٹیشن نکل گئے تھے اور بحمد اللہ کہ تھرڈ کلاس کی ہر مصیبت کو انگریزی گورنمنٹ اور انگلو انڈین تکبر کے ساتھ برداشت کرتے ہوئے کانپور کے اسٹیشن پر جا پہونچے ۔ ریل سے اتر کر پلیٹ فارم کے تنگ دروازہ پر کسانون کی بستر بردار جماعت کی دھکا پیل اور تانگون کے میدان جہاد مین یون تو کانگریس کے تمام اجلاسون کا لطف آگیا تھا مگر وہ تو بوالہوسی تھی کہ پھر بھی تلک نگر کا حوصلہ کیا ۔

چونکہ یہ فدوی عفی عنہ اس شہر کانپور مین بسلسلۂ تعلیم صدہا سال رہ چکا تھا اور راتون کو ایک نبظاہر مولوی صورت بزرگ کے ساتھ محض تفریح طبع کے لئے یہان کی تاریک سے تاریک گلی سے واقف تھا اس لئے بلا تانگہ مگر مع بستر آنکھین بند کرکے جو کھولین تو خود کو ایک کانپوری کرم فرما کے مکان پر پایا ۔ اطلاع ہوتے ہی ہمارا سانس قایم ہو نیسے پہلے آکر جھوم گئے پھر تپاک خیر مقدم کے بعد صحن خانہ سے مع بستر ہمارا جلوس نکالتے ہوئے اوپر کی منزل مین لیگئے جو کارخانہ پارچہ بافی یا بکنگھم پیلس لنڈن سے کسیطرح کم آراستہ نہین تھی ۔ ابکے جو تلک نگر کے کسی کھدری کیمپ مین قیام نہین کیا اسکا سبب جہان چند اخبار نویسانہ وجوہ تھین وہان مسلمان لیڈرون کا وہ قحط زدہ چہرہ بھی تھا جو یا وصف ملاقات کے ایسے مواقع پر محض اسلئے شدت سے خشک کرلیا جاتا ہے کہ کہین ہمارے پاس نہ ٹھہر جائین“ مگر کسے خبر تھی کہ جو تلاموذی ایک کانپوری بیرسٹر کی کوٹھی مین مقیم ہے وہ خدا جانے کسطرح اور کس ڈھنگ مین کانگریس و خلافت کانفرنس کے ڈائس کے قریب پہونچکر مقررون اور لیڈرون کی بدحواسیون اور غلطکاریون کے فوٹو کھینچ لیگا ۔

---

تلک نگر مین جہان کانگریس اور خلافت کانفرنس وغیرہ کے اجلاس ہوئے اگر ہمارے لئے کوئی مشکل کام تھا تو وہ صرف یہ کہ خود کو واقف کار لیڈرون اور شناسا اڈیٹرون سے اسطرح چھپائے رکھین کہ وہ ہمین پہچان نہ سکین ورنہ اظہار و ملاقات پر خطرہ تھا کہ بہت سی غلطیان چھپالی جاتین بہنداہجز مولانا محمد علی کی ایک گھبرائی ہوئی نگر اور مولانا نیاز فتحپوری اور مولانا عبد العلیم صدیقی کے ہمین کسی نے نہین پہچانا اب اس خاص ہندوستانی نوآبادی مین پہونچکر سب سے پہلے ہم نے لیڈرون کے کیمپ جھانکے ۔ اس تاک جھانک سے مقصد یہ تھا کہ جو لیڈر عوام کو ترک موالات کی تعلیم دیتے دیتے جوان ہو گئے ہین وہ خود کسقدر عامل ہین ؟ چنانچہ اس مقصد مین ہمین ۹۵ فیصدی کامیابی ہوئی مثلاً ایک لیڈر کے کیمپ مین کسی انگریزی کمپنی کے بنے ہوئے تولیے یا تولئے دیکھے جو منہ ہاتھ صاف کرنے کے لئے ایک رسی پر لٹک رہے تھے ایک لیڈر صاحب کو دیکھا جو خالص انگریزی کمبلون مین پارسل پیکٹ بنے چارپائی پر رکھے ہوئے تھے ایک لیڈر صاحب کی خدمت مین خالص انگریزی سگریٹ کے دو عدد ڈبے میز پر رکھے ہوئے تھے ۔ ایک کیمپ مین گنجفہ کھیلا جارہا تھا گویا یہ لوگ اس وقت قوم کے مصائب یاد کرکے تاش کے ذریعہ سے ماتم

مناسب تھے۔ ایک مسلمان لیڈر صاحب کا لحاف اور تکیے اس درجہ مکلف تھے گویا آپ آج اسی پرتکلف لحاف کو اوڑھکر جمعہ کی نماز پڑھانے جانے والے ہیں ۔ عام اخبارات میں مولانا شوکت علی کو **بڑے بھائی** لکھتے ہیں لیکن ہم نے کانپور میں ان کا ضد پیدا کر لیا یعنی گاندھی صاحب جو اپنی لاغری اور ضعف میں مولانا شوکت علی کی نوٹ بک معلوم ہوتے تھے ۔ چونکہ ان کے ساتھ امریکن مرید اور مریدنیاں بھی تھیں اس لئے ہم نے ان کی قیام گاہ کے بہت چکر کاٹے تاکہ ان کے قریب بھی کچھ مل جائے مگر بجز چند معمولی باتوں کے کوئی خاص بات نہیں ملی البتہ ان کے ایک معتقد کو ایک دن ناشتہ کرتے پالیا جو انگریزی مکھن کا ڈبہ چاقو سے کاٹ رہے تھے ۔ کھدر پوشی کے لحاظ سے یوں تو ہر لیڈر اچھا خاصا قبل مسیح کا انسان نظر آتا تھا لیکن ایک ہندو صاحب کی کھدری عبا ہوا کی وجہ سے غبارہ بن گئی تو اس کے اندر سے انگریزی بنیائن اور انگریزی چکن کی قمیص صاف نظر آ گئی تھی ۔ ہندو لیڈروں کی قیام گاہوں پر صبح جو مسواک کی جاتی تھی اس کی آواز پر گمان ہوتا تھا کہ یہاں ہیضہ پھیل گیا ہے اور استفراغ کے نعرے زور شور سے لگائے جا رہے ہیں ۔ البتہ کچھ مولانا قسم کے لیڈر کہیں کہیں محو تلاوت قرآنی بھی نظر آئے جو ہمیں قریب سے گذرتا پاکر زیادہ زور سے پڑھنے لگے یہ اُن کا خلوص تھا کوئی ریاکاری نہیں ۔ صبح کی نماز میں جماعت کے اندر جو کمی نظر آتی تھی وہ شب کی قومی مصروفیت کی وجہ سے تھی جو قابل گرفت نہیں البتہ بعض اخبار نویسوں کو یہاں جبری بھرتی کی طرح جبری نماز بھی اختیار کرنا پڑی تاکہ ساتھیوں میں بے نماز مشہور نہوں ان میں ہمارے ایک دوست بھی تھے جو بلا معاوضہ ہمارے ہر مضمون کو شکریہ کے ساتھ ساتھ شائع کرنے کے لئے ہر وقت تیار رہتے ہیں ۔

---

آج کانگریس کے عظیم الشان اجلاس کی سرگرمیاں جاری تھیں ہم نے غسل کر کے سرمہ لگایا اور محترم میزبان کا فاتحہ پڑھکر روانہ ہوئے اس مرتبہ اس قوم پرست طبقہ سے ٹکر ہوئی جو ایسے مواقع پر لیڈروں کی تقریروں کو نوٹ کر کے محض ملک و قوم کی محبت میں ان پر مقدمہ چلاکر کالے پانی بھجوا دیتا ہے ۔ ان کے چہرے "بہشتی زیور" سے کم منور نہیں تھے ۔ البتہ وہ کسی لیڈر کو قریب سے گذرتا پاکر صرف ذرا گھبرا جاتے تھے ۔ جیبوں میں وہ نوٹ بکیں محفوظ تھیں جن میں کسی لیڈر کی غلط تقریر تو کیا البتہ دعائے گنج العرش اور درود تاج لکھی ہوتی ہے اور اسے جلسہ گاہ میں نکال کر عوام کی نظریں بچا کر کبھی کبھی پڑھ لیتے ہیں پھر معلوم نہیں لوگ انہیں کیوں سی۔ آئی ۔ ڈی ۔ کہتے ہیں ؟ آج سب سے زیادہ شوق صدر کانگریس مسز سروجنی نائیڈو کے دیکھنے کا تھا جنہیں ہم نے سات آٹھ برس سے نہیں دیکھا تھا ۔ جس وقت یہ کانگریس کے پنڈال میں داخل ہوئیں تو ہزارہا آدمیوں نے "سروجنی دیوی کی جے" کا پرزور نعرہ لگایا ۔ پولیس والے تو کہتے تھے کہ کوئی پندرہ ہزار کا مجمع ہے ۔ مگر ۳۳ کروڑ کی نمائندہ کانگریس میں ان پندرہ ہزار کو دیکھکر ہم ہندوستانیوں کی بیداری اور ذوق آزادی کا جشن منا رہے تھے ۔ پنڈال بہت سلیقہ

ڈالیں پر گاندھی (بڑے بھیا) تلک - موتی لال اور باردولی کے موقعہ پر والیسرائے اور بڑے بھیا سے ملاقات کرنے والے پنڈت مدن موہن مالوی کی تصویریں آویزاں تھیں البتہ تلک اور داس آنجہانی کی تصویریں زیادہ صاف نظر آتی تھیں چند لیڈروں کے مقولے بھی تھے مثلاً بڑے بھیا کا مقولہ تھا ' ایماندار بنو ' ' اصلاح یا نجات ' (داس کا مقولہ تھا - ملایس کے سامنے کا مقولہ تھا ' اتحاد طاقت ہے ' کاش ہمارا یہ مقولہ بھی کوئی لٹکا دیتا کہ ' مضمون نگاروں کو معاوضہ دو ' ڈیلیگیٹ اور تماشائی ۱۲ بجے سے آنا شروع ہو گئے - مزہ تو اس وقت آیا جب کوئی ڈیڑھ بجے اجمیر کے ڈیلیگیٹوں نے جبراً پنڈال میں داخل ہونے کی کوشش کی اور کانگریسی رضا کاروں نے انہیں لکھنوی لہجہ میں روکنے کی جدوجہد کی لیکن جب ارجن لال سیٹھی دروازہ پر لیٹ گئے تو لاٹھی اور ڈنڈے کا مشاعرہ منعقد ہو گیا اسوقت پنڈال کے اندر بعض سورما بے طرح غزلیں پڑھنے لگے جسکی ردیف ' بھاگو ' اور قافیہ ' لاٹھی چل گئی ' تھا - کیوں صاحب اگر اسوقت پنڈال میں نام کو بھی جنرل ڈائر کہیں دکھائی دیجاتے تو مارے بہادری کے ہم سب لوگوں کا کیا حال ہوتا ؟ بہرحال واپسی پر یہ سنا کہ ارجن لال سیٹھی مولانا حسرت موہانی اور بعض غیر معروف تماشائیوں کے ٹیپ کے بند اچھے رہے اور کانگریسی رضا کاروں نے انہیں خوب خوب داد دی -

ڈھائی بجے کے قریب باجوں کی آواز آئی سب سے پہلے پنڈت موتی لال نہرو داخل ہوئے ان کے سیدھے بازو پر لالہ لاجپت رائے پھر ڈاکٹر مراری لال مولانا ابوالکلام آزاد بڑے بھیا کے داخل ہونے پر پھر لوگوں نے دیر تک مہاتما گاندھی کی جے کا نعرہ لگایا - اب جو سروجنی نائیڈو پنڈال میں داخل ہوئیں تو کیا دیکھتے ہیں کہ مولانا محمد علی بھی سایہ کی طرح ساتھ ہیں بڑے بھائی کی پرسکون آمد کا تو کیا ہی کہنا - ایم آر جیکار - سری نواس آئینگر - ڈاکٹر انصاری - پرشوتم داس ٹنڈن - ایم سین گپتا - ولابھائی پٹیل وغیرہ جب لیاقت سے بیٹھ گئے تو ڈاکٹر بہاری لال صاحب نے اٹھ کر استقبالیہ کمیٹی کی طرف سے خطبہ پڑھا اسکے بعد مسٹر گردھاری لال نے وہ پیغامات پڑھے جنمیں کانگریس کے اجلاس میں عدم شرکت کی معافی کے ساتھ چند وصیتیں اور نصیحتیں بھی تھیں - ان میں لارڈ سنہا مسٹر جناح سید رضا علی - ڈاکٹر ٹیگور مسز اینی بسنت وغیرہ کے پیغامات تھے لیکن ان تمام پیغاموں میں سب سے زیادہ کارآمد پیام سی - آر - داس آنجہانی کی بیوہ کا تھا جنہوں نے لکھا تھا کہ :-

" نہ بجھنے والی آگ کو روشن کیجئے تاکہ آزادی کی جنگ اس کے شایان شان لڑی جائے - "

اسکے بعد سروجنی نائیڈو صاحبہ نے اپنا خطبہ صدارت پڑھا - پھر منجانب صدارت مسٹر سی - آر - داس - کی موت پر اظہار ملال کا ریزولیوشن پیش ہوا جسے ہم نے بھی کھڑے ہو کر پاس کر دیا - اسکے بعد بڑے بھیا نے اردو زبان میں ہندیان جنوبی افریقہ کے متعلق ایک تجویز پیش کی لیکن درمیان میں کھانسی آجانے کے باعث انگریزی زبان میں تقریر ہونے لگی - اب جو مولانا محمد علی نے تقریر شروع کی تو ہم نے سمجھ لیا کہ بس کارروائی ضابطہ شروع ہو گئی - لطف تو اس وقت آیا جب ہمارے قریب ایک صاحب جو دیر سے کانگریس میں

---

کسی کو دیکھ رہے تھے اور ہم انہیں تاک رہے تھے کہ یکایک انہوں نے ہمیں دیکھ لیا اور مارے لطف کے خضاب لاجواب بنکر رہ گئے غرض کانگرس کی تمام کارروائی کے بعد طرفہ نتیجہ ہمکو یہ احساس ہوا کہ ریلوے کمپنیوں کو خوب آمدنی ہوئی - دوکانداروں کو کافی کامیابی ہوئی کئی ہزار ہندوستانی جاڑے مرے - ہمارا ریل کا کرایہ مفت گیا اور کانگرس ہوگئی پارسال پھر آسام میں ہوگی اور انشاء اللہ ہم قیامت کے دن آزاد ہو ہی جائینگے -

---

خلافت کانفرنس میں کوئی خاص بات نہ تھی سوائے اسکے کہ اس کے پنڈال بنانے والے ضرور کوئی شیخ الاسلام تھے جنہوں نے اسلامی مساوات کا لحاظ فرماتے ہوئے اسٹیج کو اسقدر نیچا بلکہ صندوقی قبر بنا دیا تھا کہ عام حاضرین اور اسٹیج میں کوئی خاص بلندی باقی نہیں تھی - جن لڑکوں نے قرآن پاک کی تلاوت کی انہیں یہ نہیں بتایا تھا کہ تم درمیان میں کہیں سانس بھی لے لینا - جب صوفی حسرت موہانی صاحب نے استقبالیہ کمیٹی کا خطبہ صدارت ارشاد فرمایا اور سلطان ابن سعود کی مخالفت میں ان پر چند الزامات لگائے تو پنجابی نمائندوں سے نہیں رہا گیا اور انہوں نے جھوٹ جھوٹ "غلط" "غلط" کے آوازے کسے ان میں سب سے لمبی آواز غازی عبدالرحمن صاحب کی تھی جب غلط غلط اور بیٹھ جاؤ بیٹھ جاؤ کے آوازوں کی فٹ بال ہونے لگی تو مولانا ابوالکلام آزاد نے فرمایا کہ "سکون سے خیالات سن لو" مگر جب اسپر بھی پنجابی بھائیوں نے سکوت نہ فرمایا تو قبلہ حسرت موہانی نے آہستہ سے "معاف کیجئے" فرماکر پیچھا چھڑا لیا خلافت کانفرنس ہی میں بڑے بھیا اور مسز سروجنی نائیڈو داخل ہوئے اور معلوم نہیں کیوں گھبرا کر ایک ایسی جگہ بیٹھ گئے جو بیٹھنے کی نہیں تھی اور ہمیں صاف نظر بھی نہیں آرہی تھی شاید وہ کوئی صندوق تھا - مولانا ابوالکلام آزاد نے جب زنانے کا خطبہ ارشاد فرمایا تو تمکنت دور ہوگئی - نتائج کے لحاظ سے خلافت کانفرنس کسی قدر کامیاب رہی کیونکہ اگر موصل پر جنگ چھڑ گئی تو جیل خانہ کے لئے مسلمانوں کو ورغلا لیا ہے - جدہ میں خلافت کمیٹی کا تقرر بھی اچھی تجویز ہے - مگر اس کی صدارت سوائے ہمارے کوئی دوسرا قبول بھی نہیں کر سکتا -

عملی روح اگر کسی کانفرنس میں دیکھی تو وہ صرف کمیونسٹ کانفرنس تھی جسکے اجلاس میں بے موقع بھوک پیدا ہو جانے کی وجہ سے ہم شریک نہ ہو سکے -

یہ تھے وہ اجلاس جن میں ۳۳ کروڑ باشندوں کے اعلیٰ ترین دماغ آزادی کے حصول کے لئے جمع ہوئے تھے مگر کسی ایک نے بھی یہ نہیں کہا کہ اس مرتبہ کانگریس اپنا سارا زور صرف ہندو مسلم اتحاد پر صرف کردے آخر میں اپنے محترم میزبان کے موٹے موٹے لحافوں کا شکریہ جنکے اندر ہم شدید جاڑے میں خفیہ پولیس بنے رہے - "ملا رموزی"-



# استفسارات

## قصر الحمراء

(جناب عبدالرحیم صاحب - بنارس)

اسپین کا قصر الحمراء کس زمانہ میں تعمیر ہوا، اس کا یہ نام کیوں ہے اور وہ کس خصوصیات کی بناء پر اس قدر مشہور ہے۔

(**نگار**) قصر الحمراء کی بنیاد ساتویں صدی ہجری کے وسط میں محمد ابن الاحمر نے ڈالی جسمیں بعد کو اضافہ عمارتوں کا ہوتا رہا، یہ اندلس کا مشہور شہر غرناطہ میں ایک بلند مقام پر تعمیر ہوا ہے اور ۳۰ ایکڑ زمین کو محیط ہے۔ اس کا نام الحمراء یا تو اس وجہ سے قرار پایا کہ اس کا بانی ابن احمر تھا یا اس لئے کہ اس کے پتھروں اور اینٹوں کا رنگ سُرخ تھا۔

قصر الحمراء اسلامی فن تعمیر کا عجیب و غریب نمونہ ہے اور اس عمارت میں خصوصیت خاصہ یہ ہے کہ اسکے اندر داخل ہوتے ہی ایک انسان یہ محسوس کرنے لگتا ہے کہ وہ بجائے اسپین کے دمشق میں موجود ہے اور اس کے ایک ایک دروازہ، ہر ہر ستون، ہر ہر گوشہ، ہر ہر ذرہ صحن سے روح شرقیت ٹپکی پڑتی ہے۔ کہا جاتا ہے کہ دنیا میں یہی ایک عمارت ہے جسے عربوں کی قوت و ثروت اور مجد و علی کا صحیح مجسمہ کہہ سکتے ہیں۔ پھر اسکے ساتھ اس میں یہ خوبی بھی ہے کہ وہ دشمن کے مقابلہ میں محفوظ ترین قلعہ کا کام دے سکتا ہے۔

اس قلعہ میں متعدد صحن ہیں، اور ان میں سے ایک صحن "صحن اجین" کے نام سے مشہور ہے جسکے وسط میں ۳۰ فٹ لمبا حوض موجود ہے جسکو چاروں طرف سے نارنج و ریاحین کے درخت احاطہ کئے ہوئے ہیں اور اس کے قریب میں وہ ہال ہے جو سفیروں کے لئے مخصوص تھا اور اس میں تخت رکھا رہتا تھا۔

قصر الحمراء نقوش ہندسی کی خوبی کی وجہ سے دنیا میں بے مثل چیز سمجھا جاتا ہے علی الخصوص وہ حوض جسکے چاروں طرف شیر بنے ہوئے ہیں کہ اس کا عجیب و غریب ہندسہ تو سمجھ ہی میں نہیں آتا۔

+ + + +

## بعض اصطلاحات کا ترجمہ

(جناب سید محمد زکی حسین صاحب پٹنہ)

چند اصطلاحات کے متعلق مجھے جناب سے استفسار کرنا ہے۔ براہ کرم تکلیف فرما کر جواب کی زحمت گوارا کیجئے۔

(۱) انگریزی لفظ آرٹ کا ترجمہ اگر فن کیا جاتا ہے تو کیا آرٹسٹ کو مفنن کہیں گے۔
(۲) انگریزی میں Summum Bonum کس فن کا لفظ ہے اور اس کا کیا مفہوم ہے؟
(۳) انگریزی لفظ Renaissance کے لئے کونسا لفظ استعمال کرنا چاہئے۔؟
(۴) انگریزی لفظ Common Sense کا کیا ترجمہ ہو سکتا ہے؟
(۵) انگریزی لفظ chaos کا کیا مفہوم ہے اور اس کا کیا ترجمہ ہو سکتا ہے؟

---

**(نگار)** (۱) چونکہ آرٹ کا ترجمہ فن کیا جاتا ہے اس لئے آرٹسٹ کا ترجمہ فنّان ہوگا، مُفنن درست نہیں ہے۔
(۲) یہ اصطلاح غالباً اخلاقیات کی ہے اور اس کے معنی ہیں "غایت الغایات" کے
(۳) اس لفظ کے لئے عربی میں لفظ نہضت آتا ہے اور میری رائے میں اسکو اردو میں لے لینا چاہئے کیونکہ اس سے بہتر لفظ جو اس کے معانی پر پوری طرح حاوی ہو دوسرا نہیں مل سکتا۔
(۴) اس کا ترجمہ جرجی زیدان نے "حاسۂ اجتماعیہ" کیا ہے لیکن میرے نزدیک اس کا ترجمہ "ذوق سلیم" بہتر ہے
(۵) chaos سے مراد مادہ کا وہ زمانہ ہے جب وہ غیر منتظم حالت میں تھا اور اس کے اندر اختلال و تشویش پائی جاتی تھی، یعنی قبل اسکے کہ اس سے کوئی مخلوق پیدا ہوتی اُس حالت کو اس لفظ سے تعبیر کرتے ہیں۔
ڈاکٹر رابرٹ کی کتاب "مبادی الفلسفہ" کا جو ترجمہ احمد امین نے انگریزی سے عربی میں کیا ہے، اس میں اس لفظ کے معنی "عماء" کئے ہیں جو رسول اللہ کے ایک قول سے ماخوذ ہے۔ ایک مرتبہ لوگوں نے آنحضرت سے سوال کیا کہ "آسمان و زمین کی پیدائش سے قبل ہم کہاں تھے" تو آپ نے جواب دیا کہ "فی عما تحتہ ہوا و فوقہ ہوا"
عماء مشتق ہے عمی سے جسکے معنی ہیں اندھے کے اس عماء کے مفہوم میں بے بصری تاریکی، اور حالتِ عدم سبھی شامل ہیں۔ ہر چند یہ لفظ ثقیل ہے اور اُردو داں حضرات کے لئے اس کا قبول کرنا سخت گراں گذرے گا لیکن کیا کیا جائے، اصطلاحات کے لئے اُردو میں الفاظ میسر آتے نہیں اور جب تک عربی یا فارسی سے الفاظ لیکر ان کو رواج نہ دیا جائے، کام نہیں چل سکتا۔ معلوم نہیں حیدر آباد کے واضعین مصطلحات نے اس کا کیا ترجمہ کیا ہے۔

+ + + + +

---

# ارسطو کا مدفن

## (جناب شوکت کریم صاحب ۔ ڈیرہ دون)

کیا آپ براہ کرم مطلع فرما سکتے ہیں کہ مشہور حکیم ارسطو کا مدفن کہاں ہے ؟

**(نگار)** اب سے ربع صدی قبل یہ مسئلہ بالکل تاریکی میں تھا اور کسی کو خبر نہ تھی کہ ارسطو کا مدفن کہاں ہے، یا کہاں ہو سکتا ہے ۔ لیکن ۱۸۹۷ء میں مسٹر والڈسٹن (مشہور آثاری) نے شہر ارتریا کے کھنڈروں میں ارسطو کی قبر پائے جانے کا اعلان کیا ہے اور جو استدلال اسنے کیا تھا وہ بڑی حد تک قابل وثوق ہے، اس نے جو بیان شائع کیا ہے اُس کا خلاصہ یہ ہے کہ :- " ارتریا سے نصف گھنٹے کی مسافت میں مجھے زیر زمین ایک دیوار نہایت نفیس سنگ مرمر کی ملی ۔ میں نے خیال کیا کہ یہ ہیکل ارطامیس کے پہلو کی دیوار ہوگی، لیکن جب میں نے دیکھا کہ وہ راستہ کی طرف مڑ جاتی ہے اور اس کی چوڑائی بھی ڈیڑھ میٹر سے زائد نہیں ہے تو مجھ کو خیال ہوا کہ یہ ہیکل نہیں بلکہ کسی کی قبر ہے جو ارتریا کی تمام دریافت شدہ قبروں میں صنعت و تعمیر کے لحاظ سے بہت زیادہ بدیع ہے ۔

اس میں سپید سنگ رخام کا ایک بڑا پتھر ملا جو غالباً سنگ بنیاد تھا کسی نہایت حسین تعمیر کا جسکے آثار اب مٹ گئے ہیں ۔ اس کے نیچے ایک چونہ کا پتھر تھا جو یونانی طریق پر قائم تھا ۔ ہر پتھر کا طول ڈیڑھ میٹر تھا اور یہ تعمیر اس قسم کی تھی جیسی عام طور پر قبل مسیح چوتھی صدی میں رائج تھیں ۔

مسٹر والڈسٹن لکھتا ہے کہ اس سنگین حصار کے اندر میں نے ایک بڑی تربت دیکھی جسکے اندر طلائی اوراق سے لپٹی ہوئی ایک لاش موجود تھی ۔ اس لاش کی انگلی میں سونے کی انگوٹھی تھی جس پر ایک جھکے ہوئے شیر کا نقش کندہ تھا، اس شیر کے سر پر ایک ستارہ اور دونوں پاؤں کے پاس بجلی کی صورت منقوش تھی ۔

اسی طرح یکے بعد دیگرے چھ تابوت اور دریافت ہوئے لیکن چھٹے تابوت میں سات طلائی تاج ملے، ایک معدنی قلم (جس میں شگاف بھی معمولی قلموں کی طرح تھا) اور چھوٹی چھوٹی تماثیل جس میں ایک تمثیل فیلسوف کی تھی، اس حالت میں کہ وہ کھڑا ہوا تھا، اور دونوں ہاتھ مڑے ہوئے ایک دوسرے پر رکھے تھے ۔ میرے دل میں یہ خطرہ گذرا کہ ممکن ہے کہ یہ قبر ارسطو کی ہو، کیونکہ کرسٹوڈورس کا بیان ہے کہ اسنے ارسطو کا مجسمہ قسطنطنیہ میں اسی وضع و انداز کا دیکھا تھا ۔

دوسرے دن ایک اور قبر اس کے محاذ میں دریافت ہوئی اور جسکے پتھر پر یہ دو کلمے منقوش تھے :-

" بیوتھہ ارسطوطلور " قدیم تحریروں کے سمجھنے والوں کا اتفاق ہے کہ یہ تحریر مسیح کے تین صدی قبل سے

بھی پہلے کی ہے۔ اس لئے ثابت ہوا کہ یہ قبر خاندان ارسطو میں سے کسی فرد کی تھی اور وہ تاج والی قبر ارسطو کی کیونکہ تاجوں کا ہونا، قلم کا پایا جانا، اور ارسطو کی تمثیل کا وہاں موجود ہونا اس کا کافی ثبوت ہے کہ اس کی تائید یوں بھی ہوتی ہے کہ ارسطو ۳۲۲ ق۔م میں ایتھنس کو چھوڑ کر غلکس آگیا تھا جو ارتریا کے قریب ہے یہیں اس کی جائداد تھی اور یہیں یہ مرا۔

+ + + ✣ + + +

## یاجوج ماجوج

(جناب محمد احمد صاحب۔ علیگڑھ)

یاجوج ماجوج کے متعلق آپ کی کیا رائے ہے اور ذوالقرنین سے کون شخص مراد ہے؟

(نگار) میں کیا اور میری رائے کیا، جب کہ اس مسئلہ کے متعلق بڑے بڑے علما میں سخت اختلاف ہے، آپنے غالباً سر سید مرحوم کی تحقیق اس باب میں ملاحظہ کرلی ہوگی۔ اگر نہ دیکھی ہو تو اب دیکھ لیجئے، میں مزید روشنی ڈالنے کے لئے بیروت کے ایک فاضل محمد جلیل بہیم کی رائے کا خلاصہ اس جگہ درج کئے دیتا ہوں، ممکن ہے کہ اس سے آپ کچھ مطمئن ہو سکیں، وہ لکھتا ہے:۔

"تفسیر جلالین میں تحریر ہے کہ قرآن مجید میں جن دو سدّ کا ذکر ہے ان سے مراد بلاد ترک کے پہاڑ ہیں اور یاجوج ماجوج نام ہیں دو اعجمی قبیلوں کے۔ قاضی بیضاوی نے لکھا ہے کہ سدّ سے مراد ارمینیا اور آذربائجان کے پہاڑ ہیں اور یاجوج ماجوج دو قبیلے تھے یافث بن نوح کی اولاد سے۔ ضحاک کا قول ہے کہ یاجوج نام تھا ایک ترکی قبیلہ کا۔

ذوالقرنین کے متعلق بھی اختلاف ہے کوئی اسے مرزبان یونانی بتاتا ہے، کوئی اسکندر بن فیلقوس کہتا ہے اور کسی نے اسکندر مقدونی بتایا ہے۔

حقیقت یہ ہے کہ ترک اپنے عہد وحشت میں چین و فارس کے درمیان غارتگری کی زندگی بسر کیا کرتے تھے اور چونکہ بے انتہا قوی و شجاع تھے اس لئے ان سے عہدہ برآ ہونے کی کسی سلطنت میں ہمت نہ تھی۔ اس لئے اہل چین انہیں ہیونگ نو ( Hiung - nou ) یعنی گنہگار و باغی جماعت کے لفظ سے موسوم کرتے تھے۔ ان کے ظلم و غارتگری کی شہرت تمام اطراف و جوانب میں پھیل گئی تھی حتیٰ کہ جزیرۃ العرب قبل از اسلام میں بھی لوگ خائف رہتے تھے۔ آخر کار ترکوں کے خطرہ سے محفوظ رہنے کے لئے چین کے بادشاہ چی وانگ ٹی نے سنہ ۲۱۴ق م میں

دیوار بنوائی جو چین کی دیوار سے موسوم ہے اور اسی کو قرآن کریم میں لفظ سدّ سے تعبیر کیا ہے۔ جی وانگ تی بادشاہ چین کو ذوالقرنین کہنا اس بنا پر تھا کہ حسب عادت اہل چین اسکی پیشانی کے دونوں جانب یا ٹوپی میں دو فیتے ابھرے ہوئے رہتے تھے۔

علاوہ اس کے لسانی تحقیق بھی اسکی موید ہے، کیونکہ اہل چین مغلوں اور ترکوں کو نیوچی کہا کرتے تھے جو بعد کو دجوجی اور دجوجی ہوا اور اہل عرب میں پہونچکر اس کا لفظ یاجوج ماجوج ہو گیا"۔

سر سید مرحوم نے بھی تقریباً یہی لکھا ہے لیکن زیادہ فصاحت کے ساتھ۔

+ + + + +

## مثنوی کا ایک شعر

### (جناب سید عبدالحسین صاحب مولوسوی بی۔اے۔رودھڑی)

جناب شعر اور تصوف میں خاص دستگاہ رکھتے ہیں۔ براہ مہربانی مندرجہ ذیل شعر کا مطلب تحریر فرما کر ممنون کیجئے:۔

کور کورانہ مرد در کربلا
تانیفتی چوں حسین اندر بلا

(نگار) خیر یہ تو میرے اوپر سخت تہمت ہے کہ میں تصوف میں دستگاہ رکھتا ہوں، لیکن اس شعر کا جو مفہوم میری سمجھ میں آیا ہے عرض کرتا ہوں۔

آپ کو غالباً اس لئے اس شعر کا مفہوم دریافت کرنے کی ضرورت ہوئی کہ بظاہر اس میں امام حسینؑ پر حملہ معلوم ہوتا ہے "کربلا میں اندھوں کی طرح نہ چلے جاؤ تاکہ حسینؑ کی طرح بلا میں نہ پڑ جاؤ" گویا حسینؑ کا کربلا کے مصائب میں مبتلا ہو جانا اُن کی بے بصری تھی۔

لیکن یہ معنی صرف اس وقت پیدا ہوتے ہیں جب "تا" کے معنے "تا کہ" لئے جائیں، لیکن اگر اسکو "تا جب" کے معنے میں لیا جائے تو مطلب بالکل بدل جاتا ہے۔ اس صورت میں اس کا مفہوم یہ ہوگا:۔

"کربلا میں اندھوں کی طرح نہ چلے جاؤ، جب تک حسینؑ کی طرح بلا میں پڑ کر مجبور نہ ہو جاؤ"

یعنی تاوقتیکہ تم حسینؑ کی طرح بلا میں پڑ کر مجبور نہ ہو جاؤ" اُس وقت تک اپنی جان کو ہلاکت میں نہ ڈالو۔

+ + + + +

## ہندی اور عربی شاعری

### (جناب فیاض علی خانصاحب - دربھنگہ)

آپ نے اپنی تصنیف جذبات بھاشا میں ہندی کلام کی نہایت پاکیزہ نمونے درج کئے ہیں اور بعض بعض کا انداز بیان تو اس قدر دلچسپ ہے کہ اس کا لطف بیان نہیں ہو سکتا۔ مثلاً ایک دوہا آپ نے لکھا ہے جس کا مفہوم ہے کہ :-

"اس نے موتیوں کا ہار پہنا لیکن وہ اسکے رنگ جسم سے کہربا کا ہار معلوم ہونے لگا جس خادمہ نے ہار پہنایا تھا وہ تعجب سے دیکھ رہی تھی کہ میں نے تو موتیوں کا مالا پہنایا تھا، یہ کہربا کا کیسے ہو گیا اور تنکوں سے چھو چھو کے اُسے دیکھ رہی ہے کہ واقعی یہ کہربا تو نہیں ہے، حالانکہ اُسے یہ خبر نہیں کہ اس کا رنگ تو پہننے والے کے رنگ جسم نے بدلا ہے"

میرے ایک ہندو دوست ہیں، انکا خیال ہے کہ یہ رنگ ہندی کے لئے مخصوص ہے اور کسی زبان میں نہیں پایا جاتا۔ اس کے بعد عربی شاعری کا ذکر آگیا اور اُنھوں نے کہا کہ اس میں تو سوائے اونٹ اور اُس کی مینگنیوں کے کچھ اَور نظر ہی نہیں آتا، اس رنگ کا وہاں ذکر بھی نہیں ہے"

کیا اُن کا یہ کہنا صحیح ہے۔ میرے نزدیک عربی شاعری بھی اس رنگ کے کلام سے خالی نہیں ہو سکتی دو چار مرتبہ نگار ہی میں بعض ایسے شعر دیکھنے میں آئے ہیں جن سے معلوم ہوتا ہے کہ عربی زبان میں بھی بڑے بڑے رنگین اشعار پائے جاتے ہیں۔ براہ کرم اس مسئلہ پر روشنی ڈال کر ممنون کیجئے۔

---

(نگار) یہ صحیح ہے کہ ہندی شاعری نہ صرف جذبات و کیفیات بلکہ تشبیہات و استعارات و ندرت بیان کے لحاظ سے بھی بہت مکمل ہے لیکن یہ دعویٰ کرنا کہ دنیا میں کسی اور زبان کی شاعری ان خصوصیات سے یکسر خالی ہے، درست نہیں ہو سکتا۔ یقیناً عربی شاعری کے لئے باعث فخر اس کے وہی جذبات ہیں جو ایام جاہلیت میں عدد درجہ سادگی اور بے ساختگی کے ساتھ ظاہر کئے جاتے تھے اور بادۂ عشق سے سرشار ہوتے تھے، لیکن تمدن کی ترقی اور عجمیوں کے اختلاط سے عربی شاعری میں جو تغیر پیدا ہوا اس میں کثرت سے اس نوع کی مثالیں بھی ملتی ہیں جیسی آپ نے ہندی شاعری کی پیش کی ہیں۔

افسوس کہ اس وقت میں زیادہ تفصیل و استیعاب سے کام نہیں لے سکتا ورنہ شاید سیکڑوں اشعار اس قسم کے

---

(حضرت علامہ محمد علی تاجر عطر لکھنؤ کا عطر خانہ بنایا ہوا ہر قسم میں استعمال ہو سکتا ہے -

مہیا کر دیتا تاہم جسقدر اس وقت پیش نظر ہیں عرض کرتا ہوں۔ ممکن ہو کہ آپ اپنے ہندو دوست کو اُن کی ذریعہ سے ساکت کر سکیں :-

ابو اسحاق مصری (خطیب جامع مصر) کا بیٹا عبدالحکم اپنے محبوب کے دانتوں کی تعریف کرتا ہے لیکن جدید انداز بیان سے ملاحظہ ہو :-

قامت تطالبنی بلولو نحرہا — لما رأت عینی تجود بدرّہا

وتبسمت عجبا فقلت لصاحبی — ہذا الذی اتہمت بہ فی ثغرہا

مفہوم یہ ہے کہ مجھے روتے روتے دیکھ کر اسنے کہا کہ ان موتیوں سے مجھے بھی کچھ دو کہ اپنے گلے کا ہار بنالوں لیکن اس کے بعد جب وہ مسکرائی تو میں نے اپنے ساتھی سے کہا کہ دیکھو جس چیز کی تہمت اسنے مجھ پر رکھی تھی وہ خود اسکے دہن کے اندر موجود ہے۔

ابوالحسن علی بن عطیہ قریب قریب اسی مفہوم کو دوسرے انداز سے ظاہر کرتا ہے :-

وشادن طاف بالکوٴس ضحیٰ — فحثہا والصباح قد وضحا

والروض یبدی لنا شقائقہ — وآسہ العنبری قد نفحا

قلت این الاقاح قال لنا — اودعت ثغر من سقی القدحا

فظل ساقی المدام یجحد ما — قال فلما تبسم افتضحا

یعنی صبح کے وقت ایک خوبصورت ہرن پیالوں کے چاروں طرف گھومنے لگا اور ان میں جُنبش دینے لگا حالانکہ صبح ہو چکی تھی، مرغزار نے لالہ کے پھول کھلا رکھے تھے اور عنبریں ریاحین کی خوشبو پھیل رہی تھی، میں نے پوچھا بابونہ کے پھول کہاں چلے گئے میرے ساتھی نے کہا کہ جسنے جام شراب دیا تھا اسی کے مُنہ میں میں نے رکھدیے ہیں یہ سُنکر ساقی نے اِس سے انکار کیا، لیکن جب ہنس پڑا تو سارا راز کھُل گیا۔

ابو اسحاق ابراہیم کے دو شعر اسی رنگ کے ملاحظہ ہوں :-

حتے اذا طاح عنہا المرط من دہش — وانحل بالفم سلک العقد فی الظُلَم

تبسمت فاضاء اللیل فالتقطت — حبّات منتثر فی ضوء منتظم

یعنی جب ہم آغوش ہونے کے وقت اس کی چادر سرک گئی اور موتیوں کا ہار ٹوٹ گیا تو وہ گھبرائی لیکن بعد کو جب مسکرا پڑی تو اندھیری رات میں بھی تمام موتی ایک ایک کر کے چُن لئے۔

ابوالعباس الدارمی لکھتا ہے :-

اتانی فی قمیص اللاذ یسعیٰ عدو بی یلقب بالحبیب
وقد عبث الشراب بمقلتیہ فصیر خدہ کسنا اللهیب
فقلت لہ بما استحسنتہ ھذا لقد اقبلت فی زی عجیب
احمرۃ وجنتیک کستک ہذا ام انت صبغتہ بدم القلوب
فقال الراح اہدت لی قمیصا کلون الشمس فی شفق المغیب

یعنے میرا دشمنِ جاں جسے میں دوست کہتا ہوں ایک دن میرے پاس آیا اس حال میں کہ سُرخ حریر کی قمیص اُسکے بدن پر تھی آنکھوں میں شراب کا نشہ تھا اور رخسار شعلہ کی طرح دمک رہے تھے، میں نے کہا آج تو قیامت کا حُسن ہی، بلا کا لباس ہے۔ سچ بتا یہ ملبوس کا رنگ تو نے اپنے رخساروں سے لیا ہے یا عاشقوں کے خوں دل سے اُسے رنگا ہے۔ بولا کہ یہ ہدیہ ہے شراب کا، کیا تو نے نہیں دیکھا کہ غروب کے وقت شفق میں سورج کا بھی یہی رنگ ہوتا ہے۔

ابو جعفر اندلسی، اپنی کامیابی کی تصویر کھینچتے ہوئے ایک شعر لکھتا ہے :۔

تحیر اللیل این مطلعہ اما دری اللیل ان البدر فی عضدی

رات متحیر ہے کہ وہ چاند کہاں چلا گیا۔ اُسے خبر نہیں کہ وہ تو میرے پہلو میں جگمگا رہا ہے۔

ابو نصر ایک وادی کی تعریف کرتا ہوا وہاں کے سنگریزوں کی خوشنمائی کو اس طرح ظاہر کرتا ہے۔

یروع حصاہ حالیۃ العذاری فتلمس جانب العقد النظیم

یعنے جب حسین اس وادی سے گزرتے ہیں اور یہاں کے سنگریزوں کو دیکھتے ہیں تو فوراً اپنے ہاروں کو دیکھنے لگتے ہیں کہ کہیں ایسا تو نہیں ہوا کہ ان کے جواہرات ٹوٹ کر یہاں گر گئے ہوں۔

عین الزماں طرابلسی کے چند شعر ملاحظہ ہوں :۔

من رکب البدر فی صدر الردینی وموہ السحر فی حد الیمانی
وانزل النیر الاعلیٰ الی فلک مدارہ فی القباء الخسروانی
طرف رنا ام قراب سُل صارمہ واغید ماس ام اعطاف خطی

چہرہ و قد کی تعریف میں کہتا ہے کہ "یہ چودھویں کے چاند کو کس نے نیزہ کی نوک پر رکھدیا ہے اور شمشیر یمانی کی دھار میں کس نے جادو بھر دیا ہے" (یہ آنکھ کی تعریف ہے) پھر لباس کے اندر جگمگانے والے جسم کو دیکھ کر

---

الینز علی محمد علی تاجر عطر کے کارخانہ کا عطر سہ خاہر ہر موسم میں استعمال ہو سکتا ہے۔

کہتا ہے کہ آفتاب کو کس نے آسمان کی بلندی سے اُتار کر قبا خسروی میں لاکر رکھدیا۔

اس کے بعد وہ پھر آنکھ کی صفت بیان کرتا ہے کہ یہ کوئی نیام ہے جسکے اندر سے تیز تلوار نکلی ہوئی نظر آرہی ہے اور اس کے بعد قد و قامت کے متعلق کہتا ہے کہ یہ کوئی لچیلا ہیرا ہے یا چکدار برچھا۔

اس کے یہ اشعار بھی ہیں:۔

اما و ذائب مسک من ذوائبہ علی اعالی القضیب الخیزرانی
وما یجن عقیقی الشفاہ اسر یق الرحیقی و الثغر الجمانی

لیکن شعر تو یہ ہے کہ:۔

لو قیل البدر من فی الارض تحسدہ اذا تجلی لقال ابن الفلانی

یعنی اگر چودھویں کے چاند سے پوچھا جائے کہ زمین میں تجھ کو کس پر رشک آتا ہے تو وہ کہدیگا کہ فلاں کے بیٹے

اسماعیل بن ابی الحسن کہتا ہے:۔

رق الزجاج و رقت الخمر وتشابھا فتشاکل الامر
فکانما خمر و لا قدح وکانما قدح و لاخمر

شراب و شیشہ کی پاکیزگی کا ذکر ہے کہ یہ پتہ ہی نہیں چلتا کہ شیشہ شراب ہے یا شراب شیشہ۔

لیکن اگر سچ پوچھئے تو عربی شاعری کے لئے باعث فخر یہ اشعار نہیں ہیں بلکہ وہ وہی ہیں جن میں یہ تصنع یا آورد یہ خواہ مخواہ کی مضمون آفرینی نہیں پائی جاتی اور جن کا تعلق جذبات سے ہے۔

ممکن ہے آپ کو مندرجہ بالا اشعار میں کچھ لطف آیا ہو لیکن میرے لئے وہ بالکل بے مزہ ہیں اور مجھے مسرور کرنے کے لئے تو صرف اس قسم کے اشعار درکار ہیں:۔

اصم اذا نودیت باسم واننی اذا قیل لی یا عبدھا لسمیع
لاتدعنی الا بیا عبدھا فانہ اشرف اسمائی

جب کوئی میرا نام لیکر پکارتا ہے تو میں بہرا بن جاتا ہوں، لیکن جب کوئی اُس کا غلام کہکر بلاتا ہے تو فوراً بول اُٹھتا ہوں۔ اس لئے اے لوگو مجھے تو تم یہی کہہ کر پکارا کرو کہ "اے فلاں کے غلام" کیونکہ اس سے زیادہ عزت والا نام میرے لئے اور کوئی نہیں ہے +

---

# منظومات

## رازِ مسرت

رموز فطرت انسان کو بحر بیکران پایا
ابھی آنکھون نے کیا دیکھا ابھی ساحل کہان پایا

بہت میخانۂ عالم مین کی پیمانہ گردانی
کسی کو سرنگون دیکھا کسی کو خون چکان پایا

مثال گل جسے دیکھا بظاہر شادمان ہم نے
دل صد چاک مین اسکے بھی اک زخم نہان پایا

غرض ہستی عالم پہ تھا اک کیف غم طاری
یہی دیکھا جہان دیکھا یہی پایا جہان پایا

مگر ممکن ہے اس تاویل مین ہو کچھ خطا اپنی
نہ ہو راحت کے معنی سے طبیعت آشنا اپنی

نہ ہو احساس راحت کا تو راحت اسکو کیون کہیئے
غم و اندوہ کہیئے یا اسے سوز درون کہیئے

سکون دل اگر حاصل نہو دولت کمانے سے
تو اس سودے کو سر مین ایک انداز جنون کہیئے

خمار بادۂ الفت اگر ہستی مین لیجائے
تو اسکو ساغر دل مین تمناؤن کا خون کہیئے

تبسم عارضی ہے گر لب غنچہ مین تو اس کو
طلسم فصل گل کہیئے گلستان کا فسون کہیئے

مسرت وہ ہے جس سے ہو حیات جاودان پیدا
نہ ہو کلفت کی آمیزش نہ ہو غم کا نشان پیدا

مبارک ہے وہ کیفیت جو دلکو شادمان رکھے
مبارک ہے وہ خاموشی جو انداز بیان رکھے

غنیمت ہے وہ جذبہ جو بنا دے محو انسان کو
نہ اسکو مضطرب رکھے نہ سرگرم فغان رکھے

ہے اچھا وہ تصور جو صبا کی طرح آ آ کر
ریاض آرزو کی قلب مین رنگینیان رکھے

ہے بہتر وہ شرار شوق جو ہنگام حرمان مین
چراغ جستجو گوشہ مین دل کے فروزان رکھے

وہ خندہ خوب جس سے غنچۂ امید کھل جائے
وہ گریہ خوب جس سے گوہر مقصود مل جائے

محمود اسرائیلی۔

# افسردہ دل

بہارِ گلشنِ امکان سے کیا اس کو مسرت ہو — کہ ہو پروردۂ دستِ خزاں پہلو میں جسکے دل
بھلا کیا خندہ ہائے گل سے اسکے دلکو فرحت ہو — بقدرِ یک تبسم بھی نہو جسکو خوشی حاصل

---

حوادث نے ستم ڈھائے ہیں کیا کیا قلبِ مضطر پر — بنے ہیں انقلاباتِ جہاں اک زخم پہلو میں
دلِ افسردہ ہے یک قطرۂ خون نوکِ نشتر پر — شدائد کا نہاں طوفان ہے ہر ایک آنسو میں

---

بھلا کیا اس شکستہ پا مسافر میں ہو کچھ ہمت — کہ جسکو دیکھکر کھنچ جائے کوسوں منزلِ مقصد
نہ دیں خارِ مغیلاں دو قدم کی بھی جسے فرصت — نہو کچھ انتہا بعدِ مسافت کی نہ کوئی حد

---

ادھر صیاد کی نظریں تجسس میں ادھر گلچیں — نشیمن کے لئے کس طرح موزون پھر گلستان ہو
کہیں ایسا نہو دو چار پر ہوں قسمتِ بد بیں — کہیں ایسا نہو دو چار تنکے بھی پریشان ہوں

---

اڑھائیں اہلِ عشرت لطفِ صبح و شامِ موسیقی — اگر بھاری ہوں تو ہونے بھی دو بیمار کی راتیں
رہے ہر سر درِ خاص و درِ عام موسیقی — نہ پڑ جائیں کہیں کانوں میں اک افسردہ کی باتیں

---

قیصر بھوپالی۔

---

# مادّہ

غرض کہین ہے یہی مادّہ کہین جوہر
کہین بحر ہے قطرہ کہین کہین گوہر

حجر کہین ہے کہین ہے شجر کہین حیوان
کہین ہے مہر کہین ماہ ہے کہین اختر

کہین ہے دانہ کہین دام ہے کہین صیاد
کہین لہو ہے گلو مین کہین دم خنجر

کہین ہے شاخ شگوفہ کہین شجر ہے کہین
کہین ہے خاک کہین اینٹ ہی کہین پتھر

کہین ہے جام ہے ساغر کہین کہین بادہ
کہین ہے برق کہین کشت ہے کہین اخگر

کہین ہے نیش کہین نوش ہے کہین تریاق
کہین نمک ہے کہین ایلوا کہین شکر

یہ کیا ہے؟ کب سے ہے؟ کیونکر ہی؟ کہہ نہین سکتے
کرشمہ گو ہے اسیکا عیان ہر اک منظر

بفہم عقل نیاید کہ مادہ چہ بلاست!
بحیرتم کہ چگونہ فزون نشد نہ کاست!!

"امین حزین"

---

# افکار تازہ

## نواب جعفر علی خان اثر لکھنوی

ہوائے سیر گل اللہ اکبر اہل زندان کو
کلیجے سے لگا رکھا ہے ایک اک داغ حرمانکو

افق پر سوئے کنعان کچھ دھوان اٹھتا نظر آیا
کیا آراستہ جب مصر مین یوسف کی زندانکو

غبار ناقۂ لیلیٰ بہار دیدۂ مجنون
مری وحشت لئے پھرتی ہے ساتھ اپنے گلستانکو

مطابق ظاہر و باطن نہو تو پھر مزہ کیا ہے
فگار دل پہ رکھکے چاک کرتا ہون گریبانکو

ہجوم شوق و تکمیل نظارہ بات ہے کوئی
پرستاران جلوہ بند کرلین چشم حیران کو

ہزارون محفلین ہین اور لاکھون زینتین لیکن
دل ویران پسند آیا بساط آرائے امکانکو

صدائے نازنے بجلی گرائی خرمن دل پر
کوئی تسکین دیتا ہی رہا موسیٰ عمران کو

نظر سوئے زمین ہے گوشۂ دامن ہے ہاتھون مین
معاذاللہ! کوئی کیا کہے ایسے پشیمان کو

یہ مطلب ہے خموشی پر گمان ہو خواب نوشین کا
کوئی شمع شبستان لے چلا گور غریبان کو

اثرؔ دست جنون بھی شل نہین پھر بات یہ کیا ہے
اُدھیڑا جا رہا ہے بخیۂ چاک گریبان کو

## صادق ایوبی

وہ آئین سامنے مرے ایسے کہان کی ہین
اے دل! فریب یہ ترے وہم و گمان کے ہین

بہتر ہین التفات سے بے التفاتیان
ممنون ہم ترے ستم بیکران کے ہین

ہم بندگان عشق کا مسلک ہی اور ہے
بتخانہ و حرم مین تو جھگڑے جہان کے ہین

لیجائے دیکھئے مرا جوش جنون کدھر
اے ہمنشین نہ پوچھ ارادے کہان کے ہین

کس حسن دلفریب سے صادقؔ ہوا دوچار
جلوے تری نگاہ مین کون و مکان کے ہین

# ہادی مچھلی شہری

رنگ بشکستہ برخ در سینہ پیکان داشتم
کس نمیداند بہجر او چہ سامان داشتم

بودیک برق تپان ہر قطرۂ اشکم کہ ریخت
آتشے در دامن از سوز دل و جان داشتم

از سر و سامان من در عشق چون تخمین زدند
تار ہائے چند باقی از گریبان داشتم

اعتبار شوق را رسوا نکردم زینہار
زخمہا بر داشتم در جان پنہان داشتم

شد فراوان ذوق من از ہر نگاہ لطف او
مشکل آمد کار دل چند انکہ آسان داشتم

آہ چہ میپرسی چہ از دست سمومم میرسد
ہم کہ از باد بہاری سینہ بریان داشتم

کم کم از چشمان تر با اشک خونینم بریخت
در قفس یادے کہ از رنگ گلستان داشتم

ضبط من ہرگز بکار حفظ ناموسم نخورد
زد بعالم آخر آن آتش کہ در جان داشتم

بیش ازین ہمدم ز ہنگام بہار من نپرس
اشک خون در دیدہ و گلشن بدامان داشتم

چشم خونبارم فقط یک جوئبارے بود ازان
قلزمے در سینہ از فیض بہاران داشتم

من ندانم تا دیا از اعتبار حسن ذوق
داغہا در دل کہ گلہا در گلستان داشتم



# اقتباسات ومعلومات

مچھلی اُن مخصوص حیوانات مین سے ہے جن کو سانس لینے کے لئے پھیپھڑے کی ضرورت نہین ہوتی بلکہ وہ اپنے گلپھڑون سے تنفس کا کام لیتی ہے ۔ لیکن حال ہی مین ساحل امریکہ پر ایک ایسی عجیب غریب مچھلی دریافت ہوئی ہے جو گلپھڑون کے ساتھ پھیپھڑا بھی رکھتی ہے یعنی وہ خشکی مین آنے کے بعد بھی زندہ رہ سکتی ہے ۔

بعض کا خیال ہے کہ مچھلی کی یہ نوع حالت ارتقاء مین ہے اور ایک دن ایسا آئیگا جب یہ اپنے مسکن کو بدل کر پانی سے خشکی مین آجائیگی اور اس کا شمار برّی حیوانات مین ہونے لگیگا ۔

---

امریکہ کے جامعۂ یووا مین ایک جدید آلہ ایسا طیار گیا ہے جسکے ذریعہ سے گانے والے اور بولنے والے کی آواز کی تصویر لی جاسکتی ہے ۔ اس آلہ مین ایک ایسا آئینہ لگایا گیا ہے جو آواز کے ہلکے سے ہلکے تموجات کے ساتھ حرکت مین آجاتا ہے اور آئینہ کی یہ حرکت تصویر کشی کے ایک آلہ کو متاثر کرتی ہے جس مین تصویر قبول کرنے کے لئے فلم لگا ہوتا ہے اور اسی فلم پر آواز کے خطوط مختلف صورتون مین رقم ہو جاتے ہین ۔

---

انگلستان مین طباعت کا ایک ایسا عجیب وغریب طریقہ ایجاد ہوا ہے جس مین ٹائپ کے استعمال کی ضرورت نہین ہے یہ آلہ طباعت ٹائپ رائٹر کی طرح ہوتا ہے اور اس مین تمام حروف بٹنون پر تحریر ہوتے ہین جب کوئی تحریر چھاپنی مقصود ہوتی ہے تو ٹائپ رائٹر کی طرح اسکے بٹنون پر انگلی چلائی جاتی ہے جس سے دوسری طرف ایک فلم پر ان حروف کی تصویر اتر آتی ہے ۔ پھر ان مصوّر صفحات کو لیکر ان کا بلاک بنا لیتے ہین اور چھاپتے چلے جاتے ہین ۔

---

ایشیا کے علاوہ تمام دیگر ممالک مین انسانی عمر کا اوسط بڑھتا جا رہا ہے چنانچہ تازہ ترین اعداد و شمار کی رو سے ثابت کیا جاتا ہے کہ فرانس مین سنہ ۱۷۸۹ء سے قبل اوسط عمر ۲۸ سال تھا ، سنہ ۱۸۰۰ء مین ۳۲ ، سنہ ۱۸۵۰ء مین ۳۷ ، سنہ ۱۸۸۰ء مین ۴۰ اور جنگ سے کچھ قبل ۴۶ سال ۔

قرون وسطی مین ایک انسان زیادہ سے زیادہ ۲۱½ سال کی عمر پاتا تھا سولھوین صدی مین ۲۳½ ہو گئی سترھوین صدی

مین ۴۴۶ سال سالھارویں صدی مین ۷۶ سال اور اب بیسوین صدی مین ۱۷ سال ۔

---

امریکہ کی سب سے زیادہ نمایان خصوصیت وہان کی عجلت ہے ۔ یعنی وہان جو کام ہوتا ہے اس مین سب سے زیادہ خیال اس امر کا رکھا جاتا ہے کہ جلد ہو جائے اس کا صحیح اندازہ اس واقعہ سے ہو سکتا ہے کہ ۱۹۲۳ء مین وہان ایک جدید شہر لانگ فیو کی تعمیر کا خیال پیدا ہوا اور ۱۹۲۵ء ابھی آیا بھی نہ تھا کہ وہان نہ صرف شہر تعمیر ہو گیا بلکہ ۰۰۰، آدمی بس بھی گئے ۔ ۰۵ ہزار ڈالر کے صرف سے عطار خانہ بھی طیار ہو گیا ۶ منزل کا ایک ہوٹل بھی بن گیا ۔ باغ بھی لگ گئے اور ۰۰ ۲ مکان بھی تعمیر ہو گئے ۔

---

عہد قیصر مین روس کی تعلیمی حالت بہت خراب تھی اور سوائے امرا زادگان کے کسی اور کو تعلیم نہین دی جاتی تھی جس کا نتیجہ یہ تھا کہ ۰ ، فیصدی سے زیادہ وہان جاہل نظر آتے تھے لیکن جب بالشویک دور شروع ہوا تو سب سے پہلے عام تعلیم کی طرف توجہ کی گئی ۔ کیونکہ ان کا خیال ہے کہ اگر قوم جاہل رہی تو ممکن ہے کسی وقت پھر قدیم نظام قیصری عود کر آئے ۔ چنانچہ تمام امرا زادے مدارس سے خارج کر دئے گئے اور ان کی جگہ فقرا اور غربا کے لڑکے کثرت سے داخل کرنے شروع ہو گئے ۔ اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ ۱۹۲۱ء تک ۰ ۶ لاکھ جاہل روسیون نے لکھنا پڑھنا سیکھ لیا ۔

اسکے بعد لڑکیون کی تعلیم کی طرف توجہ کی گئی اور وہ بھی کثرت سے مدارس مین آنے لگین اب رفتہ رفتہ حالت یہانتک پہونچ گئی ہے کہ اسوقت صرف یونیورسٹیون مین ۲ ۹ لاکھ طلبا تعلیم حاصل کر رہے ہین ۔

وہ لوگ جانتے ہین کہ حصول آزادی کا بہترین ذریعہ صرف تعلیم ہے ۔ برخلاف ہندوستان کے کہ یہان اسکے حصول کا مدار صرف چرخہ قرار دیا جاتا ہے جتنی کوشش سوت کاتنے پر کی گئی ہے اگر اسکی نصف بھی قوم کی تعلیم پر صرف کی جاتی تو آج ہندوستان کی حالت یہ نہ ہوتی جو نظر آ رہی ہے ۔

---

جرمن کا ایک باشندہ جسکا نام لدوگ ہے اسوقت اپنی کہانت کے لحاظ سے بہت مشہور ہو رہا ہے اسکی عمر اسوقت ۰ ۵ سال کی ہے لیکن بیان کیا جاتا ہے کہ اپنی عمر کے تیسرے ہی سال سے اس نے حساب عقلی کی عجیب و غریب مثالین پیش کرنی شروع کر دی تھین ۔

اس شخص کو خاص ملکہ حاصل ہے کہ بغیر دیکھے ہوئے وہ کسی تحریر کا مضمون معلوم کر لیتا ہے ۔ چنانچہ گذشتہ فروری مین بمقام پیرس جبکہ بہت سے اکابر علما جمع تھے اس نے اپنی اس قوت کا مشاہدہ کرایا ۔ اس نے چار آدمیون سے کہا کہ کاغذ پر جو ان کے جی مین آئے لکھدین اسکے بعد اس نے کہا کہ ان کو موڑ کر مخلوط کر لیا جائے اور ہر آدمی ایک ایک پرچہ اٹھا لے ۔ اسکے بعد اس نے ہر شخص کے سامنے کھڑے ہو کر اس کے کاغذ کو چھوا

---

اضرحل محمد علی کی شہرت کا باعث صرف عطر خانہ ہے جسکا نسخہ عجیب ہے ۔

اور بتادیا کہ یہ فلان شخص کا کاغذ ہے اور اس مین یہ لکھا ہے ۔

اسطرح پروفیسر گریشم نے علحدہ علحدہ دو کاغذون پر کچھ لکھا اور ان کی کئی تہین کرکے اپنے دونون ہاتھون مین لے لیا۔ اس شخص نے بتادیا کہ داہنے ہاتھ کے کاغذ مین یہ لکھا ہے اور بائین ہاتھ کے کاغذ مین یہ تحریر ہے ۔ بعدکو پروفیسر مذکور نے چار کاغذ لئے اور چارون پر کچھ لکھکر ایک ٹکڑے کو جلادیا ۔ دوسرے کو کتاب مین چھپادیا ۔ اور باقی دو دونون ہاتھون مین لے لئے اس مرتبہ بھی اس نے چارون کو صحیح صحیح بتادیا۔

ہندوستان مین بھی بعض بعض لوگ ایسے موجود ہین جن سے اس نوع کے محیر العقول کارنامے ظاہر ہوتے ہین ان کی تعلیل سوائے اسکے کچھ نہین ہوسکتی کہ قدرتاً بعض نفوس کی قوت ادراک بہت بڑھی ہوئی ہوتی ہے جو مشق کے بعد اس حد تک پہونچ جاتی ہے کہ غیر مرئی اشیا کا بھی ادراک کرسکین۔

---

اس وقت تک ہوائی جہازون کے صعود و ہبوط کے لئے ایک میدان کا ہونا ضروری خیال کیا جاتا ہے کیونکہ اڑنے سے پہلے اور اترنے کے وقت ان کو تھوڑی دور تک زمین پر موٹر کی طرح دوڑنا پڑتا ہے اور یہ ایک ایسا عیب تھا جسکے دور کرنے کے لئے ہر ملک کوشش کررہا تھا ۔ چنانچہ انگلستان نے اعلان کردیا تھا کہ جو شخص ان نقائص کو دور کردیگا اسے ۳۰ ہزار گنی کا انعام دیا جائیگا ۔

حال ہی مین اسپین کا ایک شخص جو برسون سے اس مسئلہ پر غور کررہا تھا و مختلف تجربون مین مصروف تھا اس نقص کو دور کرنے مین کامیاب ہوگیا ہے اور اس نے بعض ایسی مکانکی تبدیلیان جہاز مین کی ہین جن کی مدد سے جہاز دفعتاً عمودی صورت مین اڑ سکتا ہے اور اتر سکتا ہے ۔

---

سیلون مین ایک قسم کی مچھلی ہے جو گاتی ہے ۔ ہر چند یہ گانا طیور کی طرح نہین ہوتا لیکن پھر بھی اسکی آواز کو بانسری کی طویل صورت کہہ سکتے ہین ۔ یہین ایک اور مچھلی ہے جسکی آواز بوم کی طرح ہوتی ہے لیکن یہ آوازین اس وقت ظاہر ہوتی ہین جب پانی سے خشکی مین لائی جاتی ہین ۔ گویا یہ ان کی فریاد ہوتی ہے ۔

---

جرمنی کا مشہور پروفیسر آئنسٹین جاذبیت زمین کا قائل نہین ہے ۔ یہ برلن مین ایک کوٹھے پر رہتا ہے ایک دن یہ بالاخانہ پر دریچہ مین بیٹھا تھا کہ سامنے سے ایک شخص اپنے کوٹھے سے زمین پر گرا لیکن ایسی زیادہ چوٹ نہین آئی کیونکہ زمین سخت نہ تھی اور نیچے نرم فرش بچھا ہوا تھا ۔ آئنسٹین یہ دیکھکر فوراً نیچے اترا اور قبل اس کے کہ وہ غریب زمین سے اٹھتا

حضرت نے سب سے پہلا سوال اس سے یہ کیا کہ "جس وقت تم گرے ہو تو کیا واقعی تم ایسا محسوس کر رہے تھے کہ کوئی چیز زمین کی طرف تمہین کھینچ رہی ہے"۔

---

انگلستان کی عورتین اپنے حقوق طلب کرنے مین بہت کوشش سے کام لے رہی ہین اور اس غرض کے لئے وہ مختلف جلسون مین تقریرین کرتی ہین ۔ ایک مرتبہ انہین حقوق طلب عورتون مین سے ایک عورت کسی جلسہ مین اپنی جنس کے مصیبت و محنت شاقہ کا ذکر کرتے ہوئے دوران تقریر مین اہل جلسہ سے یون مخاطب ہوئی کہ "کیا تم مین سے کوئی مرد ایسا ہے جو بہت سویرے اٹھتا ہو ۔ آگ روشن کرتا ہو ۔ ناشتہ طیار کرتا ہو ۔ جوتے صاف کرتا ہو ۔ بٹن ٹانکتا ہو ۔ جرابین خود پہن لیتا ہو اور برتنون کو دھو کر صاف کرتا ہو ۔ اگر واقعی کوئی ایسا مرد ہے جو اسقدر محنت شاقہ کرتا ہو اور جو اسطرح غلامی کی زندگی مین مبتلا ہو وہ مہربانی کرکے اٹھ کھڑا ہو کہ مین اسے دیکھنا چاہتی ہون لیکن مجھے معلوم ہے کہ ایسا مرد کوئی نہین ہو سکتا ۔ اور یہ غلامی صرف عورتون ہی کی قسمت مین لکھی ہے"۔

اسکے سوال پر تھوڑی دیر تک تو سکون رہا لیکن اسکے بعد ایک گوشہ سے نہایت حقیر سا مرد کھڑا ہوا اور بولا کہ ۔

"اے محترم خاتون اس عزت کا شرف اس غلام کو حاصل ہے"۔

لیکن لوگ ہنسی سے بیتاب ہو گئے جب انہون نے دیکھا کہ یہ مرد اسی تقریر کرنے والی خاتون کا شوہر تھا ۔

---

اہل امریکہ خدمت علم مین جسقدر حریص واقع ہوئے ہین اس کا اندازہ اس امر سے ہو سکتا ہے کہ حال ہی مین وہان کی ایک جماعت نے یہ تجویز کی ہے کہ شہر ایتھنز مین ایک بڑا قصبہ مول لیا جائے اور اسکو منہدم کرکے وہان کے زیر زمین پائے جانیوالے آثار یونانی کی جستجو کیجائے ۔ ظاہر ہے کہ اس غرض کے لئے غیر معمولی مصارف برداشت کرنے پڑینگے ۔ لیکن ان کو اسکی قطعی پرواہ نہین ہے اور ۲۰ یونیورسٹیان وہان کے اس کام مین مدد پہونچا رہی ہین ۔

---

جرمنی کے ایک پروفیسر نے غور و فکر کے وقت دماغی دوران خون کا اندازہ کرنے کے لئے ایک عجیب و غریب ترکیب اختیار کی ہے ۔ اس نے ایک میز کا تختہ اسطرح قائم کیا ہے جو ایک محور پر گھوم سکتا ہے اور جس کے دونون کنارے اوپر نیچے جھول سکتے ہین اس تختے کے دونون طرف اس نے ایک مقیاس قائم کیا ہے جس سے تختہ کا جھکاؤ یا ابھار معلوم ہو سکے ۔ پھر ایک آدمی کو اس تختہ پر اسطرح لٹا دیتا ہے کہ تختہ بالکل برابر حالت مین رہے اور ادھر ادھر جھکا ہوا یا اٹھا ہوا نہ رہے

پھر اس کے بعد وہ اسکے سامنے ایک تختی پر کوئی سوال ریاضی کا لکھکر پیش کرتا ہے اور کہتا ہے کہ اس پر غور کرو۔ اسکا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ غور کرنے کے ساتھ ہی سر کی جانب تختہ جھکنا شروع ہوتا ہے اور مقیاس کی خاص حد تک ہو چکر رک جاتا ہے۔

اس سے پروفیسر مذکور نے یہ ثابت کرنا چاہا ہے کہ غور و فکر کے وقت خون کا دوران دماغ کی طرف زیادہ ہو جاتا ہے۔ اور اس لئے کھانا کھانے کے بعد ہی فوراً کسی دماغی محنت مین مصروف ہو جانا مضر صحت ہے۔

---

ولایت مین ایک شخص ہے جسکا نام جانی کولون ہے اس کا وزن صرف ۸۰ پونڈ (تقریباً ایک من دس سیر) کا ہے لیکن جسوقت وہ کھڑا ہو جاتا ہے تو پھر کیسا ہی قوی انسان ہو اسکو اٹھا نہین سکتا۔ جسوقت کوئی شخص اسے اٹھانے آتا ہے تو یہ سیدھا کھڑا ہو جاتا ہے اور اٹھانے والے کی گردن پر اپنی انگلی اس طرح رکھدیتا ہے جیسے نبض دیکھ رہا ہو۔ اسکے بعد وہ کہتا ہے کہ کمر پکڑکر اٹھاؤ لیکن کوئی شخص اسے اٹھا نہین سکتا لیکن اگر وہ سیدھا نہ کھڑا ہو یا اسکا ہاتھ تر ہو یا انگلی اور گردن کے درمیان ایک ورق کاغذ کا رکھدیا جائے تو پھر وہ آسانی سے اٹھالیا جاتا ہے۔

---

نیویارک مین آبادی کی زیادتی نے جگہ کے مسئلہ کو نہایت اہم بنادیا ہے اور لوگون کے قیام کے لئے وہان ہوٹلون کی کمی بشدت سے محسوس کی جارہی ہے چنانچہ اندازہ کیا گیا ہے کہ فی الحال کم از کم بارہ ہوٹل ایسے طیار ہونے چاہئیں جن مین ۲۰۰ سے ۱۲۰۰ تک کمرے ہون لیکن سوال یہ ہے کہ ان کے لئے جگہ کہان سے آئے یہی وجہ ہے کہ وہان عمارت کی بلندی روز بروز بڑھتی جارہی ہے اور زمین کی تنگی کا عوض وہ فضا سے لینا چاہتے ہین۔

اب وہان کے مشہور مہندس ولیم سیلوان نے ایک ایسی عمارت کا نقشہ پیش کیا ہے جسکے اندر بارہ ہوٹلون کی وسعت بلندی بڑھاکر پیدا کی جائیگی۔ اس عمارت یا ہوٹل کی بلندی برج ایفل سے بھی زیادہ ہوگی اور دنیا مین کوئی عمارت اس سے زیادہ بلند نہ نکلیگی۔ اسکی ۱۹۰ منزلین ہونگی اور مصاعد (Lift) ایک منٹ مین ۴۵ طبقون کو طے کریگا۔ اس مین ۱۴۰۰۰ کمرے ہونگے مین گنی اس کی تعمیر کے مصارف کا تخمینہ کیا جاتا ہے۔

---

امریکہ مین ایک عورت ہے جسکا نام مس ہلن کلر ہے یہ بہت کمسن تھی کہ بخار مین اسکی بینائی سماعت اور گویائی کی قوت بالکل ضائع ہوگئی گویا ایک متحرک جسم تھا جو نہ دیکھ سکتا تھا نہ سن سکتا تھا اور نہ بول سکتا تھا لیکن اس نے بجائے اسکے کہ فطرت کے اس ظلم کو برداشت کرکے خاموشی سے بیٹھ جاتی اسکا پورا مقابلہ کیا اور اندھون گونگون کے مدرسہ مین داخل ہوگئی یہان سے اسنے اعلیٰ سند حاصل کرنے

کے بعد لاطینی یونانی جرمن اور فرانسیسی زبانین سیکھین اور پھر موسیقی و نقاشی مین کمال حاصل کیا۔

اسی طرح کی دوسری عورت مسز جونس مشہور فلکی کی بیوی ہے جب یہ کسوف شمس کی رصد کرنے کے لئے جزیرہ کریس گیا تو یہ بھی ساتھ گئی فلکی مذکور تو رات رات بھر دوربین لگائے بیٹھا رہتا تھا اور یہ اسکے بیان کو لکھتی جاتی تھی جب فلکی فارغ ہوا اور اپنی بیوی کی تحریر کو دیکھا تو سر مو اس مین فرق نہ پایا اور اپنے تمام مشاہدات کو نہایت صراحت و صحت کے ساتھ کاغذ پر منقوش دیکھکر بہت مسرور ہو

---

گزشتہ جنگ مین ایک انگریز سپاہی کا نصف چہرہ گولے سے اڑگیا جب شفاخانہ پہونچا تو لوگ اسکو دیکھتے تھے اور کہتے تھے کہ آیا یہ کیا زندہ رہ سکتا ہے لیکن ڈاکٹرون نے اس پر چالیس مرتبہ عمل جراحی کرکے ناک ہونٹ۔ دانت۔ کان چہرہ کی جلد از سر نو پیدا کی اور چند ماہ کے بعد جب وہ وہان سے نکلا تو یہ بھی نہ معلوم ہوتا تھا کہ کبھی اسکے چہرہ کو کوئی زخم پہونچا تھا۔

---

کہا جاتا ہے کہ اسوقت دنیا کا سب سے زیادہ قوی انسان مسٹر برٹبارٹ ہے اسکی طرف سے ایسے عجیب و غریب اعمال قوت ظاہر ہوتے ہین کہ سنکر سخت حیرت ہوتی ہے اور یقین کرنیکو جی نہین چاہتا مثلاً اسکی صبح کی معمولی ورزش یہ ہے کہ سڑک پر لیٹ جاتا ہے اور بڑی بڑی موٹر لاریان اسپر سے گزرتی رہتی ہین جنمین ہزار دن نوکدار کیلین گڑی ہوئی ہین۔ چت لیٹ جاتا ہے اور اپنے پیٹ پر ۶۵ کیلو گرام وزنی پتھر رکھوا کر متعدد آدمیون سے اس پر بڑے بڑے ہتوڑے چلواتا ہے۔

---

پروفیسر کلھر نے متعدد تجربون کے بعد یہ حقیقت معلوم کی ہے کہ اونچی قسم کے بندرون مین بالکل انسان کی سی ذہانت پائی جاتی ہے خصوصاً چمپنزی کہ اس کے حرکات سے بالکل انسانی غور و فکر کا پتہ چلتا ہے۔

ایک مرتبہ پروفیسر مذکور نے چمپنزی بندر کے پنجرہ سے باہر ایک پھل رکھدیا اور اسمین دھاگا باندھکر پنجرہ کے کنارے سے قریب کردیا بندر نے تھوڑی دیر غور کرنے کے بعد دھاگے کا سرا پکڑا اور اسکو کھینچنا شروع کیا یہانتک کہ پھل اسکے ہاتھ مین آگیا اسی طرح اسنے ایک مرتبہ پھل کو دور رکھکر بندر کے پاس لمبی لکڑی رکھدی بندر نے لکڑی کی مدد سے اس پھل کو آہستہ آہستہ اپنے قریب کرلیا اور کھا گیا۔

اس سے زیادہ مشکل کام یہ تھا کہ پھل کو دور رکھکر دو بانس رکھدئے جنمین سے ایک بھی اس پھل تک نہ پہونچ سکتا تھا لیکن ان مین ایک بانس موٹا اور کھوکھلا تھا۔ بندر نے تھوڑی دیر غور کرنے کے بعد موٹے کھوکھلے بانس کے اندر پتلے بانس کو داخل کرکے ایک لمبی لکڑی کی صورت بنالی اور اسکی مدد سے پھل کو گھسیٹ لیا۔

---

نیویارک مین دو توام بچے اس وضع کے ہین کہ دو سر ہین اور ایک گردن - ایک دل - چار پھیپھڑے ہین - تین پاؤن اور چار ہاتھ اور دون کی صحت اچھی ہے -

اسی طرح ارجنٹائن مین ایک بچہ پیدا ہوا جسکے ڈاڑھی موچھ ہے - دانت ہین اور سر پر دو سینگ - جرمنی مین ایک عورت ہے جو ایک انچ لمبی ڈاڑھی رکھتی ہے اور امریکہ مین ایک عورت ہے جو سر سے کمر تک عورت ہے اور کمر سے نیچے مرد -

---

انگلستان کے ایک نوجوان مہندس نے جسکا نام پیرسن ہے ایک ایسا آلہ ایجاد کیا ہے جو انسان کی آواز کو امواج برق مین تبدیل کر دیتا ہے یعنی اس آلہ کی مدد سے ایک آدمی صرف اپنی آواز سے برقی لیمپ کو روشن کر سکتا اور موٹر کو حرکت مین لا سکتا ہے مسٹر پیرسن نے ناٹنگھم مین اپنے اس اختراع کا مشاہدہ کرایا اور لوگون کو سخت حیرت ہوئی - علما و مہندسین کا خیال ہے کہ یہ ایجاد دنیائے سائنس مین بڑا انقلاب پیدا کرنے والی ثابت ہوگی -

---

اس وقت یہودیون کی آبادی دنیا مین ۱۴۱۶۳۵۴۳ ہے یعنی تمام آبادی کے لحاظ سے ایک فیصدی ان مین سے ۹۲۳۲۵۷۶ یورپ و امریکہ مین ہین اور جنکی تفصیلات حسب ذیل ہین - ۲۰۲۹۲۵۶ پولینڈ مین ۲۵۳۳۲۲۵ روس مین ۱۷۷۲۴۴۹ اوکرانیا مین - ۸۳۴۰۳۴ رومانیا مین - ۵۷۵۰۰۰ جرمنی مین - ۴۷۳۰۰۰ ہنگری مین ۳۵۴۳۴۲ زیکوسلوواکیا مین ۳۰۰۰۰۰ آسٹریا مین - ۲۸۰۰۰۰ برطانیہ مین ۱۵۰۰۰۰ فرانس مین اور ۳۵۰۰۰۰۰ امریکہ مین -

---

امریکہ مین ایک لڑکی ہے جسکا نام زرتیا ہے - اسکا یہ عجیب غریب خاصہ ہے کہ جب چاہتی ہے اپنے وزن کو گھٹا بڑھا لیتی ہے اسکے وزن کا تغیر ترازو سے نہین ظاہر ہوتا لیکن جب لوگ اسکو اٹھانا چاہتے ہین تو پتہ چلتا ہے کہ وہ کسقدر وزنی ہے - یہ کہا کرتی ہے کہ دنیا کے بڑے بڑے مشہور وزن اٹھانے والون نے مجھکو اٹھانیکی کوشش کی لیکن کامیاب نہین ہوئے - میرا اصلی وزن صرف ۱۰۰ پونڈ ہے لیکن جب مین چاہتی ہون تو ۴۰۰ پونڈ کر لیتی ہون اور جو شخص مجھے اٹھانا چاہتا ہے وہ ایسا محسوس کرتا ہے کہ مین کوئی درخت ہون -

زرتیا علی الاعلان دعوی کرتی ہے اور اس سے کوئی بازی نہین لیجاتا - ایک مرتبہ لنڈن کے کسی جلسہ مین آٹھ مشہور وزن اٹھانیوالے موجود تھے - سات نے اسکو یکے بعد دیگرے اٹھانے کی کوشش کی لیکن کامیاب نہین ہوئے اور آٹھوین کو اسکی جرأت نہ ہوئی اور وہان سے بھاگ گیا -

---

# نگار بک ایجنسی

## تصانیف علیا حضرت فرمانروائے بھوپال

| نام کتاب | قیمت |
|---|---|
| سبیل الجنان ۔ مذہبی و عالمانہ تقریرون کا بیمثل مجموعہ خواتین ہند کے لیے عجب وغریب نعمت ہی | عہ/ |
| سیرت مصطفےٰ ۔ سیرت رسولؐ کے متعلق بیمثل کتاب نہایت مستند روایات پر ۔ | عہ/ |
| عفت المسلمات ۔ پردہ کے مسئلہ پر اس سے بہتر کوئی کتاب اسوقت تک شائع نہین ہوئی جس مین مشرق و مغرب کے تمام علمار کے آرا کا نچوڑ ہے ۔ | عہ/ |
| اخلاقی سلسلہ اس مین اکابر و بزرگان اسلام کے تاریخی وقعات یکجا کرکے مکمل درس اخلاق دیا گیا ہے بچون عورتون اور مردون کے مطالعہ کے لیے بے مثل مجموعہ قیمت چارون حصون کی حسب ترتیب :۔ ۸/ ۱۴/ ۱۴/ | ۱۲/ |
| مہذب زندگی ۔ اخلاقی سلسلہ کا پانچوان حصہ | عہ/ |
| تربیت اطفال ۔ عورتون کے لیے بے مثل کتاب ۔ | ۸/ |
| مقصد ازدواج ۔ نکاح کے پر تمدن و معاشرت کے نقطۂ نظر سے بے مثل محاکمہ ۔ | ۸/ |
| حفظ صحت ۔ خواتین کو اس کا مطالعہ کرنے کی ضرورت ہی | ۱۳/ |
| تندرستی ۔ اس کتاب کا بھی ہر گھر مین رہنا ضروری ہی | عہ/ |
| درس حیات ۔ اخلاق و آداب کے پیرایے مین فزیالوجی کے تمام ضروری مسائل مع متعدد تصاویر ۔ دوم | ہہ/ |
| معیشت و معاشرت ۔ یہ دونون کتابین اس پایہ کی ہین کہ اگر عورتین ان کا مطالعہ کرلین توپھر امور خانہ داری کے متعلق کوئی بات اُن سے فروگزاشت نہین ہوسکتی بیمثل کتاب ہی اور ہر گھر کے لیے ضروری ہے | عہ/ ۱۲/ |
| تہذیب نسوان ۔ یہ کتاب بھی امور خانہ داری کے متعلق ہے اور نواب شاہجہان بیگم خلد مکان کی بہترین تصنیف خیال کی جاتی ہے ۔ | عہ/ |
| بچون کی پرورش ۔ اس کتاب کی خوبی و اہمیت نام ہی سے ظاہر ہے اسمین ۱۱۰ مضامین مین بچون کے متعلق ابتدائے حمل سے لیکر انکی نشو ونما تک کے حالات امراض و علاج وغیرہ نہایت خوبی کے ساتھ ظاہر کیے گئے ہین | عہ/ |
| ہندوستانی گھرونمین تیمارداری جسمین ۴۰ نقشہ شامل ہین | عہ/ |
| فرائض باغبانی ۔ ہدایات باغبانی ۔ یہ دونون ہر متمدن خاندان کے لیے ضروری ہین ۔ | ۴/ ہ/ |
| اسلام اور عورت اس کتاب کا مطالعہ ہر خاتون پر فرض ہے | ۴/ |
| باغ عجیب ۔ تین حصون مین مع تصاویر بچون کے لیے اخلاقی سبق دلچسپ قصون کی صورت مین نہایت دلچسپ کتاب ہے ۔ | ۵/ |
| ہدیتہ الزوجین :۔ نکاح کے پہلے اور اُسکے بعد ہر مرد اور عورت کے لیے اس کا مطالعہ نہایت ضروری ہے ۔ | |

## تصانیف جناب میمونہ سلطان بانو بیگم صاحبہ

**ذکرِ مبارک** سیرت النبی کے متعلق بے مثل کتاب ہے ... ۵/

**خلافت راشدہ**۔ اس کا موضوع نام سے ظاہر ہے بچون کے لیے اس سے بہتر کتاب اس موضوع پر نہین مل سکتی ... ۱۴/

**سلکِ مروارید**۔ اکابر اسلام کے دلچسپ تاریخی واقعات مع تصویر ۶/

**گل و ریحان**۔ بچون کے لیے نہایت دلچسپ اور مفید کہانیان ۸/

**فرائضِ مادری**۔ نام ہی سے اس کی خوبی ظاہر ہے ... ۱۲/

**سیاحتِ سلطانی**۔ بیگم صاحبہ بھوپال کے سفر یورپ کے نہایت دلچسپ حالات ......... قسم اعلیٰ عہ دوم ۱۲/

**فرائض النساء**۔ فرائض خانہ داری پر بے مثل کتاب ہے ہر گھر مین اس کتاب کا ہونا ضروری ہے ۱۲/

**عجائباتِ قدرت**۔ سائنس کے مسائل نہایت آسان زبان مین بچون کے لیے ......

## دیگر مصنفین

**جہان آرا بیگم**۔ بنت شاہ جہان کی سوانح عمری۔ اگر آپ عہدِ مغلیہ کی خواتین کی زندگی کا مطالعہ کرنا چاہتے ہین تو اس کتاب کو ضرور ملاحظہ کیجیے۔ بے انتہا دلچسپ [illegible] سبق آموز ہے۔ قیمت ۸/

**تذکرۂ حضرت بلھے شاہ**۔ پنجاب مین کوئی شخص ایسا نہین ہے جو بلھے شاہ سے واقف نہو۔ آپ سترھوین صدی کے نہایت مشہور بزرگ تھے اور آپ کے حالات ناپید تھے۔ اب نہایت مستند ذرائع سے فراہم کر کے لکھا گیا ہے اور آپ کی شاعری پر بھی مفصل تنقید کی گئی ہے۔ قیمت ۸/

**نمکدانِ فصاحت**۔ فارسی، عربی، اردو کے بہترین علمی تاریخی ادبی لطائف۔ اس کتاب مین کوئی لطیفہ ذوق صحیح سے گرا ہوا نہین ہے عہ/

**لسان الغیب**۔ حافظ شیرازی کی مکمل سوانح عمری اور ان کے دیوان کی بہترین شرح و حل دیکھنا چاہتے ہین تو لسان الغیب کی دونون جلدین طلب فرمایئے جلد اول مع مکمل سوانح عمری ۴۰۰ صفحات قیمت سے جلد دوم ۶۰۰ صفحات قیمت للعہ

**کاس الکرام**۔ یعنی عمر خیام کے مفصل حالات زندگی اور اسکی رباعیات کی مکمل شرح۔ تمام ارباب سخن کی رائے ہے کہ اردو مین اس موضوع پر اس سے زیادہ مکمل و مبسوط کتاب ابتک شائع نہین ہوئی۔ ضخامت ۰۰۰ صفحات قیمت ہے

**بندگی**۔ امام ابن تیمیہ کی مشہور عالم کتاب "العبودیت" کا اردو ترجمہ جسمین حقائق دینی و عقائد اسلامی اور تصوف کے صحیح مفہوم سے بحث کر کے فیصلہ کیا گیا ہے۔ ضخامت ۱۴۸ صفحات۔ قیمت عہ/

## تصانیف مسٹر جی بخش پرسنل سیکریٹری حضور سرکار عالیہ

**جواہر ریزے**:۔ اونی ریشمی کپڑون کے دھونے اور داغ دھبّہ دور کرنے کی ترکیبین صنعت و حرفت کے بہت سے مجرب نسخے ...... ۱۴/

**نٹنگ**:۔ موزہ بنیائن اور بیلین بننے کی ترکیبین مع متعدد تصاویر کے .......... اول عہ/ دوم ۱۴/

**سیر یورپ**:۔ ہز ہائی نس نازلی بیگم جنجیرہ کا بے مثل سفرنامہ یورپ مع متعدد تصاویر کے ........ عہ/

مطبوعہ مقبول المطابع۔ نظیر آباد لکھنؤ | منیجر نگار بھوپال | باہتمام سید وصل حسین وصل بلگرامی

# نگار

ایک علمی ادبی رسالہ

مرتبہ

نیاز فتحپوری

رجسٹرڈ نمبر ال ۲۸۸ ۷۸۶ جلد(۹) شمار(۳)

# نگار

اڈیٹر: نیاز فتحپوری

## فہرست مضامین مارچ ۱۹۲۶ء

"تصویر رقاصہ"

تاریخ اشاعت بسم اللہ ہر ماہ کی پندرہ

# نگار

ایڈیٹر نیاز فتحپوری

قیمت سالانہ ہندوستان مین پانچ روپیہ ہندوستان سی باہر علاوہ محصول چھ روپیہ

| جلد (۹) | مارچ سنہ ۱۹۲۶ء | شمار (۳) |
| --- | --- | --- |

# ملاحظات

نوجیتن کلکتہ کا نہایت مشہور و مقبول گجراتی رسالہ ہے۔ گذشتہ دیوالی نمبر مین اسنے میرے ادبی مضمون "رقاصہ" کا ترجمہ شایع کیا اور اسکے ساتھ نہ صرف میری اور مترجم کی تصویر بلکہ بنگال کے مشہور نقاش مزدار سے ایک رنگین تصویر "رقاصہ" کی بھی طیار کرا کے شائع کی۔

مین نہین سمجھ سکتا کہ ترجمہ کیسا تھا، لیکن تصویر ضرور اچھی معلوم ہوئی اور یہی وہ تصویر ہے جو اس ماہ کے نگار مین آپ ملاحظہ فرمائین گے۔

میرا مضمون "رقاصہ سے" وہی مضمون ہے جو سب سے پہلے نقاد مین شائع ہوا تھا اور پھر ملک کے مختلف رسائل مین نقل ہوا جن حضرات کے پاس نگارستان کی جلد ہے، وہ اس تصویر کے ساتھ اس مضمون کا بھی مطالعہ کر سکتے ہین۔

دستور چلا آتا ہے کہ جب کسی رسالہ مین کوئی تصویر اس قسم کی شائع ہوتی ہے تو اسکے ساتھ کوئی نظم یا ادبی مضمون بھی ضرور رہوتا ہے، اور میرے لئے بھی یہ امر دشوار نہ تھا، لیکن مین نے بجائے کسی ادبی مقالہ یا نظم کے یہ زیادہ مناسب سمجھا کہ کوئی تاریخی مضمون فن رقص پر پیش کیا جائے چنانچہ ملاحظات کے بعد سب سے پہلا مضمون جو آپ کی نگاہ سے گزریگا وہ اسی موضوع پر ہوگا۔

خواہش یہی تھی کہ یہ مضمون ایک ہی نمبر مین شائع ہو جائے لیکن چونکہ طویل زیادہ تھا اس لئے اس کے دو حصے کر دینے پڑے

---

آپ ملاحظہ فرمائین گے کہ اس مہینے کا مسطر بجائے ۲۳ کے ۲۵ سطر کا ہے اور کتابت بھی نہایت گنجان ہے گویا اسطرح کم از کم ۱۲۵

---

صفحات کا مواد پیش کیا جاتا ہے، لیکن پھر بھی بہت سے اہم و دلچسپ مضامین کیلئے جگہ نہ نکل سکی ۔ یہ معذرت ہو اُن احباب کی خدمت مین جنکے مضامین ابھی تک شائع نہین ہو سکے ۔ اور جو ابتک زحمت انتظار مین مبتلا ہین ۔ امید ہو کہ جنوری تک کے موصول شدہ تمام مضامین آئندہ مہینے مین درج ہو جائین گے ۔

---

جیسا کہ خیال تھا اس مہینے کا مسودہ مجھے کتابت کیلئے لکھنؤ بھیجنا نہین پڑا کیونکہ فی الحال ایک کاتب کی خدمات مستقلاً حاصل ہو گئی ہین ۔ ہرچند موجودہ کاتب ابھی نو آموز ہین، لیکن ان مین یہ صلاحیت ضرور ہے کہ چند دن کی محنت کے بعد اصول کتابت سے واقف ہو جائین اور خط مین پختگی پیدا ہونے کے بعد اچھے کاتبون مین انکا شمار ہونے لگے ۔

---

نگار کا جدید سرورق ابھی تک شائع نہین ہو سکا ۔ لاہور، لکھنؤ اور کلکتہ کے بعض ماہرین فن سے ڈزائن طیار کرائے جا رہے ہین امید ہے کہ مئی کے رسالہ کا سرورق جدید ڈزائن کے بلاک سے چھاپا جائگا ۔ لفظ نگار کی نشست حروف فن کتابت کے لحاظ سے اسقدر مشکل ہے کہ کسی طرح خط نستعلیق مین حسن پیدا ہی نہین ہوتا ۔ نسخ مین البتہ کچھ عیب دور ہو جاتا ہے، اس لئے اب ارادہ یہی ہے کہ ڈزائن مین لفظ "نگار" خط نسخ یا ثلث مین تحریر کرایا جائے ۔

---

میرا ایک مسلسل افسانہ "فریب خیال" اس مہینے سے شائع ہوا ہے، لیکن اسکے متعلق مین ظاہر کر دینا ضروری سمجھتا ہون کہ اسکو مین نے حضرت وصل کے اصرار پر مرقع کیلئے لکھا تھا اور نگار مین اس کی اشاعت گویا وہین سے منقول سمجھی جائے گی ۔ البتہ نظر ثانی کے بعد کہین کہین حذف و اضافہ ضرور ہو گیا ہے ۔ مصلح سنگ کی غلطی سے "ماخوذ از مرقع" لکھا گیا ۔

---

"لارڈ ریڈنگ کا عہد حکومت" اس مہینے مین دیگر اہم مضامین کیوجہ سے شائع نہین ہو سکا، ماہ آئندہ سے پھر اسکا سلسلہ شروع ہو جائے گا ۔

---

فروری کے رسالہ مین ایک جگہ صفحات کی سخت غلطی ہو گئی ہے اسکو اس طرح درست کرا لیا جائے :-
صفحہ ۶۵ کے بعد صفحہ ۶۸ اور صفحہ ۶۸ کے بعد صفحہ ۶۶ کا، پھر ۶۷ اور اسکے بعد صفحہ ۶۹

---

رسالہ ہومیو پیتھک لیڈر (بھوپال) پر ریویو کرتے ہوئے مین نے لکھا تھا کہ یہ رسالہ اکتوبر سنہ ۲۵ء سے جاری ہے، حالانکہ اکتوبر مین صرف ایک نمبر بطور نمونہ شائع ہوا تھا ۔ یہ رسالہ حقیقتاً جنوری سنہ ۲۶ء سے جاری ہوا ہے اور انھین خصوصیات کے ساتھ جنکا

ذکر اس سے قبل مین بہ سلسلۂ تبصرہ کر چکا ہون ۔

---

یہ خبر غالبًا بڑے افسوس کے ساتھ سنی جائیگی کہ ۲۴ جنوری سنہ ۲۶ء کی صبح کو ابو البیان سید حامد حسین بیدل شاہجہانپوری دنیا سے ہمیشہ کیلئے بے تعلق ہوگئے اور بھوپال کی سرزمین کو انھون نے اپنی آرامگاہ بنانا پسند کیا ۔ مرحوم تقریبًا دو سال سے سل و دق کے عارضہ مین مبتلا تھے اور جولائی سنہ ۲۵ء سے بغرض علاج بھوپال مین مقیم تھے، ظاہر ہے کہ بھوپال مین ایسے مرض کا کیا علاج ہو سکتا تھا، لیکن وہ تو یہان کی مٹی انھین کھینچ لائی تھی اور باوجود اسکے کہ حالت روز بروز بدتر ہوتی جاتی تھی انھون نے ہمیشہ یہی سمجھا کہ مجھے صحت اسی جگہ حاصل ہوگی اور آخر کار یہین کی خاک مین سر چھپانا انھون نے پسند کیا ۔

مرحوم اپنی بعض خصوصیات کے لحاظ سے اس قدر عجیب و غریب انسان تھے کہ کم از کم میرے حلقۂ احباب مین تو اب کوئی شخص انکی جگہ پر نہین کر سکتا، اور وہ لطیف صحبتین جن کی تکمیل کا انحصار صرف انھین کی شرکت پر ہوا کرتا تھا یقینًا اب انھین خواب و خیال ہو جاتا ہے ۔

مرحوم کا حلقۂ احباب نہایت وسیع تھا اور ہندوستان کی شاید ہی کوئی اعلیٰ سوسائٹی ایسی ہو جس مین انھین درخور حاصل نہ رہا ہو لیکن بایںہمہ وہ بدقسمت بھی اسی درجہ کے تھے کہ ساری عمر پریشان روزگاری اور بے سروسامانی مین بسر ہوئی اور استقلال کے ساتھ چند مہینے بھی وہ ایک جگہ اطمینان سے نہ رہ سکے

لاہور سے آنے کے بعد چند دن وہ کانپور مین رہے اور پھر اسکے بعد کلکتہ چلے گئے ۔ یہان سے ایک ماہوار رسالہ جاری کرنیکا عزم تھا لیکن اس مین بھی کامیابی نہین ہوئی اور بیمار ہو کر چند مہینے وہین پڑے رہے ۔ یہی وہ بیماری تھی جسنے بعد کو سل کی صورت اختیار کر لی اور آخر مین موت کی

ہر چند مرحوم کے اعزا مین سوائے ایک بڑی بہن کے (جو اپنی گھر کی ہین) اور کوئی نہین ہے لیکن کثیر الاحباب ہونے کی وجہ سے لوگ ایسے تھے جو انھین عزیز رکھتے تھے اور جن کیلئے یہ سانحہ یقینًا ایک "فقدان عظیم" ہوگا ۔

بھوپال مین اُن کی زندگی کے جتنے دن گزرے وہ تمام حقیقتًا اپنے اندر ایک دفتر عبرت و داستان بصیرت پنہان رکھتے تھے اور نہین کہہ سکتا کہ انکی حالت ایک مرتبہ دیکھ لینے کے بعد میری روح کتنے عرصہ تک کانپا کرتی تھی، لیکن جب نتیجہ اسباب کی کڑیون سے ملکر پیدا ہوتا ہے، اسکا کوئی علاج ممکن نہین اور اُن کی بے خانمان زندگی کی اخیری ساعتون کو قدرتًا حسرتناک ہونا چاہیئے تھا ۔

مجھے افسوس ہے کہ اس زمانہ مین متواتر سفر کی وجہ سے مین اُن کی کوئی خدمت نہ کر سکا، لیکن خدا کا انتظام دیکھئے کہ اسنے حکیم ضیاء الحسن صاحب (جو یہان کے نہایت مشہور طبیب ہین) کے دل مین درد پیدا کر دیا اور جس خلوص نیت کے ساتھ انھون نے مرحوم کا معالجہ، تیمارداری اور دستگیری فرمائی، وہ اس دور مادیت مین شاید ہی کہین نظر آسکتی ہے، کثر اللہ امثالہ ۔

---

# فن رقص تاریخ اسلام کے نقطہ نظر سے

"یہان سے چلے جاؤ، اگر تم ہم آہنگی (Harmony) سے نا آشنا ہو"

(افلاطون)

---

**تمہید** اسوقت دنیا مین جتنے فنون رائج ہین، اُن مین سے کوئی ایسا نہین ہے جسکا سراغ عہد قدیم تک نہ پہونچتا ہو، فرق یہ ہے کہ بعض فنون کی موجودہ ترقی یافتہ صورت اسقدر بدلگئی ہے کہ درمیان کی ارتقائی کڑیونکا علم نہ ہونے کیوجہ سے، انکا سلسلہ عہد قدیم تک ہماری سمجھ مین نہین آتا، اور بعض مین ایسا زیادہ تغیر نہین ہوا ہے اور ہم آسانی سے معلوم کرسکتے ہین کہ یہ اسلاف قدیم کی یادگار ہے۔

موسیقی ورقص، اور تعمیر ونقاشی ان ہی فنون مین سے ہین جن کا عہد قدیم سے بواسطہ بواسطہ ہم تک منتقل ہوکر آنا نہایت روشن طور پر واضح ہے اور اسکے لئے دلیل کی ضرورت نہین

موسیقی ورقص مین باعتبار زمانہ کس کو تفوق حاصل ہے، یہ بتانا مشکل ہو لیکن بظاہر یہی معلوم ہوتا ہے کہ رقص کی بنیاد موسیقی سے پہلے قائم ہوئی ہوگی، کیونکہ انسانی اعضا مین اس وقت بھی حرکت پائی جاتی تھی جب اسنے کوئی زبان ایجاد نہ کی تھی اور رقص نام ہے صرف اعضاء انسانی کی حرکت کا۔

**رقص کی تاریخی قدامت** قدیم ترین اقوام مین رقص کے رواج کا سبب کیا ہوا، اسکی تحقیق مشکل ہے لیکن بظاہر یہی کہا جاسکتا ہے کہ اسکا تعلق صرف تفریح سے تھا اور دیوتاؤن کے سامنے رقص کرنا بھی اُن کے خوش کرنے کے لئے تھا، لیکن بعد کو جب عظمت واحترام کے حقیقی مفہوم سے انسان آشنا ہوا تو وہ رقص جو دیوتاؤن کے سامنے بھی محض تفریح کیلئے کیاجاتا تھا اس مین ایک دینی اہمیت پیدا ہوگئی اور تفریح کا خیال محو ہوکر عبادت کا جذبہ اس سے متعلق ہوگیا جس نے رقص کی دو قسمین (دینی ودنیاوی) علیحدہ علیحدہ کردین۔

امم قدیمہ مین بنو اسرائیل رقص مین بہت مشہور تھے جسکا سبب غالباً حمایت دینی تھا۔

ہیکل اور شلیم مین عبادت کے وقت رقص کے عادی تھے جیساکہ کتب مقدس سے ثابت ہوتا ہے خود داؤد علیہ السلام کا رقص کرنا اور لوگونکو رقص کے ذریعہ سے خدا کی عبادت کرنے کی ہدایت کرنا بھی ان ہی مقدس کتابون سے پایا جاتا ہے

یونانیون کے ہان رقص کی دو قسمین تھین ایک دنیوی جو انکی گھر کی محفلون مین رائج تھا، دوسرا دینی جو جیوپیٹر کے مندرون مین کیا جاتا تھا۔ منروا دیوتا کے سامنے جو رقص ہوا کرتا تھا وہ مسلح ہوا کرتا تھا اور یہی بنیاد رقص عسکری کی تھی۔ زہرہ اور باخوس (شراب کا دیوتا) کے مندرون مین جو رقص ہوتا تھا اس کی شان دوسری تھی۔ اسپارٹا مین جو ایک اور قسم کا رقص رائج تھا جو کستور وپولکس کی ایجاد تھی۔ لیکرغوس نے

---

جو رقص ایجاد کیا تھا اس مین جوان مرد اور جوان عورتین سب شریک ہوتی تھین، یہ رقص دینی و اخلاقی فرائض مین شامل تھا اور قضاۃ و حکام بھی اس کی مشق کرتے تھے۔

ایتھنس اور اسپارٹا کے لشکر جب میدان جنگ مین جاتے تھے تو چنگ و رباب پر رقص کرتے تھے اور یہ رقص اسقدر معزز سمجھا جاتا تھا کہ انھون نے ایلاتون (رقص عسکری کے موجد) کا مجسمہ قائم کیا تھا۔ اعیاد دیلوس کے موقعہ پر اور قربانگاہ اپلون کے گرد عریان رقص کیا جاتا تھا۔

روما مین بھی رقص کی دو قسمیں تھین حربی و دینی، حربی رقص کا موجد رومولوس تھا اور رقص دینی مین وہ رقص بہت مشہور تھا جسے مُبتِ مریم کے پوجاریون نے ایجاد کیا تھا، چنانچہ قدیم عیسوی کلیساؤن مین اس رقص کا رواج کثرت سے تھا اور رومن کیتھولک ممالک مین اب بھی رائج ہے۔

مملکت اشور کے آثار سے بھی ثابت ہوتا ہے کہ دینی رقص اُن کے ہان پایا جاتا تھا اور ساز کے ساتھ رقص کرتے تھے۔ رہا ہندوستان سو یہ شعر و موسیقی کا ملک ہی تھا اور یہان پرستش کا مفہوم ہی صرف رقص و موسیقی قرار دیا گیا تھا۔ ہندوستان کے قدیم روایات سے معلوم ہوتا ہے کہ موسیقی کا موجد برہما تھا اور اسکی بیوی سرستی نے ساز ایجاد کیا تھا۔ اسکے علاوہ گندھرپ وغیرہ دیوتاؤن کا گانا بجانا اور عورتون مین رقص کرنا بھی انکے مذہبی لٹریچر سے ثابت ہے۔

ہندوستان کے قدیم موسیقی دان، شاعر بھی ہوا کرتے تھے اور رقاص بھی کیونکہ آواز، ساز اور حرکت جسم کا ہم آہنگ ہونا مذہبی مراسم کی جان سمجھی جاتی تھی۔ ان کے ہان موسیقی کے سات حصے کئے ہین جن مین چوتھا نمبر رقص کا ہے۔ الغرض دنیا کا کوئی ملک ایسا نہین ہے جہان رقص کا رواج ازمنۂ قدیم مین نہ رہا ہو اور جس کی یادگار اب بھی وحشی اور متمدن اقوام مین نہ پائی جاتی ہو۔ حبشیون کا حلقہ بنا کر رقص کرنا، ہندوستان کے گوڑون کا دو دو ملکر ناچنا، سنتال عورتون کا دائرہ بنا کر رقص کرنا، اسیطرح تمام دیگر ممالک کے وحشی باشندون مین رقص کا پایا جانا اس امر کا ثبوت ہے کہ یہ عادت موجودہ انسان کو اسکے اسلاف سے ملی ہے اور کبھی اسکو معیوب قرار نہین دیا گیا۔

اسوقت دنیا مین ایک مسلمان ہی کی قوم ایسی ہے جو رقص کو معیوب سمجھتی ہے، لیکن اگر غور کیا جائے تو اس خیال مین مسلمان مذہبی قیود سے بھی بہت آگے بڑھ گئے ہین اور انھون نے اس فن جمیل کے محاسن کو بالکل نظر انداز کر دیا ہے۔

عبد الفتاح عبادہ نے عربی مین ایک نہایت دلچسپ مضمون "فن رقص اور عہد اسلام" کے موضوع پر لکھا ہے اور بہت محنت سے اس نے عرب و اسلام کی تاریخی و مذہبی روشنی مین اس پر غور کیا ہے، اس لئے ہم یہان اسکا ملخص درج کرتے ہین۔

فاضل مضمون نگار نے پہلے مصریون کے فن رقص سے بحث کی ہے کہ اُن کے ہان یہ کسقدر رائج تھا اور انھون نے اس مین کسقدر ترقی کی، اس کے بعد اسنے عربون کے رقص کو لیا ہے اور پھر عہد اسلام مین اسکی کسقدر ترقی ہوئی اسکا ذکر کر کے مضمون کو نہایت خوبی کے ساتھ ختم کیا ہے۔ وہ لکھتا ہے کہ:-

**رقص عرب جاہلیت مین** | دوسری قدیم قومون کی طرح عرب جاہلیت مین بھی رقص کا رواج پایا جاتا تھا، یہانتک کہ بعض علمار نے

اس قول کو ترجیح دی ہے کہ کعبہ کا طواف جو زمانۂ جاہلیت میں ہوتا تھا وہ بھی ایک قسم کا رقص تھا،

آیت ۔ "وَمَا كَانَ صَلَاتُهُمْ عِنْدَ الْبَيْتِ إِلَّا مُكَاءً وَتَصْدِيَةً" کی تفسیر میں زمخشری اور بیضاوی لکھتے ہیں کہ "عورتیں اور مرد ایک دوسرے کی انگلیوں میں انگلیاں ڈالکر سیٹیاں اور تالیاں بجاتے ہوئے برہنہ طواف کرتے تھے[۱]، ان کے علاوہ اور مفسرین نے اس سے بھی زیادہ لکھا ہے، جو آپ کو مختلف تفاسیر میں ملیگا[۲]، اور یہ عربوں ہی پر موقوف نہیں بلکہ تمام قدیم قومیں اپنے معابد و ہیاکل میں رقص کیا کرتی تھیں، ہیاکل منف، طیبہ، ہلیوپولیس، ہیاکل اورشلیم، نینوا، بابل، اور معابد بعل، عشتاروت، زردشت، جوپیٹر، زہرہ (Venus) وغیرہ رقص کا مرکز تھے، توریت میں آیا ہے کہ یہودی رقص کے ذریعہ سے عبادت کیا کرتے تھے، غرض اس میں شک نہیں کہ "مذہبی رقص" قدیم قوموں کا نہایت ترقی یافتہ اور مقدس رقص تھا۔

تمام قوموں میں رقص کا وجود ایک ہی اسلوب پر ہوا ہے یعنی رقص بطور ریاضت جسمانی اور مرد و عورت اس میں برابر حصہ لیتے تھے، بدوی اقوام جو اپنی فطرتِ اولی پر باقی تھیں وہ سب رقاص تھیں مثلاً عرب ایام جاہلیت اور بدویت میں، رقص کرتے تھے، مرد حلقۂ رقص میں کھڑا ہو کر، اُچھلتا تھا، کودتا تھا، تلوار سے کھیلتا تھا، اور ایسی حرکات کرتا تھا، جو اُسکی شجاعت، اور شدتِ قوت پر دلالت کرتی تھیں، اسی طرح عورت اسی حلقہ میں کھڑی ہو کر اپنی حرکات رقص سے اپنے اعضاء کی رعنائی جسم کی شادابی قامت کا اعتدال، التفات و توجہ جسمانی لوچ کا حسن مردوں پر ظاہر کرتی تھی،

عرب ایام جاہلیت میں اپنے تہواروں، اور بت پرستی کے مراسم میں، دوسری قوموں کی طرح رقص کیا کرتے تھے، اور شاید جاہلیت کا طواف کعبہ اُن مذہبی مراسم میں سب سے مقدم تھا جن میں رقص کیا جاتا تھا، تاریخ سے ثابت ہے کہ رقص ان قوموں کے نزدیک دینی مراسم کے ساتھ شریک تھا بلکہ بعض کے مذہبی فرائض اور عبادت میں داخل تھا[۳]، ان اقوام کے نظام زندگی پر غور کرنے سے یہ بھی ثابت ہوتا ہے کہ رقص ان کے ہاں حربی مظاہر میں داخل تھا، اور حالت جنگ میں جذبات حماست کو برانگیختہ کرنے کے لئے اسی طرح کیا جاتا تھا جس طرح معابد و ہیاکل میں جذبات عبودیت کے اظہار کیلئے مستعمل تھا۔ جاہلیت کے شہسواروں کے جو قصے، منقول ہیں، اور ان کے اشعار جو لڑائیوں کے وقت گائے جاتے تھے، اس حقیقت کی پوری پوری تائید کرتے ہیں۔

عرب ایام جاہلیت اور عہد اسلام میں نغمات اشعار پر رقص کرتے تھے، اور سب سے پہلا لحن جو خاص طور پر اسکے لئے بنایا گیا تھا "لحن خفیف تھا" مرد اور عورت دف اور مزامیر کے ساتھ چلتے تھے، اور نغمات شعری سے پُرنشاط ہو کر ابن خلدون کی رائے کے مطابق رقص کرنے لگتے تھے[۴]، اسکے بعد رقص کی مناسبت سے خاص قسم کے لحن اور بحروں کا اضافہ ہوا جن میں ہزج، رمل، اور خفیف الرمل داخل ہیں، الغرض رقص عربوں کے ہاں ایام جاہلیت اور اسلام دونوں میں پایا جاتا ہے، لیکن فرق یہ ہے کہ اسلامی دور میں جو رقص ہوتا تھا وہ باقتضائے

---

[۱] کشاف جلد ۱ صفحہ ۲۰۳ مطبوعہ بولاق سنہ ۱۲۸۱ھ، بیضاوی جلد ۱ صفحہ ۲۳۹ مطبوعہ قسطنطنیہ سنہ ۱۳۰۵ھ ۔ [۲] تفسیر فخر الدین رازی جلد ۴ صفحہ ۲۰۹ مطبوعہ مطبعہ شرفیہ سنہ ۱۳۰۸ھ [۳] دائرۃ المعارف مادہ رقص

---

ترقی و تمدن زیادہ بہتر اور ترقی یافتہ تھا۔

**رقص اور مذہب**

اس سے پہلے کہ ہم عہد اسلام کے رقص پر تاریخی روشنی ڈالیں یہ ضروری سمجھتے ہیں کہ اس مسئلہ کے متعلق مذہبی نقطۂ نظر سے بحث کیجائے۔ اور دیکھا جائے کہ اسلام کا مذہب اسکے متعلق کیا حکم دیتا ہے،

جب ہم اسلامی احکام پر ایک اجمالی نظر ڈالتے ہیں تو ہم کو کوئی ایسا حکم نہیں ملتا جو رقص کی حرمت پر دلالت کرے، سوائے اُس صورت کے جب کہ رقص معیوب، خلاف ادب اور بہیمی خواہشوں کو برانگیختہ کرنے والا ہو۔ ابن حجر اور ان کے علاوہ دوسرے جلیل القدر مسلمان علما نے تصریح کی ہے، کہ رقص اِس صورت میں حرام ہے جبکہ اِس میں لچک اور ٹھمک پائی جائے۔ اس لئے کہ لچک اور مٹک اس فعل کو خواہش سے ملا دیتی ہیں لیکن مطلق رقص حرام نہیں ہے، کیونکہ یہ حدیث میں وارد ہے کہ حبشیوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی مسجد میں آنحضرت کے سامنے رقص کیا ہے، اور آنحضرت نے بڑی دیر تک کھڑے ہو کر اس رقص کو دیکھا، اور حضرت نے عائشہؓ کو دکھایا۔

علما اور فقہا کے اقوال بالاتفاق اس حکم کو ثابت کرتے ہیں۔ امام نووی منہاج میں لکھتے ہیں کہ رقص مباح ہے بشرطیکہ اُس میں لچک اور مٹک نہ ہو، امام الحرمین کہتے ہیں کہ رقص حرام نہیں، کیونکہ وہ چند سیدھی اور ٹیڑھی حرکتوں سے عبارت ہے البتہ اس کی کثرت تہذیب کے منافی ہے، اسی طرح صاحب العمدہ نے جو شوافع میں سے ہیں، کہا ہے کہ اصل رقص مباح ہے۔ العماد سہروردی، رافعی اور حلبی نے اپنی کتاب منہاج میں رقص کو مباح لکھا ہے بشرطیکہ اُس میں مٹک نہ ہو لیکن شیخ الاسلام عزالدین عبدالسلام نے تو رقص کو علی الاطلاق جائز قرار دیا ہے، اور وہ خود بھی رقص کرتے تھے۔ اسی طرح امام سیوطی، سراج الدین بلقینی، عبدالوہاب شعرانی وغیرہ علما نے لکھا ہے، اور امام غزالیؒ نے اسکے جواز پر یقین کرتے ہوئے لکھا ہے کہ رقص سرور و نشاط کی تحریک کا سبب ہے اور ہر سرور مباح ہے لہذا اسکی تحریک بھی جائز ہے۔ اور اگر وہ حرام ہوتا، تو حضرت عائشہؓ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ حبشیوں کا رقص نہ دیکھتیں،

صحابہ کی ایک جماعت نے روایت کیا ہے، کہ جب وہ مسرور ہوئے ہیں تو انھوں نے رقص کیا ہے جسکا سبب انکی مسرت تھی، اور یہ حضرت حمزہ کی بیٹی کے قصہ میں[۱] وارد ہے، اور ایک روایت میں ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عائشہؓ سے پوچھا کہ کیا تم حبش کے رقص کو دیکھنا چاہتی ہو۔ اور بخاری شریف میں حضرت عائشہؓ سے روایت ہے کہ عید کا دن تھا اور اہل سودان ڈھال اور چھوٹے نیزوں کے ساتھ رقص کرتے تھے تو آنحضرت نے مجھ سے فرمایا کہ کیا تم اسے دیکھنا نہیں چاہتیں۔ میں نے کہا ہاں چاہتی ہوں۔ آپنے مجھے اپنے پیچھے کھڑا کیا میرا رخسار آپکے رخسار پر تھا۔ اور آپنے فرمایا کہ شروع کردو اے بنی ارفدہ" یہانتک کہ جب میں تھک گئی، تو آپنے فرمایا، کیوں بس، میں نے کہا جی ہاں۔ آپ نے فرمایا اچھا اب جاؤ[۲]۔

امام غزالی کہتے ہیں کہ یہ تمام احادیث صحیحین میں وارد ہیں، ان سے ثابت ہوتا ہے کہ غنا اور رقص حرام نہیں ہیں۔ پہلے لہو کی اباحت میں، دوسرے اس فعل کا مسجد میں کیا جانا، تیسرے آنحضرت کا فرمانا کہ شروع کردے بنی ارفدہ اور یہ کھیل کا حکم دینا، اور اسکی خواہش کرنا ہے، چوتھے

---

[۱] اس قصہ کی تفصیل بخاری اور احیاء العلوم جلد ۲ صفحہ ۲۵۰ میں دیکھو۔ [۲] بخاری باب العیدین

---

دیر تک کھڑے رہکر اسے دیکھنا اور سُننا، پانچوین آنحضرت کا ابتدا مین حضرت عائشہؓ سے یہ فرمانا کہ کیا تم دیکھنے کی خواہش رکھتی ہو۔ اور یہ کوئی اضطراری فعل نہ تھا، یہ تمام قیاسات اور بخصوص رقص و غنا اور تال وغیرہ کی اباحت اور جواز پر دلالت کرتے ہین۔

لہذا ہر ملک کے مسلمان علما نے باوجود اختلاف مذہب و حالات جملہ اقسام رقص کے متعلق یہی کہا ہے، اور اسی خیال کی اکثر فقہا تائید کرتے ہین جو غنا کے جواز کے قائل ہین۔ اور یہی حضرات صوفیا کا مذہب ہے لیکن فن رقص تشدد پسند، اور دین مین سختی پیدا کرنے والے فقہا کے حملون سے محفوظ نہین رہا، یہ فقہا ہر ایسے شخص کو ساقط العدالت سمجھتے تھے، جو غنا سے اشتغال رکھتا ہو۔ اور جو شخص تصویر بناتا، یا کوئی مجسمہ تیار کرتا وہ ان کی نظر مین مشرک سمجھا جاتا تھا۔ لہذا اس مخالفت سے اس فن کو بھی وہی نقصان پہونچا جو دوسرے فنونِ جمیلہ کو پہونچا ہے،

ان تمام مباحث کا خلاصہ یہ ہے کہ مسلمان علمانے رقص کے جواز پر سنت اور قیاس سے دلائل پیش کئے ہین سنت تو وہی حضرت عائشہؓ کی حدیث ہے جو صحیحین مین مسجد کے اندر رقص حبش کے متعلق وارد ہے اور قیاس یہ کہ فرع اپنی اصل کے ساتھ علت حکم مین مساوی ہونا چاہئے، لہذا یہان بھی اصل فعل اہل حبش۔ اور حضرت علی اور ان کے شریک صحابہ پر قیاس کیا جا سکتا ہے، لہذا ثابت ہوا کہ اسلام نے رقص کو حرام قرار نہین دیا جب تک کہ اس مین تنک اور لچک کی حرکتین نہ پائی جائین جو شہواتِ بہیمی کو برانگیختہ کرتی ہون۔ اور یہ اس ترقی یافتہ شریعت کا حکم ہے جو اخلاق کی پاکیزگی اور رفعت کی حمایت کرتی ہے، اور یہی حمایت اقوام کے ناموس اور ادب کی حمایت کے لئے مطلوب ہے،

مسئلہ رقص کے متعلق جو کچھ ہم نے بیان کیا ہے یہ ایک منصف مزاج طالب حق، اور ایک کجرو متعصب دونون کیلئے کافی ہے۔ اور ہم یہی پر اکتفا نہین کرتے بلکہ آگے یہ ثابت کرینگے کہ مسلمانون نے رقص کے بارہ مین صرف اسی حد تک اظہار خیال نہین کیا ہے بلکہ علمی حیثیت سے اس مین بہت کچھ حصہ لیا ہے۔

## رقص کی تاریخ اسلامی تمدن مین

مسلمانون نے رقص کا شمار منجملہ علوم و فنون کیا ہے اور جسکا ہم ایک ذلیل چیز خیال کرتے ہین۔ اُسے ہمارے عرب اسلاف ایک بڑا فن سمجھتے تھے اُنھون نے اسکو اظہار عواطف اور وجدانیات کا ذریعہ، اور شاہی ہوشیاری اور کمال کا سبب قرار دیا تھا۔ انھون نے رقص کو صرف کھیل اور دل بہلانے کی چیز تصور نہین کیا، بلکہ اسکے متعلق لکھا ہے :-

"رقص ایک علم ہے جو حرکاتِ موزون کی کیفیت سے بحث کرتا ہے اس حیثیت سے کہ وہ حرکات دیکھنے والے کی طبیعت مین نشاط و سرور پیدا کرین" عربون نے اس فن کے اقسام اور احکام کے متعلق متعدد کتابین لکھی ہین[۱۵]۔

## عربون کی اقسام رقص

جو ممالک اسلامی حکومتون کے زیر نگین تھے، اُن کے مختلف حصون مین مختلف قسم کے رقص پائے جاتے تھے، اہل خراسان، فارس، مصر، مغرب، اور اندلس سب کا طرز رقص ایک دوسرے سے مختلف تھا، بلکہ ایک حکومت مین جو رقص تھا وہ دوسری حکومت کے رقص سے اختلاف رکھتا تھا۔ دولت اموی اور عباسی مین جو رقص کی قسمین اور اس کی شکلین تھین وہ حکومتہائے اندلس مغرب، فارس اور ترکون سے علیحدہ تھین، اسی طرح فاطمیین اور ممالیک کے عہد حکومت کے رقصون مین اختلاف تھا۔ اسی طرح عورتون، اور مردون کا رقص ایک دوسرے سے علیحدہ صورت رکھتا تھا۔ ہم ان تمام حکومتون کے اقسام رقص کو چھوڑ کر صرف سلطنت عباسیہ کے رقص کو لیتے ہین جس نے ایک طویل عرصہ تک حکومت کی ہے، اور اسکا تمدن بھی بلحاظ اپنے اثرات اور وسعت کے بہت شاندار تھا

ہم ذیل میں اُن تمام انواع رقص کا ذکر کرتے ہین جو عباسیون کے دور حکومت مین عروج پر پہونچی تھین ۔

اس عہد مین اقسام رقص آٹھ تھے، خفیف، ہزج، رمل، خفیف الرمل، ثقیل الثانی، خفیف الثانی ۔ خفیف الثقیل الاول اور ثقیل الاول، لیکن افسوس ہے کہ اب ان اقسام رقص کا صرف نام باقی رہ گیا ہے، اور ان کی تفصیلات زمانۂ ماضی کی تاریکیون مین پوشیدہ ہوگئین [1]

**رقص کے قواعد اور شرائط** عربون نے فن رقص مین چند شرطین مقرر کی تھین، جن کی تکمیل ضروری تھی مثلاً خفت روح، حرکات رقص کو بہترین طریقہ پر ادا کرنا، رقص کی مختلف حرکات مین حرکت کی لطافت اور ہنساؤ کو شامل کرنا، گردن کا طول ــــ کمر کی باریکی، جسم کی خوبصورتی ۔ دامن کا گول ہونا ۔ پیرون کی لچک، انگلیون کی نرمی، اور ان کا ہر طریقہ سے مڑنے کے قابل ہونا ۔ جوڑون کی نرمی، حالت رقص مین سرعت انتقال، خوش خرامی، کمر کی لچک، نظام تنفس کی درستی، دیر تک عمل رقص مین مشغول رہنے کی طاقت انواع رقص مین ایک حسین تصرف کرنا، اور ہر ایک جزئی حرکت کے احکام و قواعد کا لحاظ رکھنا، رقص مین گھوم جانے کی لطافت، قدمون کا اپنے مدار پر قائم رہنا، دائین اور بائین پیر کے عمل کا ایک ہی طریقہ پر برابر ہونا، وغیرہ وغیرہ

عربون کے رقص مین قدمون کے اٹھانے اور رکھنے کی دو صورتین ہین ۔ ایک یہ کہ ہر قدم کا اوپر نیچے جانا اور آنا آہنگ موسیقی کے ساتھ ساتھ اور دوسری صورت یہ ہے کہ تال کے ساتھ قدم زمین پر جائے اور خالی پر اٹھ جائے یا بالکل اس کے برعکس ۔

علامہ ابن خلدون نے اس تناسب کو اس طرح لکھا ہو کہ تناسب رقص کبھی بسیط ہوتا ہے اور اکثر لوگون مین فطری طور پر پایا جاتا ہے، ان کو اس کے حاصل کرنے کی ضرورت نہین ہوتی ۔

**رقاص جماعت کے آداب** جس طرح ایک رقاص فرد کے لئے خاص قواعد و قوانین ہین اسی طرح ایک رقص کرنے والی جماعت کو بعض اصول کا پابند ہونا پڑتا ہے، اور نہایت سختی سے ان قواعد کا لحاظ کیا جاتا ہے، جیسا کہ آج کل اہل یورپ کی مجالس رقص مین اس قسم کے آداب کی رعایت ضروری خیال کیجاتی ہے، ان شرائط مین اہم ترین شرط یہ ہے کہ رقاص جماعت مین بدنظمی اور بے ترتیبی پیدا نہ ہو ۔ اور ان کی حرکات مین رقص کی نوعیت تبدیل نہ ہوجائے ۔ اور رقاص جماعت مین وہ شخص داخل نہین ہوسکتا جو بمقابلہ دوسرے رقاصین کے مہارت کم رکھتا ہو یا اس مین سرعت انتقال کا وصف نہ پایا جائے ۔ یا دیکھنے والے اس مین تصنع محسوس کرین ۔ ان قواعد کی رعایت رقص صوفیہ مین بھی پائی جاتی ہے ۔ چنانچہ غزالی اور نویری لکھتے ہین کہ آداب رقص مین یہ امر قابل لحاظ ہے کہ رقص کرنے والی جماعت کے ساتھ محفل رقص مین ایسا شخص شامل نہ ہو جس کے رقص مین نقل پایا جائے ۔ اور اس کی وجہ سے رقص کے نظام مین بے ترتیبی پیدا ہو اس لئے کہ وہ رقص جس مین تکلف نہ پایا جائے مباح ہے، اور جو شخص سچائی سے رقص کیلئے کھڑا ہو (یعنی اسکا جذبۂ رقص سچا ہو) تو وہ حاضرین پر بھاری نہین ہوتا ۔ بشرطیکہ اُن کے قلوب صداقت اور تکلف کا صحیح معیار ہو [2]

**مشہور رقاص** تاریخ اسلام مین بہت سے مشہور رقاصون کے نام محفوظ ہین، دولت عباسیہ کے زمانۂ عروج مین کیشش اور عبدالسلام فن رقص مین بڑے کامل اور ماہر گذرے ہین، صاحب آغانی نے ان کے متعلق لکھا ہے کہ یہ دونون نہایت باکمال رقاص تھے" لیکن اسحاق موصلی جو عربی موسیقی

---

[1] مسعودی جلد ۲ صفحہ ۳۲۵ [2] احیاء العلوم ج ۲ صفحہ ۲۵۱ ۔ نہایت الارب نویری جلد ۴ صفحہ ۲۰۸

---

مین زبردست ماہر گزرا ہے رقص مین ان دونون پر سبقت لیگیا ہے" ابو الفرج اصفہانی اسحاق موصلی کے اس رقص کا تذکرہ کرتے ہوئے جو واثق باللہ کے سامنے اُسنے کیا تھا لکھتا ہے، "اسحاق کھڑا ہوا اور اسنے نہایت طرب انگیز رقص کیا" "اسکا رقص کیتش اور عبد السلام سے بھی بہتر تھا حالانکہ وہ دونون نہایت اچھا رقص کرنے والے شمار کئے جاتے ہین" اسپر واثق باللہ نے کہا "اسحاق سے زیادہ کوئی اس فن مین کمال نہین رکھتا" ۵۱

مصر و اندلس مین تمدن اسلامی کے عہد عروج مین فن رقص مین بہت سے لوگون نے کمال پیدا کیا تھا اس دور کے مشہور رقاص جنہون نے تمام اسلامی ممالک مین شہرت حاصل کی تھی وہ بادشاہون کے حضور مین رقص کرتے تھے حیدر بن احدب ابراہیم ابو الحسن اور اسکا بھائی ابراہیم تھا۔ یہ دونون ملک اشرف شاہ مصر کے دربار مین حاضر ہوئے اور رقص اور موسیقی کا کمال دکھایا۔ ابن حجر نے "درر کامنہ" مین اسکا تذکرہ کیا ہے ۵۲ ان کے علاوہ مشہور رقص کرنے والون مین جعفر رقاص بھی تھا جسکا تذکرہ آئندہ ہوگا۔

حالت رقص مین پیرون کی حرکت کو مصعب ہندی نے ایک رقاص کی تعریف مین کس خوبی سے بیان کیا ہے۔

عجبت من رجلین یتیہانہ یعلوہما طوراً و تعلوانہ کان افعیین یلسعانہ ۵۳ "یعنی مین اسکے دونون پاؤن دیکھکر بہت متعجب ہوا جو اسکے بالکل قابو مین ہین۔ کبھی وہ ان دونون کو اٹھاتا ہے اور کبھی وہ دونون اسے اٹھاتے ہین۔ گویا کہ دو سانپ (پے در پے) اسکو کاٹ رہے ہین"

ایک خوبصورت رقاص کے وصف مین ابن خروف اندلسی کا قول بھی خوب ہے جس سے رقص کے متعلق اندلسی ذوق کا پتہ چلتا ہے

ملاحظہ ہو:

| | |
|---|---|
| ومنوع الحرکات یلعب بالنہی | اپنے حرکات رقص مین تنوع پیدا کرکے دلون کے ساتھ کھیلتا ہے |
| لبس المحاسن عند خلع لباسہ | جو لباس سے عریان ہوکر سراپا حسن نظر آتا ہے |
| متأوداً کالغصن وسط ریاضہ | وہ لچکتا ہے مثل اس شاخ کے جو باغ کے درمیان ہو، |
| متلاعباً کالظبی عند کناسہ | اور اس طرح کھیلتا ہے جسطرح ہرن اپنے مستقر کے پاس کھیلتا ہو، |
| بالعقل یلعب مقبلاً او مدبراً | وہ پیٹھ پھیر کر اور مقابل ہوکر لوگون کی عقلون سے اسطرح کھیلتا ہے |
| کالدہر یلعب کیف شاء بناسہ | جسطرح کہ زمانہ لوگون سے جیسا وہ چاہے کھیلتا ہے، وہ |
| ویضم للقدمین منہ راسہ | اپنے دونون پاؤن سے اپنے سر کو ملا دیتا ہے، |
| کالسیف ضم ذبابہ لرباسہ ۵۴ | جسطرح تلوار دستے اور نوک سے دہری ہوکر ملجاتی ہے |

اور دوسری رنگا ایک رقاص کے متعلق کہتا ہے

| | |
|---|---|
| اذا اختلجت انا ملہ لرقص | جب اُسکی انگلیان رقص کیلئے حرکت کرتی ہین، |
| تری حب القلوب الیہ تنزی | تو قلوب کی محبت اُسکی طرف کھنچی چلی جاتی ہے، |
| حبیبی انت احسن من تثنی | ای میرے دوست تو اُن سب مین زیادہ حسین ہے جو لچک کے ساتھ |

۵۱ اغانی جلد ۵ صفحہ ۹۲ ۵۲ درر کامنہ ابن حجر قلمی جلد ۲ حرف ح ۵۳ محاضرات الراغب اصفہانی جلد ۱ صفحہ ۴۴۳ ۵۴ نفح الطیب جلد ۲ صفحہ ۱۳۸

علی وتر و احسن ... تلوی لی ——　　نغمہ ساز پر متحرک ہوتے ہیں، اور ان سب سے خوبصورت جو رقص کیلئے حرکت کرتی ہیں،

رقص کرنے والی عورتوں کا شمار مردوں سے بہت زیادہ ہے اور عربوں کے زمانہ تمدن میں جو رقص کرنے والی کمال پیدا کرتی تھی اُسکی شہرت تمام ملک میں ہوجایا کرتی تھی زمانہ میں خوبصورت عورتیں جو بہ لحاظ رعنائی کے رقص کیلئے موزوں ہوتی تھیں اور ان میں وہ تمام شرطیں پائی جاتی تھیں جو رقص میں کمال حاصل کرنے کیلئے ضروری ہیں، انہیں یہ فن خاص طریقہ سے سکھایا جاتا تھا۔ ایسی لونڈیاں خاص طور پر تلاش کیجاتی تھیں جن کی کمر باریک، اعضاء سڈول، پیر نازک، انگلیاں اور جوڑ نرم ہوں اور یہی وہ شرطیں تھیں جو عربوں کے نزدیک رقاص میں ضروری خیال کیجاتی تھیں۔ ایسی جامع الشرائط لڑکیوں کو فن رقص کے ساتھ موسیقی کی بھی تعلیم دیجاتی تھی تاکہ اُن کے حسن و جمال اور محاسن رقص اور نغمات موسیقی سے ذوق سماعت و بصارت دونوں لطف اندوز ہوں اور حیات کی مسرت تکمیل کو پہونچے۔ خلفاء، شاہان اسلام اور امراء نے مجالس رقص میں شرکت کی ہے اور مشہور صاحب فن لوگوں کا رقص دیکھا ہے۔

**بغداد کے آلات رقص**

دولت عباسیہ کے زمانہ ترقی میں اس فن سے اسقدر دلچسپی لیجاتی تھی کہ بغداد و عراق کے دوسرے شہروں میں رقص کیلئے خاص قسم کے آلات ایجاد کئے گئے تھے۔ ابن خلدون ابن مہدی اور دوسرے اہل بغداد و عراق کا تذکرہ کرتے ہوئے لکھتا ہے کہ رقص کیلئے خاص قسم کا لباس اور آلات بنائے گئے تھے اور وہ اشعار بھی خاص اوزان کے ہوتے تھے جن کے ترنم پر رقص کیا جاتا تھا۔ لوازم رقص میں سے لکڑی کے بنے ہوئے گھوڑے ہوتے تھے جن پر زین کسا ہوا ہوتا تھا اور چھت سے معلق کر دئے جاتے تھے۔ عورتیں اثنائے رقص میں مختلف حرکات کرتی ہوئی ایک دوسرے کی طرف دوڑتی پیچھے ہٹتی اور گھوڑوں پر کود کر سوار ہو جاتی تھیں۔ اسکا بغداد اور عراق کے تمام شہروں میں رواج تھا اور وہاں سے اور ممالک میں بھی پھیل گیا تھا[1]

**اندلس کے آلات رقص اور ناچنے والیاں**

ابن خلدون کی تاریخ پڑھنے سے واضح ہوتا ہے کہ عربی شاعری میں رقص کیلئے مخصوص اوزان تھے جو رقص کے وقت گائے جاتے تھے اور عباسیوں کے زمانہ میں جبکہ رقص کو بڑی ترقی ہوئی تھی اشعار رقص ایک مستقل حیثیت رکھتے تھے۔ اسیطرح لباس اور بعض آلات بھی ناچنے کیلئے مخصوص تھے۔ آلات رقص جن کو کرج کہتے ہیں اور فرانسیسی میں ( Carrousal chevaux de bois ) کہلاتے ہیں۔ بغداد کی عورتوں کی ایجاد تھے۔ یہ چیزیں عراق سے براہ مصر اندلس تک پہونچیں۔ شقندی اپنے رسالہ تفضیل الاندلس علے بر العدوہ میں لکھتا ہے اہل اندلس کو رقص سے خاص دلچسپی تھی منجملہ لوازم رقص کرج کا شمار کیا گیا ہے اُس نے اشبیلیہ میں آلات رقص و سرود میں خیال، کرج، ورطہ، مونس، کثیرہ، زلامی، شقرہ، نفار، عود، قانون، رباب وغیرہ کو دیکھا ہے[2]

اگرچہ یہ آلات اندلس کے دوسرے شہروں میں بھی پائے جاتے تھے مگر اشبیلیہ میں انکی تعداد بہت زیادہ تھی۔ ابن رشد کہتا ہے کہ جب کسی عالم کی وفات ہوتی تھی اور اُسکی کتابیں بیچی جاتی تھیں تو انہیں قرطبہ بھیجا جاتا تھا اور اگر کوئی مطرب مرتا تھا تو اُس کے آلات طرب اشبیلیہ

---

[1] مقدمہ ابن خلدون صفحہ ۲۵۱ مطبوعہ مصر [2] مقتبس جلد ۱ صفحہ ۳۳۵ و ۳۳۸ نفح الطیب جلد ۲ صفحہ ۱۴۳ و ۱۴۴ مطبوعہ یورپ ۱۸۵۸ء

---

مین فروخت ہوتے تھے۔ ابن رشد کے اس بیان سے یہ بھی پتہ چلتا ہے کہ بمقابلہ دوسرے شہرون کے اشبیلیہ مین فنون جمیلہ کا زیادہ رواج تھا۔

اسکے بعد شقندی نے اندلس کے دوسرے شہرون کا حال لکھتے ہوئے شہر عابدہ کے متعلق لکھا ہے کہ وہان کی رقاصہ عورتین اپنے فن کے لحاظ سے مشہور تھین اور تلوار سے کھیلنے مین بھی خاص مہارت رکھتی تھین۔

خیال، رقص وطرب کا ایک مشہور آلہ ہے۔ اسکا تذکرہ شقندی نے کیا ہے۔ اسکو خیال الظل، خیال رقص اور خیال جعفر راقص بھی کہتے ہین۔ جعفر اس کے موجد کا نام تھا۔ خفاجی نے شفاء العلیل مین لکھا ہے کہ اور جعفر خیال کے موجد کا نام ہے جیسا کہ ابن عبد الزاہد کہتا ہے

| | |
|---|---|
| ایا کم ان تنکروا جعفراً | خبردار جعفر اور اسکے ساتھیون کے کمال کا ہرگز انکار نکرو |
| ذالک الخیالی واصحابہ | وہ جعفر جو خیالی یعنی موجد "خیال" ہو |
| فنیل مصر کم لہ جعفر اً | مصر کا دریائے نیل بھی کئی جعفرون کا مالک ہے۔ |
| مختلف یخرج فی بابہ ۵۱ | جو مختلف ہین اور اپنے آلہ "بابہ" کو لیکر نکلتے ہین۔ |

صرف اندلس کی رقاصہ عورتین خیال رقص کو استعمال نہین کرتی تھین جیسا کہ شقندی نے ذکر کیا ہے بلکہ یہ کھیل مصر و عراق وغیرہ کی مشرقی عورتون مین پایا جاتا تھا۔ چنانچہ وجیہہ سنانی کے اشعار جو اُس نے خیال سے کھیلنے والی ایک لڑکی کے متعلق لکھے ہین اس بات پر دلالت کرتے ہین اشعار یہ ہین۔

| | |
|---|---|
| وجاریۃ معشوقۃ اللھو اقبلت | اور بہت سی لڑکیان جنکا کھیل دلنشین ہو، طرح سامنے آتی ہین۔ |
| بحسن کزھر الروض تحت کمام | حسن کے ساتھ، جس طرح پھول شگوفون کے نیچے، |
| اذا ما تغنت قلت شکوی صبابۃ | اگر وہ نغمہ ریز ہو تو مین کہونگا اس کا نغمہ شکوۂ محبت ہے |
| وان رقصت قلنا حباب مدام | اور اگر رقص کرے تو ہم کہینگے کہ وہ (اپنی لطافت تحرکین) شراب کا حباب ہے |
| ارتنا خیال الظل والستر دونھا | اسنے خیال الظل ہم کو دکھایا اور وہ پردہ کے پیچھے تھی، |
| فابدت خیال الشمس خلف غمام | تو ایسا معلوم ہوا کہ گویا ہم آفتاب کو ابر کے پیچھے دیکھ رہے ہین۔ |
| تلعب اشخاصاً لھا خلف سترھا | وہ اپنے خاص لوگون سے پس پردہ کھیل رہی ہے۔ |
| کما لعبت افعالھا بانام ۵۲ | جس طرح اپنے افعال سے ایک مخلوق کے ساتھ کھیلتی ہے۔ |

"دکر" ایک خاص قسم کا رقص تھا جس مین شہر عابدہ کی عورتون نے مہارت حاصل کی تھی اور سوقنتہ کا بصرہ مین زنگی یہ کھیل کھیلتے ہین۔ اسی طرح "اخراج القری" "مرابط" "قنوخہ" بھی خاص کھیل تھے جن مین جسم کی سبکی اور مشق اور مہارت کی ضرورت تھی۔ شقندی کے بیان سے معلوم ہوتا ہے کہ اندلس کی عورتین مردون کی طرح تلوارون کے ساتھ رقص کرتی تھین، کاٹھ کے گھوڑے پر سواری کرنا ایک دوسرے پر حملہ کرنا بھگانا

۵۱ شفاء العلیل صفحہ ۴۴ مطبوعہ مصر ۵۲ مطالع البدور فی منازل السرور جلد ۱ صفحہ ۲۶۱

